ہوئی۔ جس نے تیزی سے ترقی کی اور تین سال میں پہلی احمدیہ بیت تعمیر ہوگئی۔ ایک مدرسہ قائم ہوا۔ جنوری ۱۹۳۵ء میں جماعت کے اپنے عربی ماہنامہ البشریٰ کا آغاز ہوا اور ایک پریس بھی قائم ہوگیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل کے تابع احمدی روایات کے عین مطابق جماعت جلد جلد بڑھی اور اگلے سالوں میں فلسطین بھر میں ۲۱ مقامات پر جماعتیں قائم ہوگئیں۔ خلاصہ از تاریخ احمدیت جلد ۴۔ صفحہ ۵۲۵۔۵۲۸ اور ۵۸۷۔ از مولانا دوست محمد شاہد صاحب۔ نیا ایڈیشن

**اسرائیل کا بننا:** یہاں تک کہ ۱۵ مئی ۱۹۴۸ء کا وہ دن آیا جب امریکہ اور اسکے اتحادیوں نے اقوام متحدہ کے ذریعے فلسطین کو دو حصوں میں تقسیم کرکے ایک نیا ملک اسرائیل قائم کر دیا۔ جو بہت سارے عرب مسلم علاقے اس نئے ملک کا حصہ قرار دئے گئے ان میں حیفا بھی تھا۔ فلسطین کی اس غیر منصفانہ تقسیم نے عرب آبادی کو بے انتہا مصائب سے دوچار کر دیا۔ احمدی بھی اسکا شکار ہوئے اور کئی جگہوں کی جماعتوں کو اپنے گھر بار چھوڑ کر دمشق کی احمدی جماعت کے پاس پناہ لینے پر مجبور ہونا پڑا۔ بیس سالوں سے یہاں آباد جن احمدی گھرانوں کے لئے ان مشکلات کو برداشت کرتے ہوئے اپنی جگہوں پر رہنا ممکن ہوُا اور انہوں نے نقلِ مکانی نہ کرنے کا فیصلہ کیا وہ اس نئے ملک کی ابتدائی احمدیہ جماعت ٹھہرے۔ ان احمدیوں کے معاشی استحکام کے لئے حضرت خلیفۃ المسیح الثانی نے یہ پیغام بھجوایا کہ 'کسی نہ کسی طرح کبابیر والوں کو اطلاع دیں کہ تنگی کے دن ہیں صبر سے گزار لیں اور کسی قیمت پر بھی کبابیر کی زمین یہود کے پاس فروخت نہ کریں'۔ تاریخ احمدیت جلد ۱۳۔ صفحہ ۱۲۲۔ از مولانا دوست محمد شاہد صاحب۔ مطبوعہ ۱۹۷۲ء

**اسرائیل کی آبادی:** نئے ملک میں رہنے کے اس فیصلہ میں یہ احمدی تنہا نہ تھے بلکہ علاقہ کی بہت ساری غیر یہودی آبادی بھی ان کی ہم خیال تھی۔ یہی وجہ ہے کہ انٹرنیٹ پر موجود اعداد و شمار کے مطابق اسرائیل کی ۲۰۱۰ء میں تقریباً 78 لاکھ کی کل آبادی میں 24 فیصد غیر یہودی تھے جن میں سے 16 فیصد مسلمان تھے یعنی تقریباً 12 لاکھ۔ جب اتنی بڑی تعداد میں مسلمانوں کا اسرائیل میں رہنا روا ہے تو چند ہزار احمدیوں کی وہاں موجودگی کیوں کر وجہ اعتراض ہو سکتی ہے؟ اعتراض کی کوئی گنجائش نہیں: اس پس منظر سے واضح ہو جاتا ہے کہ ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء سے پہلے نہ پاکستان تھا اور نہ اسرائیل۔ اس وقت تک فلسطین میں احمدیوں کا ہونا غیر موجود پاکستان کے حوالے سے ہرگز جائے اعتراض نہیں ہو سکتا۔ اگلے چند مہینوں میں فلسطین کی تقسیم کی مخالفت کا علم ایک احمدی حضرت چوہدری محمد ظفر اللہ خان صاحب کے ہاتھ میں رہا اور بیشتر عرب دنیا اس خدمت پر ان کی شکر گزار رہی۔ اس وقت فلسطین میں حضرت چوہدری صاحب کے دینی بھائیوں کی موجودگی پر کسی کو اعتراض نہ تھا۔ اسرائیل بننے کے بعد انہی احمدیوں کا اپنی جگہوں پر قیام کا تسلسل وہاں اب احمدیوں کی موجودگی کا سبب ہے جو کسی بھی جہت سے قابل اعتراض نہیں ہو سکتا۔

۴۔ کوئی پاکستانی احمدی کبھی اسرائیل نہیں گیا. فلسطین میں مشن کا آغاز کرنے والے حضرت مولانا جلال الدین شمس صاحب اور ان کے بعد قیام پاکستان تک وہاں خدمات بجا لانے والے مربیان اس وقت جماعت کے مرکز قادیان سے جاتے رہے ایسے آخری مربی مکرم مولانا رشید احمد چغتائی صاحب تھے جو ۲۳ اکتوبر ۱۹۴۶ء کو فلسطین گئے اور قضیہ فلسطین کے باعث پھیلنے والی ابتری کے سبب ۳ مارچ ۱۹۴۸ء کو حیفا چھوڑنے پر مجبور ہوئے۔ مئی ۱۹۴۸ء میں اسرائیل قائم ہوگیا۔ پاکستان نے اسے تسلیم نہ کیا اور پاکستانی پاسپورٹ کبھی اسرائیل جانے کے لئے کارآمد نہیں رہا۔ اس سبب سے کسی پاکستانی کا اسرائیل جانا ناممکن ہے۔ اور نہ کوئی احمدی پاکستان سے کبھی اسرائیل گیا ہے۔

۵۔ **اسرائیل فوج میں پاکستانی احمدی؟** باوجود اس حقیقت کہ کوئی پاکستانی اسرائیل نہیں جا سکتا یہ الزام تراشی بھی کی جاتی ہے کہ اسرائیل فوج میں پاکستانی احمدی ہیں۔ ابتداء میں ان کی تعداد ۶۰۰ بتائی گئی جسے بعد میں اور بھی بڑھا کر بیان کیا گیا۔ ایک حالیہ ٹی وی پروگرام میں یہ تعداد ۸۰۰ کہی گئی ہے جیسا کہ شروع میں ذکر ہوا۔ یہ مضحکہ خیز الزام اول بار ۲۹ ستمبر ۱۹۷۵ء کے اخبار نوائے وقت لاہور میں شائع ہوا۔ جس میں لندن سے طبع ہونے والی کسی کتاب کے حوالے سے یہ دعویٰ کیا گیا تھا کہ ۱۹۷۲ء تک اسرائیلی فوج میں ۶۰۰ پاکستانی قادیانی شامل ہو چکے تھے۔ اس الزام کی حقیقت اصل حوالہ دیکھنے سے کھل جاتی ہے۔ کہانی کا ماخذ: نوائے وقت کی خبر میں تو کوئی حوالہ نہیں دیا گیا لیکن تلاش پر معلوم ہوا کہ اس کتاب کا نام

ISRAEL - PROFILE A ISRAEL اور مصنف کا نام ISRAEL T- NAAMANI ہے اور اسے جنوری ۱۹۷۲ء میں Praeger Publisher نے نیویارک سے شائع کیا۔ اس کتاب کا ایک جملہ جس سے یہ کہانی بُنی گئی ہے، یہ تھا

'Two other small non-Arab Muslim groups, the Circassians, who came in the nineteenth century from Russia and now number about 2000, and the Ahmadi sect of some 600 people from Pakistan can also serve in the army.'

ترجمہ: دو چھوٹے غیر عرب گروہ یعنی انیسویں صدی میں روس سے آئے ہوئے اندازاً دو ہزار کا کیشین اور تقریباً ۶۰۰ افراد پر مشتمل پاکستانی احمدی فرقہ بھی اسرائیل کی فوج میں خدمات بجالا سکتا ہے۔ یہ کہنا تو مشکل ہے کہ یہودی مصنّف کا اس تحریر میں فلسطینی احمدیوں کو غلط طور پر غیر عرب کہنا شرارتاً ہے؟ لاعلمی ہے؟ یا ان کے پاکستان میں واقع مرکز کے حوالے سے غلط فہمی؟ تاہم جو بات بالکل واضح ہے وہ یہی ہے کہ اس نے ہرگز یہ نہیں کہا کہ یہ چھ سو احمدی فی الواقع اسرائیلی فوج میں شامل ہیں۔ بلکہ اپنے ملک میں دی گئی شہری آزادیوں کی تعریف کرتے ہوئے صرف اس امکان کا ذکر کیا ہے کہ احمدی فرقہ کے لوگ بھی فوج میں خدمات بجالا سکتے ہیں۔ پس یہ وہ پَر ہے جس پر مبالغہ آرائی کر کے ڈار بنائی گئی ہے۔

## ۶۔ اشاعتِ حق کے لئے کوشاں

اشاعتِ حق ہمیشہ جماعت احمدیہ کا مطمحِ نظر رہا ہے۔ نئے ملک اسرائیل میں بھی احمدی اس فریضہ کی ادائیگی میں مصروف رہے۔ ان کوششوں میں یہودیوں کو دعوتِ حق کے لئے عبرانی زبان میں ٹریکٹ کی اشاعت بھی شامل تھی۔ مشکل حالات میں بھی یہ جذبہ قائم رہا چنانچہ روزنامہ الفضل ۱۲ جنوری ۱۹۵۰ء کی ایک رپورٹ کے مطابق ۱۵ اگست ۱۹۴۸ء سے جون ۱۹۴۹ء تک سارے اصل اسرائیل میں صرف ہماری (بیت) سیدنا محمود سے ہی پانچ وقت (آذان) بلند ہوتی رہی۔ (بحوالہ تاریخِ احمدیت جلد ۱۳ از مولانا دوست محمد شاہد صاحب ص ۱۳۱ مطبوعہ ۱۹۷۲ء)

پیغام حق کی اشاعت: دین کی اس لگن اور اللہ تعالیٰ کے فضل کے ساتھ جماعت مسلسل ترقی کرتی رہی۔ مقصدیت کی یہ لگن اس کی وجۂ امتیاز بنی رہی اور اسے اعلیٰ سطح پر قرآنی تعلیمات پہنچانے کے مواقع بھی حاصل ہوئے۔ چنانچہ مقامی امیر جماعت مکرم محمد شریف عودہ صاحب کو حضرت خلیفۃُ المسیح الخامس ایداللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کی رہنمائی میں ۲۰۰۸ء میں دو علیحدہ تقریبات میں اسرائیل کے دورے پر آئے ہوئے امریکی صدر جارج بش کو اور حیفا کا دورہ کرتے ہوئے اسرائیل کے صدر کو پیغامِ حق پہنچانے کا موقع ملا۔ ان ملاقاتوں کا ملکی میڈیا پر ذکر ہوُا۔ ان کا حال خود مکرم عودہ صاحب نے ایک انٹرویو میں بیان کیا جو ہفت روزہ الفضل انٹرنیشنل لندن کی اشاعت ۸ اکتوبر تا ۱۴ اکتوبر ۲۰۱۰ء میں شائع ہوا۔ اس کا مطالعہ عام دلچسپی کا باعث ہوگا۔ یہ اخبار ویب سائیٹ www.alislam.org پر دستیاب ہے۔ مزید الزام کشی: ان کوششوں کو بھی حسبِ سابق مزید اعتراضات کا نشانہ بنایا گیا۔ ۲۲ جنوری ۲۰۰۹ء کو روزنامہ اُمت کراچی نے زیرِ عنوان 'اسرائیلی حکومت نے قادیانی جماعت کی پشت پناہی شروع کر دی' خوب کہانیاں گھڑیں۔ نیز لکھا ':ذرائع نے انکشاف کیا ہے کہ اسرائیل اور قادیانی جماعت کے درمیان ہونے والے رابطہ کے بعد مرزا مسرور کی ہدایت پر حیفہ شہر میں باقاعدہ قادیانی مرکز قائم کر دیا گیا ہے'۔ یہ مرکز جیسا کہ پہلے ذکر ہو چکا ہے 1928ء میں قائم ہوُا تھا۔ یعنی اسرائیل کے وجود میں آنے سے 20 سال پہلے اور 'ذرائع کے اس انکشاف' سے 60 سال پہلے جھوٹ کو مزید بلوتے ہوئے یہ بھی لکھا کہ کسی 'ختم نبوت اکیڈمی لندن' کے سربراہ نے اس اخبار کو بتایا کہ 'قادیانیوں اور اسرائیل کے یہودیوں کے درمیان خفیہ رابطے کی تصدیق ہو گئی ہے'۔ اس ساری کہانی میں حقیقت صرف اتنی ہی تھی کہ حیفا میں جماعت احمدیہ کی دعوت پر صیہونی صدر شمعون پریز نے ایک خصوصی تقریب میں شرکت کی تھی۔ اس تقریب کے ذریعہ پیغامِ حق پہنچانے کی تفصیل مکرم عودہ صاحب کے اس پر ذکر شدہ انٹرویو میں مذکور ہے۔

مزید 'انکشاف': اکتوبر 2011ء میں کراچی کے اخبار انصاف نے ایک بار پھر اس معاملہ کو ہوا دی اور بڑی سُرخیوں کے ساتھ کسی عبدالرحمٰن نامی شخص کا انٹرویو شائع کیا۔ جس میں یہ انکشاف کیا گیا کہ 'اسرائیل میں قادیانی مرکز 1952ء سے کام کر رہا ہے'۔ نیز یہ کہ 'قادیانی جماعت کے اسرائیل میں جتنے بھی پروگرام ہوتے ہیں ان کی کورتج سرکاری سطح پر کی جاتی ہے'۔

ان دونوں باتوں کی اصل حقیقت کا اوپر ذکر ہو چُکا ہے۔ ان انکشافات پر یہی بات صادق آتی ہے

جو چاہے آپ کا حُسنِ کرشمہ ساز کرے

## ۷۔ تقسیمِ فلسطین کو روکنے کے لئے ایک احمدی کی غیر معمولی مساعی

حقائق کا یہ بیان نامکمل رہے گا اگر اس حوالہ سے اس سعی کا بھی کُچھ بیان نہ ہو جائے۔ جس کا ملکی میڈیا پر کوئی ذکر نہیں ہوتا بلکہ جسے اراداتاً عامتہ الناس سے پوشیدہ رکھا جاتا ہے۔ یہ وہ کوشش تھی جو فلسطین کی تقسیم کو روکنے کیلئے ایک

احمدی حضرت چوہدری محمد ظفر اللہ خان صاحب نے اقوام متحدہ میں کی۔ لیکن اس تفصیل میں جانے سے قبل دو واقعات کا ذکر اس تعلق میں درج ذیل ہے کہ فلسطینیوں سے ہمدردی کا اظہار احمدی روایت رہا ہے۔

فلسطینیوں سے ہمدردی کی احمدی روایت:۔ ۱۴ ستمبر ۱۹۲۹ء کو قادیان میں ایک غیر معمولی جلسہ ہوا جس میں مقررین نے بیان کیا کہ کس طرح پہلی جنگ عظیم کے نتیجہ میں برطانوی حکومت سلطنت عثمانیہ کے چند علاقوں پر قابض ہوئی اور بعد میں ان کی آزادی کا تحریری معاہدہ کیا۔ ان میں فلسطین بھی شامل تھا۔ لیکن پس پردہ اس نے یہودیوں کی ایک ایجنسی سے فلسطین میں یہودیوں کے لئے ایک قومی گھر بنانے کا خفیہ معاہدہ بھی کر رکھا تھا۔ جس کے تحت وہاں یہودیوں کو آباد کرنے اور مسلمانانِ فلسطین پر ظلم و زیادتی کا سلسلہ شروع کیا گیا۔ اجلاس میں ان مظالم پر احتجاج، فلسطینی مسلمانوں کے ساتھ اظہار ہمدردی اور انگریز حکومت کو ان مظالم کو روکنے کے لئے ریزرویشن پاس کئے گئے۔

خلاصہ از تاریخ احمدیت جلد پنجم از مولانا دوست محمد شاہد صاحب صفحہ 150-149 نیا اڈیشن بحوالہ اخبار الفضل قادیان 20 ستمبر 1929ء

ii۔ ایسا ہی ایک اور اظہار اس وقت فیڈرل کورٹ کے جج چوہدری محمد ظفر اللہ خان صاحب نے ۲۷ جنوری ۱۹۴۶ء کو لاہور میں منعقدہ ایک تقریب میں کیا۔ اخبار انقلاب لاہور میں شائع شدہ اس تقریر کے خلاصہ کے مطابق آپ نے مسئلہ فلسطین کی وجہ انگریزی حکومت کا فلسطینیوں سے کئے گئے وعدہ کا پورا نہ کرنا قرار دیا۔ اور یہودی ریاست کے قیام کے مضمرات کے بیان میں یہ بات بھی کہی کہ اگر فلسطین میں یہودیوں کی ریاست قائم ہو گئی تو پھر وہ ہمسایہ عرب ممالک سے بھی علاقوں کا مطالبہ کریں گے۔ (خلاصہ از تاریخ احمدیت جلد نہم از مولانا دوست محمد شاہد صاحب صفحہ 714-712 نیا اڈیشن) یہ بات نوٹ کرنے کے لائق ہے کہ حضرت چودھری صاحب کے اس اظہار کے وقت برِ صغیر پر ابھی انگریز حکمران تھے۔

### سر محمد ظفر اللہ خان کی پہلی تقریر :

حضرت چوہدری صاحب کو قائدِ اعظم نے اقوامِ متحدہ میں نوزائیدہ مملکتِ پاکستان کی نمائندگی کیلئے مقرر کیا تھا۔ مسئلہ فلسطین پر آپ نے پہلی تقریر 25 ستمبر 1947ء کو اس کمیٹی کے اجلاس میں کی جو اقوام متحدہ نے اس غرض سے مقرر کی تھی۔ اس تقریر کی تمام عرب دُنیا اور پاکستان میں بہت پزیرائی ہوئی۔ چند حوالے درج ذیل ہیں۔

i۔ روزنامہ نوائے وقت لاہور نے اپنی 12 اکتوبر 1947ء کی اشاعت میں اس بارے میں خبر کا یہ دُہرا عنوان لگایا۔

'فلسطین سے متعلق سر ظفر اللہ کی تقریر سے دھوم مچ گئی'۔ 'عرب لیڈروں کی طرف سے سر ظفر اللہ کو خراجِ تحسین'۔

خبر کے متن میں لکھا۔ 'سر محمد ظفر اللہ خان رئیس الوفد پاکستان نے جو تقریر کی وہ ہر لحاظ سے افضل و اعلیٰ تھی۔ آپ تقریباً 175 منٹ بولتے رہے۔ اس تقریر کا یہ اثر ہوا کہ جب آپ تقریر کر کے بیٹھے تو ایک عرب ترجمان نے تبصرہ کرتے کہا کہ 'فلسطین پر عربوں کے معاملے کے متعلق یہ ایک بہترین تقریر تھی آج تک میں نے ایسی شاندار تقریر نہیں سُنی'۔

'سر محمد ظفر اللہ خان صاحب نے اپنی تقریر میں زیادہ زور تقسیم فلسطین کے خلاف دلائل دینے میں صرف کیا جب آپ تقریر کر رہے تھے تو مسرت اور ابتہاج سے عرب نمائندوں کے چہرے تمتما اُٹھے۔ تقریر کے خاتمہ پر عرب ممالک کے مندوبین نے آپ سے مصافحہ کیا اور ایسی شاندار تقریر کرنے پر مبارکباد پیش کی' ii۔ امریکہ میں اس وقت پاکستان کے سفیر مرزا ابو الحسن اصفہانی صاحب نے جو پاکستانی وفد کے رکن بھی تھے قائد اعظم کے نام اپنے خط مورخہ ۱۴ اکتوبر ۱۹۴۷ء میں اس تقریر کو 'best ever on the issue in UNO' قرار دیتے ہوئی لکھا۔

ترجمہ 'فلسطین کے مسئلہ پر ظفر اللہ خان نے جو تقریر کی وہ اقوام متحدہ میں اس مسئلہ پر ہونے والی بہترین تقریر تھی'۔

(Qaid-e-Azam Papers, 1st Oct - 31st Oct 1947, Vol VI, P 165, First Edition, 2001, Published by Culture Division, Govt of Paksitan, Islamabad)

iii۔ اس تقریر کی تعریف اب تک جاری ہے۔ ۲۰ نومبر ۲۰۱۱ء کو انگریزی اخبار دی نیوز کراچی میں سید افتخار مرشد صاحب نے اپنے مضمون میں لکھا:

'Sir Zafarullah Khan's speech on the Palestine problem in October 1947 at the UN General Assembly is said to be one of the most forceful ever made on the issue and prompted King Abdul Aziz al-Saud to write to him'.

(ترجمہ) 'اکتوبر ۱۹۴۷ء میں اقوامِ متحدہ کی جنرل اسمبلی میں مسئلہ فلسطین پر سر ظفراللہ خان کی تقریر اس موضوع پر کبھی بھی کی جانے والی بہترین تقریروں میں سے ایک ہے اور اسی سے متاثر ہو کر سعودی عرب کے بادشاہ عبدالعزیز السعود نے انہیں خط لکھا'۔

سر محمد ظفراللہ خان کی دوسری تقریر:

ایڈہاک کمیٹی کی رپورٹ پر غور کے لئے جنرل اسمبلی کے اجلاس میں یہ نظر آرہا تھا کہ امریکہ اور اس کے اتحادیوں کے دباؤ کے نتیجے میں بہت سے ممالک اپنی رائے کا آزادانہ استعمال نہیں کر سکیں گے اور اجلاس میں اپنی مرضی کا فیصلہ کرا لیا جائے گا۔ایسے میں ۲۸ نومبر ۱۹۴۷ء کو حضرت چوہدری صاحب نے اقوامِ متحدہ کی جنرل اسمبلی کے اجلاس کو مخاطب کیا۔گزشتہ تقریر کی مانند یہ تقریر بھی سچائی کے دبنگ اظہار، معاملہ کے تمام پہلوؤں کا گہری نظر سے جائزہ، منطقی نتائج اور فلسطین کو تقسیم نہ کرنے کے ناقابل تردید دلائل کے ساتھ انصاف کی ایک دردمندانہ پکار کا ایک حسین امتزاج تھی۔اگر انصاف مد نظر ہوتا اور اگر امریکہ اپنے منصوبہ پر عمل درآمد کرنے کا پہلے سے فیصلہ نہ کر چکا ہوتا تو یہ تقریر اس تقسیم کو روکنے کے لئے کافی ہوتی۔پوری تقریر پڑھے جانے کے لائق ہے۔اس لئے ۱۹ صفحات پر مشتمل یہ تقریر اقوامِ متحدہ کی ویب سایٹ کے شکریہ کے ساتھ منسلک ہے۔نمونتاً چند جملے اور ان کا ترجمہ درج ذیل ہے۔

*'This is a solmn moment, solemn in the history of the world,'

*'The United Nations is today on trial. The world is watching and will see how it acquits itself'

*'Remember, nations of the West, that you may need friends tomorrow, that you may need allies in the Middle East.'

.*'Having cut Palestine up in that manner- - - Palestine shall never belong to its people; it shall always be stretched upon the cross.'

*'What asuthority has the United Nations to do this? what legal authority, what juridical authority has it to do this?'

*'یہ ایک اہم لمحہ ہے، دنیا کی تاریخ کا ایک اہم لمحہ،' *'آج اقوامِ متحدہ کٹہرے میں کھڑی ہے اور دنیا دیکھ رہی ہے کہ یہ سرخرو ہو کر نکلتی ہے کہ نہیں'۔

' *اے مغربی اقوام یاد رکھو شاید کل تمہیں مشرق وسطیٰ میں دوستوں اور اتحادیوں کی ضرورت پڑے'۔

'*فلسطین کو اس طرح ٹکڑے کر دینے سے پھر یہ کبھی بھی اپنے باشندوں کی مملکت نہیں بن سکے گا۔یہ ہمیشہ کیلئے مصلوب رہے گا'۔

'*اقوامِ متحدہ کو ایسا کرنے کا کیا اختیار ہے؟ اسے یہ قدم اُٹھانے کا کونسا جائز، کون سا قانونی حق حاصل ہے؟'۔ تقسیم کے فیصلے پر آپ کا انتباہ:

جس دن جنرل اسمبلی میں رائے شماری کی بنیاد پر فلسطین کو تقسیم کر دینے کا فیصلہ ہوا۔حضرت چوہدری ظفر اللہ خان صاحب نے ایک بیان میں، جو پاکستانی وفد کے سیکریٹری نے اسمبلی میں پڑھ کر سنایا، اس فیصلہ کے ذمہ دار طاقتور ممالک کو جن الفاظ میں متنبّہ کیا، یہ اقوامِ متحدہ کی ویب سایٹ پر موجود آپ کی بیان سے ظاہر ہے۔اس کے چند جملے اور ان کا اُردو ترجمہ درج ذیل ہے۔

'A fateful decision is taken- - -'

'Empires rise and fall. History tells of the empires of the Babylonians, the Egyptians, the Greeks and the Romans, the Arabs, the Persians and the Spaniards. Today, most of the talk is about the Americans and the Russians. The Holy Koran says: We shall see the periods of rise and fall as between nations, and that cycle draws attention to the universal law. What endures on earth is which is beneficient for God's creatures- - -' 'We must fear that the beneficiaries, if any, to which partition may lead wll be small in comparision to the mischief which it mght inaugrate. It totally lacks legal validity- -'

ترجمہ' *:ایک ایسا فیصلہ کیا گیا ہے جس کے خوفناک نتائج نکلیں گے'۔

' *سلطنتیں عروج پاتی ہیں اور ان کا زوال بھی ہوتا ہے۔ہمیں تاریخ میں . اہلِ بابل، مصریوں، یونانیوں، رومیوں، عربوں، اہلِ فارس اور ہسپانیہ کی سلطنتوں کا

ذکر ملتا ہے۔ آج کل زیادہ تر ذکر امریکیوں اور روسیوں کا ہو رہا ہے۔ قرآن مجید فرماتا ہے کہ ہم ' اقوام کے درمیان ترقی اور تنزّل کے ادوار دیکھیں گے '۔ اور یہ گردش ہمیں اسی آفاقی قانون کی طرف متوجہ کرتی ہے کہ زمین پر اسی کو ثبات ملتا ہے جو خدا کی مخلوق کیلئے نفع بخش ہو۔'' ہمیں اس بات کا سخت اندیشہ ہے کہ اگر اس تقسیم سے کوئی فائدہ ہوا بھی تو وہ اس کے نتیجے میں ظاہر ہونے والے فساد کے مقابلے میں بہت معمولی ہو گا کہ یہ فیصلہ کسی بھی قانونی جواز سے کلیتاً عاری ہے

**۸۔ قیام اسرائیل پر حضرت امام جماعت احمدیہ کی راہ نمائی:**

14 مئی 1948ء کو اسرائیل کے قیام کا اعلان ہوا۔ اس وقت حضرت مصلح موعود نے اس واقعہ پر دکھے دل کے ساتھ حقیقی مومنانہ جذبات کا اظہار کیا۔ ان بیانات کے برعکس جو عام طور پر ایسے مواقع پر ہمدردی اور مذمّت کے اظہار سے اپنا حلقۂ اثر بڑھانے کیلئے سیاست کار کیا کرتے ہیں۔ آپ کے اس مضمون کا لفظ لفظ دینِ حق سے محبت اور اس کی عظمت کیلئے تڑپ، مومنین کی فلاح و بہبود کیلئے اُمڈتے جذبات، کفار کے حملوں کے خلاف اتحاد کی ضرورت اور موثّر مدافعت کیلئے بہترین، روشن اور قابل عمل راہنمائی سے بھرپور ہے۔ یہ مضمون الکفر ملّۃ واحدہ کے عنوان کے تحت روزنامہ الفضل، ربوہ کے 31 مئی 1948ء کے شمارے میں شائع ہوا۔ اس مضمون کے کچھ حصے منسلک ہیں اور چند جملے درج ذیل ہیں۔ ' سوال فلسطین کا نہیں، سوال مدینہ کا ہے۔ سوال یروشلم کا نہیں سوال خود مکّہ مکرمہ کا ہے۔ سوال زید اور بکر کا نہیں سوال خود محمد رسول ﷺ کی عزت کا ہے۔ دشمن باوجود اپنی مخالفتوں کے اسلام کے مقابل پر اکٹھا ہو گیا ہے کیا مسلمان ہزاروں اتحاد کی وجوہات کے اس موقع پر اکٹھا نہ ہو گا۔ ہمارے لئے یہ سوچنے کا موقع آگیا ہے کہ کیا ہم کو الگ الگ اور باری باری مرنا چاہیئے یا اکٹھے ہو کر فتح کیلئے کافی جدوجہد کرنی چاہیئے۔' ہمیں چاہیئے کہ اپنے عمل سے، اپنی قربانیوں سے، اپنے اتحاد سے، اپنی دعاؤں سے، اپنی گریہ وزاری سے فلسطین پر دوبارہ محمد رسول اللہ ﷺ کی حکومت کے زمانہ کو قریب سے قریب تر کر دیں'۔

9۔ حرفِ آخر: مندرجہ بالا حقائق صورتحال کی مکمل وضاحت کے ساتھ پورے طور پر یہ ثابت کر دیتے ہیں کہ اسرائیل میں احمدیوں کی موجودگی کے حوالے سے لگائے جانے والے تمام الزامات غلط اور خلاف واقعہ ہیں۔ قرآن کریم نے جھوٹ بولنے سے بار بار منع فرمایا ہے حتیٰ کہ بتوں کی پلیدی اور جھوٹ سے بچنے کا حکم ایک ساتھ دیا ہے حج 22 : 31 ترجمہ: پس بتوں کی پلیدی سے احتراز کرو اور جھوٹ کہنے سے بچو۔ اور جھوٹوں پر شیاطین کے اترنے کی خبر دی جیسا کہ فرمایا۔ شعراء 26 : ۔ کیا تمہیں اس کی خبر دوں جس پر شیاطین اترتے ہیں وہ ہر پکّے جھوٹے اور سخت گناہ گار پر بکثرت اترتے ہیں۔

اسی لئے جھوٹ کا کوئی جواب بجز اس کے اور کچھ نہیں کہ۔ (آل عمران 3: 62)

ترجمہ: آؤ ہم جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ڈالیں۔

## بشارت محمود طاہرؔ

یہ شہر پُرنشان کہ ربوہ ہے جس کا نام
غم میں ہے سائبان کہ ربوہ ہے جس کا نام

بستے ہیں اس کی خاک میں ہیرے جہان کے
کیسی ہے اس کی شان کہ ربوہ ہے جس کا نام

زندہ ہیں جس میں پیار کی یادوں کے سلسلے
یہ وہ ہے داستان کہ ربوہ ہے جس کا نام

پھیلا ہوا ہے دل کی زمینوں پہ اس کا پیار
ہم جسم اور یہ جان کہ ربوہ ہے جس کا نام

اپنے لہو سے اس کو بنائیں گے خوبرو
ہم اس کے ہیں جوان کہ ربوہ ہے جس کا نام

ہم کو تو اپنی جان سے پیاری ہے یہ زمین
ہم اس کے عاشقان کہ ربوہ ہے جس کا نام

مسکن ہے عاشقانِ غلامانِ مصطفےٰؐ
اک اور قادیان کہ ربوہ ہے جس کا نام

# حضرت چوہدری سر محمد ظفر اللہ خان

## از شہزادی عابدہ سلطانہ والئی بھوپال کی ولی عہد...

## "ایک انقلابی خاتون کی سرگزشت"۔



مرسلہ.....رانا عبد الرزاق خان

میں سر ظفر اللہ سے پہلی دفعہ اس وقت ملی جب وہ ہز ہائی نس کے مشیر کی حیثیت سے بھوپال آئے ہوئے تھے۔ 1944ء سے 1947ء کے درمیاں ہز ہائی نیس شہزادوں کے ایوان کے سربراہ تھے۔ بحیثیت بھوپال کابینہ کا صدر اور ریاست کے ولی عہد مَیں ظفر اللہ خان سے لمبی لمبی گفتگو کیا کرتی تھی۔ یہی وہ دور تھا جب میں اُن کی اعلیٰ دانش خُدا پرستی اور انسانیت دوستی سے آگاہ ہوئی۔ قادیانی ہونے کے ناطے ظفر اللہ خان بھوپال میں ایک غیر معمولی چیز تھے کیونکہ بھوپال میں شاید ہی کوئی دوسرا قادیانی تھا۔ مگر ذاتی عقائد کا ہمارے معاشرے میں احترام کیا جاتا تھا۔ پاکستان اور بھارت اپنی آزادی حاصل کرنے کے نازل سالوں میں ظفر اللہ خان ایک مضبوط پاکستان کے حصول کے لئے کام کر رہے تھے اور برصغیر میں ایک تیسرے بلاک کے وجود کے لئے انہوں نے شاہی ریاستوں کے یکجا ہونے کا نظریہ بھی دیا۔ ظفر اللہ خان اپنے " راجستھان کے تصور پر دلجمعی سے کام کر رہے تھے اور یکجائی کے طریقہ کار اور ساخت پر ہز ہائی نیس کے مشیر اعلیٰ تھے۔ سر ظفر اللہ خان کا خیال تھا کہ اس طرح کے تیسرے بلاک کے وجود سے پاکستان کے خلاف بھارت کے بڑھتے



ہوئے وزن کے مقابلے میں توازن آجائے گا۔ اگرچہ اس وقت دنیا کے نقشہ پر پاکستان کا وجود نہیں تھا مگر ظفر اللہ خان تبھی سے اس کی مضبوطی کے لئے ذمہ داری کا مظاہرہ کر رہے تھے۔ میری بعد کی ملاقاتیں سر ظفر اللہ خان سے پاکستان میں ہوئیں جب وہ وزیر خارجہ تھے۔ خاص کر 1954ء میں جب اقوام متحدہ کی جنرل اسمبلی میں مَیں پاکستانی وفد کی رکن تھی اور وہ اس کے سربراہ تھے۔ ظفر اللہ خان کے ساتھ اتنے قریب رہ کر کام کرنے کے بعد میں اُن کی ذمہ داری اور پاکستان سے محبت کی معترف ہو گئی۔ ذیابیطس کا مریض ہونے کے باوجود روزانہ اٹھارہ گھنٹے پاکستان کے لئے کام کرتے۔ چند گھنٹوں کے لئے پاکستان کے اقوام متحدہ میں واقع دفتر میں واقع ایک چھوٹے سے کمرے میں سو لیتے تاکہ پانچ ستاروں والے ہوٹل کے اخراجات سے بچ جائیں۔ ان کی حیران کن دانشمندی اور ذہانت نے انہیں اقوام متحدہ میں جمع دیگر وزرائے خارجہ کے درمیان ایک امتیازی حیثیت دی تھی۔ ظفر اللہ خان نے ان کے سامنے پاکستان کی اکیس مدلل طریقے سے پاکستانی جھکاؤلی ہوئی انگریزی میں پیش کیا۔ کرشنا مینن کے ساتھ کشمیر کے مسئلہ پر اُن کی آٹھ آٹھ گھنٹے کی بحث و تکرار اقوامِ متحدہ کا موضوع بن گئی تھیں۔ یہ تقاریر ظفر اللہ خان نے انتہائی مہارت سے خود تیار کیں تھیں۔ وہ جارحانہ ہوتیں مگر ان میں ذاتی رنجش کا شائبہ تک نہ ہوتا۔ انہیں تفصیلات پر پورا عبور ہوتا جو اقوام متحدہ کی ہر کمیٹی کی تازہ کیفیت سے اُن کی واقفیت اور پاکستانی نمائندوں کو اُن کی ذاتی کمیٹیوں کے بارے میں اُن کی باقاعدہ راہنمائی سے صاف ظاہر تھا۔ سر ظفر اللہ خان ایک غیر مشہور انسان تھے۔ انہیں اُن کے عقائد کی وجہ سے نشانہ بنایا گیا جسے انہوں نے تحمل اور وقار سے برداشت کیا۔ اس تذلل کے باوجود وہ اسلام اور پاکستان کے مقاصد کے لئے اپنے اختیار کئے ہوئے راستے سے کبھی نہ بھٹکے۔ عرب دنیا میں اُن کا اتنا احترام کیا جاتا تھا۔ خاص طور پر شمالی افریقہ اور مشرقِ وسطیٰ میں کئی عشرے گذرنے کے بعد عرب خاندان اُن کے نام سے اچھی طرح واقف تھے۔ میاں نے مجھے بتایا کہ جب 1962ء سے 1966ء تک تیونس میں خدمات سرانجام دے رہے تھے تو بہت سے تیونسیوں نے اپنے بیٹوں کا نام ظفر اللہ رکھا ہوا تھا اور یہ کہ جب کسی پاکستانی سے شمالی افریقن کے پہلی ملاقات ہوتو وہ نہایت تحسین آمیز الفاظ میں ظفر اللہ خان کے عرب ممالک اور مسلم اُمنگوں کو دُنیا کے سامنے پیش کرنے کو سراہتا ہے۔ میاں نے بتایا کہ ظفر اللہ خان کا اُردن اور مشرقِ وسطیٰ میں بھی اس طرح احترام کیا جاتا تھا۔ یہ بلاشبہ سچ ہے کہ ظفر اللہ خان پکے قادیانی تھے لیکن وہ قادیانی مقاصد کے لئے ان کے حمایت اس حد تک ہوتی تھی کہ مہینے کے آخر میں وہ اپنی تنخواہ میں سے جتنی زیادہ سے زیادہ رقم بچا سکتے تھے اس کا زیادہ حصہ وہ ربوہ بھجوا دیتے تھے۔ کفایت شعاری جس کے لئے سر ظفر اللہ خان مشہور تھے وہ اُن کی اسی لگن کی وجہ سے تھی نہ کہ ذاتی مفاد کے لئے۔ میں ظفر اللہ خان کو اُن کی حُب الوطنی اور اُن کی غیر معمولی صلاحیتوں کی بناء پر یاد رکھوں گی۔ وہ بُاصول تھے اپنے مقاصد کے لئے وقف، مہربان، زیرک، اُن کا مطالعہ بے حد وسیع تھے اور اُن میں ایک عجب صلاحیت یہ تھی کہ وہ سیکنڈ کے اند



ایک پورا صفحہ پڑھ لیتے تھے۔ جیسے وہ پڑھتے نہ ہوں اُن کا دماغ پورے صفحہ کی تصویر لے لیتا ہو۔ سب سے بڑی بات ظفر اللہ خان ایک منکسر المزاج۔ ہمدرد، تیز فہم۔ شخص تھے۔ میں پاکستان کے لئے یہ قابل شرم سمجھتی ہوں کہ ان کے ذاتی عقائد کی بنا پر اُن کی عظیم خدمات پر پردہ ڈالا گیا اور اس طرح اُن کی خوبیوں کو قوم سے چھپایا گیا۔ یہی عصبیت واحد انعام یافتہ سائنسدان پروفیسر عبد السلام پر نازل ہوئی۔“

## مہِ خورشید جمال

پروفیسر مبارک احمد عابد

آہ آج چھُپا وہ مہِ خورشید جمال
جس کے جیون کا سفر شوکتِ تابانی لئے
اُس کے اوصاف کی توقیر میں تابندہ مثال
اُس کی ہر یاد میں حسنات کے روشن ہیں دیئے
تھے فدا دین کے لئے اُس کے دل و جان ہمیش
اس طرح دنیا میں کی اُس نے حیات اپنی بسر
انجمن تھی کہ وہ خلوت تھی ہر اِ ک آن ہمیش
مرشدِ وقت کی طاعت ہی رہی پیشِ نظر
وقتِ رخصت تھے بہت چاہنے والے اُس کے
مجتمع جو تھے یہاں چاند کے دفنانے کو
ہر طرف پھیلے تھے یادوں کے اُجالے اُس کے
نام اُس کا سدا تاریخ میں چمکانے کو
اشہبِ وقت کا درویش صفت شاہ سوار
وہ بڑا عالی نسب اور بڑا پاک سرشت
گیا فردوس میں ہوگا وہ بصد عزّ و قار
اُس کے رستے میں جلے ہوں گے چراغانِ بہشت



## 13 قرار دادلاہور اور سر ظفر اللہ خان

قائداعظم کو مسلم لیگ سنبھالے تھوڑا وقت ہوا تھا کہ گورنمنٹ نے 1937 میں عام انتخابات کروادئے اس میں کانگریس کے بالمقابل مسلم لیگ کامیاب نہ ہو سکی کانگریس نے طاقت کے نشہ میں ایسے اقدام کئے جو مسلمانوں کے لئے مایوس کن تھے مثلاً ہندی کو قومی زبان قرار دیا گاؤ کشی پر پابندی اور ترنگے کو قومی پرچم قرار دیا۔ اس سے مسلم عمائدین کی آنکھیں کھل گئیں کہ مسلم اور ہندو دو جدا قومیں ہیں جن کا الحاق نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ 23 مارچ 1940 کو منٹو پارک لاہور میں تین روزہ مسلم لیگ کا اجلاس ہوا جس میں قرار داد لاہور پیش کی گئی کہ جہاں مسلمانوں کی اکثریت ہے وہاں آزاد مملکت قائم کی جائیں۔ اگلے سال مسلم لیگ کے آئین میں اسے شامل کر لیا گیا جو بعد میں تحریک پاکستان کی بنیاد بنی۔ اس قرار داد کا مسودہ سر ظفر اللہ خان صاحب نے تیار کیا NUST یونیورسٹی کے لیکچرار جناب حسین احمد لکھتے ہیں ”(ترجمہ) یہ سر ظفر اللہ خان ہی تھے جنہوں نے قرار داد لاہور کا بھی مسودہ تیار کیا تھا جس میں پہلی بار پاکستان کا تصور پیش کیا گیا۔ لیکن انکے کردار کو سالہا سال تک صیغہ راز میں رکھا گیا یہاں تک کہ حال ہی میں لارڈ لنتھگو کی تحریر کردہ دستاویزات اور خطوط نے سر ظفر اللہ خان کے کردار کی مرکزی حیثیت کو منکشف کر دیا ہے“ (ڈیلی ٹائمز 22 دسمبر 2012)






ایک دل توڑ کر تو نے مسجد بنائی!
ایک مان توڑ کر تو نے نماز پڑھی!
کسی کو رلا کر تو رب راضی کرنے چلا!
کسی کو ستا کے تو حج کر آیا!
تو نے نیکی کر کے گناہ گار کو حقیر جانا!!
اے کرنے والے بہتر تھا کہ تو گناہ کر کے
انسان رہ جاتا، نیکی کر کے خدا نہ بنتا۔

# مخبوط الحواس قوم اور نومولود کشمیری تکفیر



تحریر اصغر علی بھٹی

یہ اوائل 1930 کی بات ہے۔ لاہور کی سرزمین پر بریلویوں اور دیوبندیوں کا ایک یادگار مناظرہ ہونا طے پایا۔ جس کے لئے حَکَم کے طور پر علامہ ڈاکٹر اقبال، پروفیسر اصغر علی روحی اور شیخ صادق حسن امرتسری بیرسٹر ایٹ لاء جیسی قد آور شخصیات کے نام تجویز ہوئے جسے انہوں نے قبول کرلیا۔ دیوبندیوں کی طرف سے مولوی محمد منظور نعمانی اور بریلویوں کی طرف سے مولوی حامد رضا خاں (خلف اکبر مولوی احمد رضا خان) مناظر مقرر ہوئے۔

پورے لاہور میں زور و شور سے اس مناظرے کے لئے تیاریاں جاری تھیں۔ اِرد گرد کے دیہاتوں سے بھی علماء شہر میں پہنچ چکے تھے۔ ہر مسجد میں مولوی حضرات اپنے اپنے فرقے کے لوگوں کے خون کو خوب گرما رہے تھے اور پیش وقت فتح کی نویدیں سنا رہے تھے۔ کتابوں کے چھکڑوں کے چھکڑے جمع ہو رہے تھے۔ گویا کہ ایک دنگل تھا جس کی تیاری پوری حرارت کے ساتھ جاری تھی کہ اچانک بریلویوں کی طرف سے بلوے کے خطرے کو بنیاد بنا کر معذرت کا اعلان کر دیا گیا۔

تصویر کا رخ بدل گیا۔ دیوبندی حضرات اِسے فتح مبین کے نام سے مَعَنْوَن کر کے فتح کے ڈھونگرے برسانے شروع ہوگئے۔ تو بریلوی حضرات اِسے گستاخانِ رسول کی حکومت سے ملی بھگت اور فسادی ہونے کی نوید سنانے لگ گئے۔

اِس تمام ہنگامے میں مولوی منظور احمد نعمانی دیوبندی نے اپنا وہ بیان جو انہوں نے اِس مناظرے میں پڑھنا تھا تحریری شکل میں "فیصلہ کن مناظرہ" کے نام سے شائع کر دیا۔ اور آغاز کے طور پر عقل اور عقل فہمی کے حوالے سے ایک دلچسپ تجزیہ پیش کیا۔

بے چاری عقل کی بے عقلی اور اہل اللہ کی مخالفت

مولوی منظور نعمانی صاحب فرماتے ہیں:

"اس دنیا میں بعض واقعات اِس قدر عجیب و غریب اور بعید از قیاس ہوتے ہیں کہ عقل ہزار سرمارے مگر ان کی کوئی معقول توجیہہ کرنے سے عاجز ہی رہتی ہے۔"... حضرات انبیاء علیہم السلام اور ان کی دینی دعوت کے ساتھ اُن کی قوموں نے عام طور پر جو سلوک کیا وہ بھی دنیا کے ایسے ہی عجیب و غریب اور بعید از قیاس واقعات میں سے ہے۔ خود اس دنیا کے پیدا کرنے والے اور چلانے والے خالق و پروردگار نے کتنے عجیب انداز میں اس پر حسرت کا اظہار کیا ہے۔ **یا حسرۃ علی العباد مایا تیھم من رسولٍ الاکانو بہ یستھزؤن ۔** (یٰس :2)

مثال کے طور پر صرف خاتم النبیین سیدنا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہی کی سرگزشت کو اِس نظر سے حدیث و سیر کی کتابوں میں دیکھ لیا جائے۔ آپ مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے وہیں پلے بڑھے... بچپن ہی سے صورت میں دلکشی و محبوبیت اور عادات میں معصومیت تھی اس لئے ہر ایک محبت و احترام کرتا تھا گویا آپ پوری قوم کو پیارے اور اُس کی آنکھ کے تارے تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی طرف سے حکم ہوا کہ اپنی قوم کو توحید اور اسلام کی دعوت دے۔ عقل کا فیصلہ اور قیاس کا تقاضا یہی تھا کہ پوری قوم جو پہلے سے آپ کی گرویدہ تھی اور آپ کو صادق و امین سمجھتی اور کہتی تھی وہ آپ کی اس دینی دعوت پر یک زبان ہو کر لبیک کہتی اور پروانہ وار آپ پر ٹوٹ پڑتی اور کم از کم مکہ میں تو ایک بھی مکذّب اور مخالف نہ ہوتا لیکن ہوا یہ کہ گنتی کے چند سعاد تمندوں کے سوا ساری قوم آپ کی تکذیب اور مخالفت پر متفق ہوگئی جو ہمیشہ سے صادق و امین کہتے رہے تھے وہی شاعر اور مجنون اور ساحر و کذّاب کہنے لگ گئے۔ اور آپ کے خلاف نفرت کی آگ بھڑکانا اُن کا محبوب مشغلہ بن گیا۔ بے چاری عقل حیران ہے ایسا کیوں ہوا؟ کوئی نہیں کہہ سکتا کہ اِن دنوں مکہ میں دماغوں کو خراب کر کے آدمیوں کو پاگل بنا دینے والی کوئی خاص ہوا چلی تھی جس کے اثر سے ساری قوم کی قوم پاگل ہوگئی تھی اور آپ کے ساتھ یہ جو کچھ اُس نے کیا وہ پاگل پن کی وجہ سے کیا۔ اِس کی دوسری مثال اُمت میں لیجئے حضرت ابو بکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ، حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علیؓ مرتضیٰ رضوان اللہ علیہم۔ یہ چاروں بزرگ رسول اللہ ﷺ کے جلیل القدر صحابی ہیں اور اسلام اور پیغمبر اسلام کی تاریخ سے کچھ بھی واقفیت رکھنے والا ہر شخص جانتا ہے کہ اللہ و رسول کے ساتھ اُن کی وفاداری، ان کا اخلاص ہر قسم کے شک و شبہ سے بالاتر ہے۔ لیکن غور کیجئے اس اُمت کی تاریخ کا یہ کیسا عجیب و غریب اور ناقابل فہم واقعہ ہے کہ اسلام کے ابتدائی دور ہی میں خود مسلمانوں میں ایسے مستقل فرقے پیدا ہوئے جن کی خصوصیت اور جن کا امتیاز صرف یہی ہے کہ ان کو رسول اللہ ﷺ کے ان جلیل القدر صحابہ کے ایمان ہی سے انکار تھا اور وہ معاذ اللہ ان کو کافر و منافق اور گردن زدنی کہنے پر مُصر تھے۔ اور اب تک بھی یہ فرقے دنیا میں موجود ہیں۔ کون نہیں جانتا کہ مسلمانوں کا قدیم ترین فرقہ شیعہ کی خصوصیت اور اُس کا امتیاز ہی یہ ہے کہ

حضرت ابو بکر، عمر، عثمان، کی عداوت و بد گوئی ......اور ان پاک ہستیوں پر تبرّا بازی ان کا محبوب مشغلہ اور ان کے نزدیک کارِ ثواب ہے۔ خلاف عقل مجادلانہ کج بحثیوں کو تو چھوڑ دیجئے اور پھر ٹھنڈے دل سے غور کیجئے کہ کیا کسی کی عقل بھی ان لوگوں کے اس طرز عمل کی کوئی معقول توجیہہ کر سکتی ہے۔ کوئی کہہ سکتا ہے کہ اس فرقے والے سب پاگل اور عقل عام سے محروم ہیں واقعہ یہ ہے کہ ان میں بڑے بڑے تعلیم یافتہ بڑے بڑے دانشور اور ایک سے ایک ذہین وفطین ہر دور میں رہے ہیں اور آج بھی ہیں۔

یہی حال ان کے اصل حریف اور مدّ مقابل فرقہ یعنی خوارج و نواصب کا ہے ان بدبختوں کے نزدیک سیدنا علیؓ ایسے بد دین، اس درجہ کے دشمن اسلام اور ایسے مجرم اور گردن زدنی تھے کہ ان کو ختم کر دینانہ صرف کار ثواب بلکہ ان کے قاتل کے جنت میں پہنچنے کا یقینی ذریعہ تھا... شقی ابن ملجم سیدنا حضرت علیؓ پر قاتلانہ حملہ کر کے گرفتار ہونے کے باوجود نعرے لگاتا تھا**فزت برب الکعبہ**۔ ...بتلایئے کہ عقل بیچاری اس گمراہی اور عقل باختگی کی کیا توجیہہ کرے؟...یہ فرقہ خوارج بھی پاگلوں اور ان پڑھ جاہلوں کا فرقہ نہ تھا بلکہ اُن میں بہت سے اچھے خاصے علم و فہم والے بھی تھے۔"(فیصلہ کن مناظرہ، ص9 تا14، زیر عنوان بریلی کا تکفیر فتنہ ماضی اور حال، ناشر دارالانفاس کریم پارک 3راوی روڈ لاہور)

پھر آپ نتیجہ کے طور پر اپنا فیصلہ سناتے ہوئے فرماتے ہیں کہ آخر ایسا ہوتا کیوں ہے؟ آپ فرماتے ہیں "جب کوئی شخص حب مال یاحُبِّ جاہ یا ایسے ہی کسی اور غلط جذبہ کے تحت کسی معاملہ میں اللہ کی ہدایت کی بجائے اپنے نفس کی خواہشات اور اپنے ذاتی جذبات و خیالات کی پیروی کا فیصلہ کر لیتا ہے توکم ازکم اس خاص معاملہ میں خداترسی، حق بینی کی صلاحیت اور فہم سلیم کی دولت اُس سے چھین لی جاتی ہے اور پھر بظاہر عقل و ہوش رکھنے کے باوجود اس سے ایسی ایسی حرکتیں سرزد ہوتی ہیں کہ عقل سلیم ان کی کوئی توجیہہ بھی نہیں کر سکتی ایسے ہی لوگوں کے متعلق قرآن کا بیان ہے" **لھم قلوب لا یفقھون بہا ولھم اعین لا یبصرون بہا ولھم اٰذان لا یسمعون اولئک کالانعم بل ہم اضل اولیک ھم الغفلان** (فیصلہ کن مناظرہ، صفحہ 15-14)

اس ہفتے آخر کار وطن عزیز میں مسلم لیگ نواز کی حکومت نے پاکستان میں سیالوی صاحب کے دربار پر اور آزاد کشمیر میں ملاں کے آستانے پر شریعت نافذ کرتے ہوئے جماعت احمدیہ کے حوالے سے باسی کڑی میں اُبال دے دیا۔ اس عظیم نفاذ شریعت کو دیکھتے ہوئے مشہور مذہبی سکالر اور کالم نگار جناب خورشید ندیم صاحب بھی کہہ اُٹھے ہیں کہ جناب شہباز شریف صاحب نے سیالوی صاحب کے گھٹنوں کو ہاتھ لگائے تو تب جا کر ہم جیسوں پر یہ عظیم عقدہ وا ہوا ہے کہ سات دنوں میں شریعت کیسے نافذ ہوتی ہے؟

خاکسار نے وطن سے آنے والی اس خبر کو سنا تو مجھے دیوبندی دنیا کے سرتاج جناب مولوی منظور نعمانی صاحب کا "بے چاری عقل کی بے عقلی اور اہل اللہ کی مخالفت" کے حوالے سے دیا ہوا1930 کا یہ مندرجہ بالا بیان یاد آگیا۔ آج مجھے یہ بتانے کی ضرورت نہیں کہ خداترسی اور فہم سلیم کی دولت کس کے نصیبے سے منہا ہو چکی ہے۔ حب مال، حب جاہ اور نفسانی خواہشات کے دیوتا کہاں اور کس کے آنگن میں ننگا ناچنے میں مصروف ہیں۔ اور نہ ہی یہ لکھنے کی ضرورت ہے کہ اللہ کی سرزمین پر کس کس کو اختیار ہے کہ وہ کسی کو کافر اعلان کرے اور کس کو اختیار ہی نہیں۔ اور مجھے یہ بھی نہیں یاد کرنا کہ کشمیر اور سرزمین کشمیر کے لئے جماعت احمدیہ کی کیا کیا خدمات ہیں اور آج اہالیان کشمیر نے کس بے حیائی کا ارتکاب کرتے ہوئے اپنا نام محسن کشوں کی لسٹ میں کتنے نمبر پر لکھوالیا ہے۔ نہ ہی مجھے لکھنا ہے اور نہ ہی مجھے یاد کرنا ہے کیونکہ ایسی دنیا میں ایسا ہی ہونا چاہئے تھا اور ایسا ہی ہوا یہ ایک اٹوٹ قانون قدرت ہے

اللہ تعالیٰ فرقان حمید میں فرماتا ہے کہ **مثل کلمۃ خبیثۃ کشجرۃ خبیثۃ اجتثت من فوق الارض ما لھا من قرار** (سورۃ ابراہیم 26) جس ملک کا وزیر اعظم قومی اسمبلی کی کھڑکیاں بند کر کے چھپ کر لاکھوں لوگوں کے ایمان کا فیصلہ کر دیتا ہے مگر صرف چند دن بعد جب اپنے شراب پینے کے اعلان پر عدالت اس کی مسلمانی پر سوال اٹھاتی ہے تو چیخ اُٹھتا ہے کہ " ایک اسلامی ملک میں ایک کلمہ گو کے عجز کے لئے یہ ایک غیر معمولی واقعہ ہو گا کہ وہ یہ ثابت کرے کہ وہ مسلمان ہے۔۔۔یہ ایک ہراساں کر دینے والا مسئلہ ہی نہیں بلکہ ایک کربناک معاملہ بھی ہے۔ یور لارڈ شپس یہ مسئلہ کیسے کھڑا ہوا؟ آخر کس طرح؟؟۔ خواہ کتنے ہی اعلیٰ عہدے پر کیوں نہ ہو لیکن دراصل اس معاملے میں دخل دینے کا کوئی استحقاق نہیں ہے۔ کسی فرد کسی ادارے اور کسی عدالتی بنچ کا یہ حق نہیں بنتا کہ وہ ایک ایسے معاملے پر اپنی رائے دے جس پر رائے دینے کا اس کا کوئی حق حاصل نہیں۔ چونکہ انسان اور خدا کے درمیان کوئی بیچ کا واسطہ نہیں۔ اللہ اور انسان کا معاملہ ہے اور اس کا فیصلہ وہ خود خدا روز حشر کرے گا۔ مائی لارڈ جیسا کہ میں اس سے پہلے کہہ چکا ہوں کہ ایک مسلمان کے لئے کافی ہے کہ وہ کلمے میں ایمان رکھتا ہو۔ اس حد تک بات کی جا سکتی ہے کہ جب ابو سفیان مسلمان ہوا اور انہوں نے کلمہ

پڑھا تو رسول اکرم ﷺ کے بعض صحابہ نے سوچا کہ اس کی اسلام دشمنی اتنی شدید تھی کہ شائد ابوسفیان نے اسلام کو محض اوپری اور زبان کی سطح پر قبول کیا ہو لیکن رسول اکرم ﷺ نے اس سے اختلاف کیا اور فرمایا کہ جونہی اس نے ایک بار کلمہ پڑھ لیا تو وہ مسلمان ہو گئے۔

احسن اقبال صاحب ہوں یا رانا ثناء اللہ صاحب حامد زاہد صاحب ہوں یا ذوالفقار علی بھٹو صاحب سبھی ایک منہ سے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ جو اپنے منہ سے کلمہ پڑھ لے وہ مسلمان ہے اسے کسی سے سرٹیفیکیٹ لینے کی ضرورت نہیں "خواہ کتنے ہی اعلیٰ عہدے پر کیوں نہ ہو لیکن دراصل اس معاملے میں دخل دینے کا کوئی استحقاق نہیں ہے۔ کسی فرد کسی ادارے اور کسی عدالتی بنچ کا یہ حق نہیں بنتا کہ وہ ایک ایسے معاملے پر اپنی رائے دے جس پر رائے دینے کا اس کا کوئی حق حاصل نہیں۔ چونکہ انسان اور خدا کے درمیان کوئی بیچ کا واسطہ نہیں۔ اللہ اور انسان کا معاملہ ہے اور اس کا فیصلہ وہ خود خدا روز حشر کرے گا"۔ اور اسی لمحے دوسرے منہ سے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ نہیں ہمیں اختیار ہے ہم اللہ اور انسان کے درمیان کے ٹھیکیدار ہیں۔ احمدیوں کے لئے ہم روز حشر کا انتظار نہیں کر سکتے۔ ان کو اپنا کافر ہونا فوراً تسلیم کر لینا چاہئے کیونکہ ان کو ملک کی مقدس قومی اسمبلی نے دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔

ایک منہ سے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ اس اسمبلی پر لعنت ہزار لعنت یہ چوروں اور ڈاکوؤں کا مسکن ہے اسی لمحے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ احمدیوں کو اپنا کافر ہونا تسلیم کر لینا چاہئے کیونکہ ان کو ملک کی مقدس قومی اسمبلی نے دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔

ایک منہ سے کہہ رہے ہیں کہ یہ مولوی ختم نبوت کا نام بیچ رہے ہیں 21 کروڑ کی رشوت کا دعویٰ ہے کہیں تو کسی کے ساتھ ڈیزل کا لاحقہ ہے۔ کوئی پیر سینٹ کی ٹکٹ کے ساتھ منسوب ہو رہا ہے تو کسی کے کھاتے میں جہاد افغان کے نام پر رنگین سے لئے ہوئے ڈالر ہیں۔ کسی کو حاجیوں سے ڈاکے مارنے والا بتا کر جیل میں ڈال رہے ہیں۔ کہیں اسے مساجد میں بچوں سے بدفعلی کرنے والا بتا رہے ہیں تو کہیں پانچ پانچ چھ چھ سال کی بچیوں کا ریپسٹ اور قاتل دکھا رہے ہیں۔ مگر عین اسی لمحے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ دیکھیں آپ کو اپنا کافر ہونا تسلیم کر لینا چاہئے کیونکہ آپ کو ملک کے علمائے کرام نے متفقہ طور پر دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔ سچ ہی کہا تھا مولوی منظور نعمانی صاحب نے کہ "جب کوئی شخص حب مال یا حُبّ جاہ یا ایسے ہی کسی اور غلط جذبہ کے تحت کسی معاملہ میں اللہ کی ہدایت کی بجائے اپنے نفس کی خواہشات اور اپنے ذاتی جذبات وخیالات کی پیروی کا فیصلہ کر لیتا ہے تو کم از کم اس خاص معاملہ میں خداترسی، حق بینی کی صلاحیت اور فہم سلیم کی دولت اُس سے چھین لی جاتی ہے۔ اور پھر بظاہر عقل وہوش رکھنے کے باوجود اس سے ایسی ایسی حرکتیں سرزد ہوتی ہیں کہ عقل سلیم ان کی کوئی توجیہہ بھی نہیں کر سکتی ایسے ہی لوگوں کے متعلق قرآن کا بیان **لھم قلوب لا یفقھون بھا ولھم اعین لا یبصرون بھا ولھم اٰذان لا یسمعون اولئک کالانعم بل ہم اضل اولیک ھم الغفلان** (فیصلہ کن مناظرہ، صفحہ 15-14) ایسے مفقود العقل اور مخبوط الحواس لوگوں سے بحث نہیں کرتے اُن کے لئے دعا کرتے ہیں

مشہور کالم نگار جناب ہارون الشید صاحب اپنے 08/02/2018 کے کالم" دین ملا فی سبیل اللہ فساد" میں اپنے ایک مذہبی تنظیم کے اجتماع میں شمولیت کی داستان لکھتے ہوئے فرماتے ہیں کہ مقرر نے حضرت عکرمہ بن ابوجہل کا قصہ بیان کیا کہ فتح مکہ کے بعد سمندر کا اُنہوں نے رخ کیا کہ دور دراز کی کسی زمین میں جابسیں۔ کشتی کو طوفان نے آلیا تو مسافروں نے پروردگار کو پکارا یا اللہ یا اللہ عکرمہ نے کہا کہ اپنے بتوں سے مدد کیوں نہیں مانگتے۔ انہوں نے کہا کہ ایسے میں زمین و آسمان کے خالق کو ہی پکارا جاتا ہے۔ آپ نے یہ سنا تو واپس لوٹ آئے۔ اپنے مرکزی خیال کو واضح کرنے کے بعد مقرر نے کہا کہ پاکستانی مسلمان مشرکین مکہ سے بھی بدتر ہیں مصیبت اور موت میں بھی قبروں کو پکارتے ہیں۔ مجھے یاد ہے کہ مشہور اہل حدیث مولوی جناب احسان الٰہی ظہیر صاحب نے بھی اپنی آنکھیں بند کرنے سے پہلے پاکستان کے سواد اعظم کی تصویر کشی کرتے فرمایا تھا کہ "ان کے عقائد کا اسلام سے دور نزدیک کا کوئی تعلق نہیں بلکہ یہ بعینہ وہی عقائد ہیں جو جزیرہ عرب کے مشرک اور بت پرست رسول اللہ ﷺ کی بعثت سے پہلے رکھتے تھے بلکہ دور جاہلیت کے لوگ بھی شرک میں اس قدر غرق نہ تھے جس قدر یہ ہیں"۔ (البریلویہ صفحہ 9) بریلویوں کے امتیازی عقائد وہ ہیں جو دین کے نام پر بت پرستوں، عیسائیوں، یہودیوں اور مشرکوں سے مسلمانوں کی طرف منتقل ہوئے ہیں"۔ (صفحہ 55) "کفار مکہ۔ جزیرہ عرب کے مشرکین اور دور جاہلیت کے بت پرست بھی ان سے زیادہ فاسد اور ردی عقائد نہ رکھتے ہونگے"۔ (البریلویۃ صفحہ 65)

پاکستان کے انہیں درگاہوں کے متولی حضرات کا 7 دن میں شریعت کے نفاذ کا دھمکی نما مطالبہ اور کشمیر اسمبلی میں جماعت احمدیہ کو کافر قرار دینے والے ان" عظیم مسلمانوں" کو تاریخ کس لقب سے یاد کرے گی وہ ایک مستقبل کا ملگجا ہے مگر جناب مودودی صاحب جو ساری عمر انقلاب اسلامی کے لئے صالحین کی فوجیں تیار کرنے میں ماہی بے آب کی طرح تڑپتے رہے مگر اپنی عمر رفتہ کے ساتھ ایک ڈھلتی

شام اپنی ناکامیوں اور اپنی قوم کا نوحہ کہتے ہوئے دل کے کرب کو چھپا نہ سکے اور چیختے ہوئے گویا ہوئے "لوگ اسلام سے انحراف کرنے ہی پر اکتفاء نہیں کرتے بلکہ ان کا نظریہ اب یہ ہو گیا ہے کہ مسلمان جو کچھ بھی کرے وہ اسلامی ہے حتیٰ کہ وہ اگر اسلام سے بغاوت بھی کرے تو وہ اسلامی بغاوت ہے۔ یہ سودی بینک کھولیں تو اس کا نام اسلامی بینک ہو گا۔ یہ انشورنس کمپنیاں قائم کریں گے تو وہ اسلامی انشورنس کمپنی ہو گی۔ یہ جاہلیت کی تعلیم کا ادارہ کھولیں تو وہ مسلم یونیورسٹی، اسلامیہ کالج یا اسلامیہ سکول ہو گا۔ ان کی کافرانہ ریاست کو اسلامی ریاست کے نام سے موسوم کیا جائے گا۔ ان کے فرعون اور نمرود اسلامی بادشاہ کے نام سے یاد کئے جائیں گے۔ ان کی جاہلانہ زندگی اسلامی تہذیب و تمدن قرار دی جائے گی۔ ان کی موسیقی و مصوری اور بت تراشی کو اسلامی آرٹ کے معزز لقب سے ملقب کیا جائے گا۔ حتیٰ کہ یہ سب سوشلسٹ بھی ہو جائیں تو مسلم سوشلسٹ کے نام سے پکارے جائیں گے۔ ان سب ناموں سے آپ آشنا ہو چکے ہیں اب صرف اتنی کسر باقی ہے کہ اسلامی شراب خانے، اسلامی قحبہ خانے، اور اسلامی قمار خانے جیسی اصطلاحوں سے آپ کا تعارف ہو جائے"( سیاسی کشمکش حصہ سوئم طبع اول ص26)

مودودی صاحب توڈھلتی عمر کے ساتھ اپنا بوجھ میاں طفیل صاحب کے کندھوں پر ڈال کر عازم امریکہ اور پھر وہیں سے راہی عدم ہو گئے۔ مگر میاں طفیل صاحب نے جو سرمایہ پیچھے چھوڑا اسی واقعی یہ حق حاصل تھا کہ وہ دوسروں کے ایمان تو کیا زندگیوں کے فیصلوں کی بھی مجاز مطلق ہوں۔ قوم کی مخبوط الحواسی کا ٹمپریچر بتاتے ہوئے میاں طفیل صاحب نے اپنے عاقبت نامہ کو یوں پڑھا تھا"" "قوم میں کس پر اسلام لایا جائے؟ کس پر اسلام نافذ کیا جائے؟ قوم کا اس وقت کیا حال ہے؟ کیا آپ نہیں جانتے... امر واقعہ یہ ہے کہ یہ قوم تو بالکل سڑ گئی ہے پیسے بغیر کوئی ووٹ دینے کے لئے تیار نہیں۔ کوئی ناچ رہا ہو کوئی زانی زنا کر رہا ہو۔ کسی کو پرواہ نہیں پیسہ ہو تو وہ لیڈر بن جائے گا۔ کسی کو امانت اور دیانت کی کوئی پرواہ نہیں نہ ضرورت جتنا بڑا کوئی رشوت خور ہو۔ جتنا بڑا کوئی بد دیانت ہو۔ جتنا بڑا کوئی سمگلر ہو۔ زانی ہو۔ بدمعاش ہو اس کو ووٹ دیں گے اب آپ ہی بتائیں کس پر اسلام نافذ کیا جائے؟۔ آپ کے علماء کا کیا حال ہے؟ ایک حلوے کی پلیٹ کسی مولوی صاحب کو کھلادیں جو چاہے فتویٰ لے لیں ہر مولوی دوسرے کو کافر بنا رہا ہے۔ جماعت اسلامی 50 سالوں سے کام کر رہی ہے۔ مولانا مودودی جیسا شخص اس قوم کے واسطے سر کھپاتا رہا۔ گیارہ کروڑ کی آبادی میں سے اس وقت بھی 5 ہزار جماعت اسلامی کے ارکان ہیں وہ بھی چھوٹی برادریوں اور ذاتوں کے تعلق رکھنے والے یا دفتروں کے چپڑاسی کوئی قابل ذکر آدمی جماعت اسلامی کے ساتھ نہیں"۔( بیدار ڈائجسٹ اگست 90ء صفحہ 9 ضیاء الحق شہید نمبر)

آج شام عبد المالک صاحب اپنے پروگرام with malick breakingviews میں سینٹ 2018 میں نامزد ہونے والے "نئے صالحین" کو" ہیرے "کے نام سے معنون کر کے ان کے کارہائے نمایاں قتل، منی لانڈرنگ وغیرہ بتا رہے تھے۔ اس میں جلنے کی آخر کیا بات ہے؟ اور ایسا آخر کیوں نہ ہو بھائی؟ مستند اسلامی سوسائٹی کے لئے مستند اسلامی قانون سازی کرنے کے لئے مستند اسلامی سپوتوں کی شکلیں ایسی ہی ہونی چاہئیں۔ مور جنگل میں ناچتے ناچتے اپنے پاؤں کو دیکھ کر کیوں روتا ہے وہ مجھے اپنے سکہ بند اسلامی بھائیوں کے ان بیانات کو پڑھ کر اس دکھ کا اندازہ بخوبی ہو گیا ہے۔ بقول مولانا عبد الماجد دریا آبادی ایڈیٹر صدق جدید و خلیفہ مجاز اشرف علی تھانوی "مبارک ہے وہ دین کا خادم جو تبلیغ واشاعت قرآن کے جرم میں قادیانی یا احمدی قرار پائے"۔(صدق جدید 22 دسمبر 1961ء) اور بقول مشہور عالم دین اور جماعت اسلامی کے سابقہ عہدیدار جناب مولوی عبد الرحیم اشرف مدیر المنیر لائل پور "ہر وہ چیز جو انسانیت کے لئے نفع رساں ہو اسے زمین پر قیام وبقا ہوتا ہے۔ قادیانیت میں نفع رسانی کے جو جوہر موجود ہیں ان میں اولین اہمیت اُس جدوجہد کو حاصل ہے کہ جو اسلام کے نام پر وہ غیر ممالک میں جاری رکھے ہوئے ہیں۔ یہ لوگ قرآن کو غیر ملکی زبانوں میں پیش کرتے ہیں۔ تثلیث کو باطل کرتے ہیں۔ سید المرسلین سیرت طیبہ کو پیش کرتے ہیں۔ ان ممالک میں مساجد بنواتے ہیں اور جہاں کہیں ممکن ہو اسلام کو امن وسلامتی کے مذہب کی حیثیت سے پیش کرتے ہیں۔ غیر مسلم ممالک میں قرآنی تراجم اور اسلام تبلیغ کا کام صرف اصول "نفع رسانی" کی وجہ سے قادیانیت کے بقا اور وجود کا باعث ہی نہیں ہے ظاہری حیثیت سے بھی اس کی وجہ سے قادیانیوں کی ساکھ ہے ایک عبرت انگیز واقعہ خود ہمارے سامنے وقوع پذیر ہوا 1954 میں جب جسٹس منیر انکوائری کورٹ میں علم دور اسلامی مسائل سے دل بہلا رہے تھے اور تمام مسلم جماعتیں قادیانیوں کو غیر مسلم ثابت کرنے کی جدوجہد میں مصروف تھیں۔ قادیانی عین انھیں دنوں ڈچ اور بعض دوسری غیر ملکی زبانوں میں ترجمہ قرآن مکمل کر چکے تھے اور انہوں نے انڈونیشیا کے صدر حکومت کے علاوہ گورنر جنرل پاکستان مسٹر غلام محمد اور جسٹس منیر کی خدمت میں یہ تراجم پیش کئے گویا وہ

بزبان حال و قال کہہ رہے تھے کہ ہم ہیں وہ غیر مسلم اور خارج از ملت اسلامیہ جو اس وقت جبکہ آپ لوگوں ہمیں کافر قرار دینے کے لئے پر تول رہے ہو غیر مسلمانوں کے سامنے قرآن اُن کی مادری زبان میں پیش کر رہے ہیں۔"
(المنیر لائل پور 2 مارچ 1956ء صفحہ 10)

بقول مولانا ارشد القادری ایڈیٹر جام نور جمشید پور بھارت:

"جماعت اسلامی جن لوگوں کو اسلام سے قریب تر کرتی ہے وہ ہزار بگڑنے کے باوجود کسی نہ کسی نہج سے اسلام کے ساتھ بہر حال کوئی تعلق رکھتے تھے لیکن قادیانی جماعت کا لٹریچر مغرب کے عیسائیوں کو جو اندر سے لے کر باہر تک اسلام کے غالی دشمن اور حریف ہیں۔ انہیں اسلام سے قریب ہی نہیں کرتا اپنے طور پر اسلام کا کلمہ پڑھواتا ہے"۔"یورپ، ایشیا، امریکہ اور افریقہ کے جن ملکوں میں قادیانی جماعت نے اپنے تبلیغی مشن قائم کئے ہیں۔ جن کے ذریعہ وہ منظم طریقے پر بنام اسلام اپنے مذہب کا پیغام اجنبی دنیا تک پہنچا رہے ہیں کام کی وسعت کا اندازہ لگانے کے لئے صرف ان کے نام پڑھیے: انگلینڈ۔ امریکہ۔ ماریشس۔ مشرقی افریقہ۔ مغربی نائیجیریا۔ انڈونیشیا۔ ملایا۔ اسپین۔ سوئٹزر لینڈ۔ ایران۔ فلسطین۔ ہالینڈ۔ جرمنی۔ جزائر غرب الہند۔ سیلون۔ بورنیو۔ برما۔ شام۔ لبنان۔ مسقط۔ پولینڈ۔ ہنگری۔ البانیہ۔ اٹلی۔

قادیانی جماعت کے تبلیغی سرگرمیوں اور دائرہ عمل کی وسعتوں کا اندازہ لگانے کے لئے صرف اتنا معلوم کرنا کافی ہوگا کہ دنیا کی 170 اجنبی زبانوں میں انہوں نے قرآن کریم کے تراجم شائع کئے ہیں ان کی فہرست ملاحظہ فرمائیے:
انگریزی۔ ڈچ۔ جرمنی۔ سواحیلی۔ ہندی۔ گورمکھی۔ ملائی۔ فینسٹی۔ انڈونیشین۔ روسی۔ فرانسیسی۔ پرتگیزی۔ اطالوی۔ ہسپانوی"۔ نوٹ: یہ 1977ء کی بات ہے۔ (جماعت اسلامی صفحہ 104 و 106-107 نوریہ رضویہ پبلشنگ کمپنی کچا رشید روڈ بلال گنج لاہور) سو 2018 میں میری قوم کو نئے "ہیرو" کے ساتھ اسلامی سینٹ کے اسلامی قانون ساز ممبران مبارک ہوں اور سرکاری کافرین" آپ کو بقول مولانا عبد الماجد دریابادی صاحب سرکاری مجرم ہونا مبارک ہو"مبارک ہے وہ دین کا خادم جو تبلیغ و اشاعت قرآن کے جرم میں قادیانی یا احمدی قرار پائے"۔
غالب مرزا حاتم علی بیگ مہر کو ایک خط میں لکھتے ہیں

" سنو صاحب ! شعراء میں فردوسی، فقراء میں حسن بصری اور عشاق میں مجنوں یہ تین آدمی تین فن میں سر دفتر و پیشوا ہیں۔ شاعر کا کمال یہ ہے کہ فردوسی ہو جائے۔ فقیر کی انتہا یہ ہے کہ حسن بصری سے ٹکر کھائے اور عاشق کی نمود یہ ہے کہ مجنوں کی ہم طرحی نصیب ہو" مولانا نیاز فتحپوری یہ عظیم فقرہ درج کر کے لکھتے ہیں " اس میں اگر اضافہ کر دیا جائے کہ ایک صداقت پرست، ایک حق شناس ، اور ایک بے لاگ تنقید کرنے والے کی انتہا یہ ہے کہ وہ کافر و مرتد بنا دیا جائے۔ ملحد و بے دین کے نام سے پکارا جائے تو میرے لئے اس سے زیادہ فخر کا موقعہ اور کیا ہو سکتا ہے کہ آج میں بھی اسی منزل میں ہوں اور ناشکری ہو گی اگر اس سے زیادہ کوئی اور سعادت طلب کروں۔۔ آج سے کئی صدی قبل جب قرآن کا مفہوم ایک مولوی کے مواعظ و ارشادات سے بلند تھا تب کفر اور الحاد کا مفہوم بھی کچھ اور تھا مگر آج غزالی اور رازی بھی زندہ ہوتے تو ان کا دامن بھی مولوی کے ہاتھ میں ہوتا۔ لاؤ ساری دنیا کی بے دینی مجھے دے دو، تمام عالم کا ارتداد میرے حوالے کر دو اور کائنات کے ہر گوشے کا الحاد میرے قلب میں بھر دو کہ اس دولت کے ساتھ تو مجھے جہنم بھی اس فردوس سے زیادہ عزیز ہے جہاں ایک مولوی مسلمان کو کافر بنائے بغیر نہیں جا سکتا۔"
سابق وائس چانسلر جامعۃ اسلامیہ مدینہ منورہ جناب الشیخ عبد المحسن العباد صاحب نے ایک موقعہ پر فرمایا تھا کہ " اگر دشنام طرازی اور سوقیانہ پن ہی روحانی عظمتوں کی دلیل ہو تو پھر ایسی روحانی عظمتوں کی حامل شخصیتیں عام بازار میں ایک ڈھونڈیں تو لاکھ ملتی ہیں " آج کشمیر کی قانون ساز اسمبلی میں ایک منہ زور وزیر اعظم جماعت احمدیہ پر تبرا بازی کرتے ہوئے انہیں ملحد و کافر بنانے میں مصروف تھا تو مجھے نیاز فتح پوری صاحب کا یہ نعرہ مستانہ ثاقب صاحب کی آواز میں کشمیری وادیوں میں کچھ یوں گونجتا ہوا محسوس ہوا

میں فدائے دین ھدیٰ بھی ہوں درِ مصطفےٰ کا گدا بھی ہوں
میری فرد جرم میں درج ہو میرے سر پر ہیں یہ گناہ بھی

آزاد کشمیر کے قانون سازو یاد رکھو ہم مجرم ہیں واقعی ہم مجرم ہیں اور ہمیں اپنے اسی جرم پر ناز ہے۔ ہمیں اپنی خو مبارک اور تمہیں اپنے افعال

**بعد از خدا بعشق محمد ﷺ مخمرم**
**گر کفر ایں بود بخدا سخت کافرم**

مشہور اہل حدیث عالم دین جناب عبد الغفور اثری صاحب مصنف حنفیت اور مرزائیت حضرت پیر غلام فرید صاحب آف چاچڑاں شریف کے الفاظ میں احمدی

جرائم کو یوں درج فرماتے ہیں "مرزا صاحب تمام اوقات خدا کی عبادت، نماز یا تلاوت قرآن شریف میں گزارتے ہیں۔اس نے دین کی حمایت میں کمر باندھی ہوئی ہے یہاں تک کہ اس دنیا کی ملکہ جو لندن میں رہتی ہے کو بھی دین محمدی صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی دعوت دی ہے اور روس فرانس وغیرہ کے بادشاہوں کو بھی اسلام کی دعوت دی ہے اور اس کی تمام محنت و کوشش یہی ہے کہ تثلیث اور صلیب کا عقیدہ مٹائے جو سراسر کفر ہے اور اللہ تعالیٰ کی توحید کو قائم کرے۔علماء وقت کو دیکھو کہ مذاہب باطلہ کو چھوڑ کر ایسے شخص کے درپے ہوگئے ہیں جو بڑا نیک مرد اور اہل سنت وجماعت سے ہے اور صراط مستقیم پر ہے اور ہدایت کی تلقین کرتا ہے اس پر کفر کا فتویٰ لگا رہے۔اس کا عربی کلام دیکھو جس کا مقابلہ کرنا انسان کی طاقت سے باہر ہے اور اس کی تمام کلام حقائق و معرفت و ہدایت سے بھری ہوئی ہے اور وہ اہل سنت وجماعت کے عقائد اور ضروریات دین کا ہرگز منکر نہیں ہے"۔(ارشادات فریدی حصہ سوم صفحہ 69-70 مطبوعہ اگرہ 1320ھ بحوالہ حنفیت اور مرزائیت از عبدالغفور اثری صفحہ 48-49) جرم تو ہے پھر سزا تو بنتی ہے تو ایک دوسرے مشہور دیوبندی عالم دین اور مرکزی راہنما تحفظ ختم نبوت موومنٹ جناب مولانا یوسف بنوری ایڈیٹر البینات احمدی جرائم کو یوں یاد کرتا ہے"قادیانی نہ صرف یہ کہ اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں اور کلمہ گو ہیں بلکہ انہوں نے اپنے نقطہ نظر کے مطابق ایک صدی سے بھی زیادہ مدت سے اپنے طریقے پر اسلام کی تبلیغ واشاعت کا جو کام خاص کر یورپ اور افریقی ممالک میں کیا اس سے باخبر حضرات واقف ہیں۔اور خود ہندوستان میں جو تقریباً نصف صدی تک اپنے آپ مسلمان اور اسلام کا وکیل ثابت کرنے کے لئے عیسائیوں آریہ سماجیوں کا انہوں نے جس طرح مقابلہ کیا تحریری اور تقریری مناظرے کئے وہ بہت پرانی بات نہیں...پھر ان کلمہ...ان کی اذان اور نماز وہی ہے جو عام امت مسلمہ کی ہے زندگی کے مختلف شعبوں کے بارے میں ان کے فقہی مسائل قریب قریب وہی پیش ہیں جو عام مسلمانوں کے ہیں لیکن اثنا عشریہ(شیعہ)کا یہ حال ہے کہ ان کا کلمہ الگ ہے۔ان کا وضو الگ ہے ان کی نماز اور اذان الگ ہے زکوۃ کے مسائل بھی الگ ہیں۔نکاح اور طلاق وغیرہ کے مسائل بھی الگ ہیں حتیٰ کہ موت کے بعد کفن دفن اور وراثت کے مسائل بھی الگ ہیں"۔(ماہنامہ البینات کراچی جنوری فروری 1988ء صفحہ 96)

ایک شیعہ شیعہ ذاکر اور عالم دین عرفان حیدری صاحب احمدی جرائم کی روداد پر یوں سیخ پا ہے" صرف قادیانیوں کے نام مسلمانوں جیسے نہیں ہوتے ان کا کلمہ بھی مسلمانوں جیسا ہوتا ہے ☆ان کی آذان بھی مسلمانوں جیسی ہوتی ہے☆ ان کا فقہ بھی وہی جو سارے مسلمانوں کا اعظم فقہ ہے ☆ان کا طریق نماز بھی وہی ہے جو سارے مسلمانوں کا ہے ☆ان کا روزہ کھولنے کا وقت بھی وہی ہے ☆ان کی نماز بھی ویسی جو سارے مسلمانوں کا طریقہ نماز ہے ☆ان کے قرآن پڑھنے کا انداز بھی وہی جو سارے مسلمانوں کا انداز قرات☆ان کا روزے کھولنے کا وقت بھی ویسا۔جو سارے مسلمانوں کا وقت ہے ☆ان کے ارکان حج بھی وہی جو سارے مسلمانوں کے ہیں☆ان کا نصاب زکوٰۃ بھی وہی جو سارے مسلمانوں کا ہے☆ان کی توحید بھی وہی۔ان کا لا الہ الا اللہ بھی وہی جو سارے مسلمانوں کا☆ان کا خدا بھی تخت پر بیٹھتا ہے ☆ان کا خدا بھی مسکراتا ہے ان کا خدا بھی روتا ہے توجب مسئلہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد نے کوئی نئی فقہ نہیں دیا اسی فقہ پر چل رہا ہے وہ بھی مقلد ہے۔وہی شریعت دے رہا ہے کوئی نئی شریعت نہیں لایا۔وہی طریقہ نماز دے رہا کوئی نئی طریقہ نماز نہیں لایا۔وہی قرآن پڑھ رہا ہے کوئی نیا قرآن لیکر نہیں آیا۔اسی آیت سے استدلال کر رہا ہے جس سے تمام مسلمان خاتم النبیین کا استدلال کرتے ہیں ۔اسی سورۃ سے استدلال کرتا ہے ما کان محمدا ابا احدامن رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین۔مرزا غلام احمد یہی کہتا ہے کہ میں کب خاتم النبیین کا انکار کر رہا ہوں۔میں تو تمہارے ہی بتائے ہوئے طریقوں سے استدلال کر رہا ہوں۔ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء اگر انگوٹھی ہیں اس انگوٹھی کا نگین،خاتم میرا رسول ہے وہ میں بھی مانتا ہوں"

(مولانا عرفان حیدری صاحب کی یہ ویڈیو تقریر بر موضوع"شناختی کارڈ میں مذہب کا خانہ ضروری ہے" you tube پر Qadiyani And Non Qadiyani with Allama Irfan Haider Abidi part1,2,3 presented by shiamajlis

ہاں پھر سے کہتا ہوں کہ واقعتاً تمہیں احمدیوں کو اپنے سے ایسے ہی الگ کرنا چاہئے تھا کیونکہ عشق رسول صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے مخموروں اور قصور کے نعت خوانوں کی دنیا بھی اور ہے اور ان کے گناہ بھی اور۔کرگس کا جہاں اور ہوتا ہے اور شاہین کا اور۔جنگل میں ناچتے ہوئے مور اپنے پاوں کو دیکھ کر کیوں روتا ہے وہ عطاء اللہ شاہ بخاری صاحب کی زبانی بھی سنئے"یہ اسلام جو تم نے اختیار کر رکھا ہے کیا یہی اسلام ہے جو نبی نے سکھلایا تھا؟کیا ہماری رفتار و گفتار کردار میں وہی دین ہے جو خدا نے نازل کیا تھا؟یہ روزے اور نمازیں جو ہم میں سے بعض پڑھتے ہیں اس کے پڑھنے میں کتنا وقت صرف کرتے ہیں۔جو مصلے پر کھڑا ہے وہ قرآن سنانا نہیں جانتا اور جو سنتے ہیں وہ نہیں جانتے کہ کیا سن رہے ہیں اور باقی 23 گھنٹے ہم کیا کرتے ہیں؟میں کہتا ہوں کہ

گورنری سے لیکر گداگری تک مجھے ایک ہی بات بتلائو جو قرآن اور اسلام کے مطابق ہو پھر میں کمیونزم سے کیوں لڑوں؟ہمارا نظام کفر ہے قرآن کے مقابلے میں ہم نے ابلیس کے دامن میں پناہ لے رکھی ہے قرآن صرف تعویذ اور قسم کھانے کے لئے ہے"۔(احراری اخبار آزاد 9 دسمبر 1949ء)

مسجد الحرام کے خطیب الشیخ محمد بن سبیل جن کے آقائوں نے جماعت احمدیہ کی عصمت و ایمان سے نمرودی خونی ہولی کھیلنے کے لئے دراہم و دینار میں ادائیگیاں کیں تھیں آج دامن پر لگے خونی دھبے دیکھ کر بیت اللہ شریف کے سایہ میں کھڑے ہو کر بڑبڑا رہے ہیں "آج اکثر بلاد اسلامیہ کے مسلمانوں کی کیفیت سخت الم انگیز ہے مسلمان آنحضرتؐ اور صحابہؓ کی روش کا مخالف ہو چکا ہے۔ کیا اکثر مسلمان ممالک میں ہمیں ایسے لوگ نظر نہیں آتے جو اسلام کی طرف منسوب ہوتے ہیں اور اپنے تئیں مسلم کہتے ہیں اور بایں ہمہ ان کا اسلام انہیں بڑے بڑے جرائم سے نہیں روکتا۔ ان کا اسلام انہیں سود اور لوگوں کے اموال کھانے اور فجور سے نہیں روکتا ان کا اسلام انہیں کذب بیانی اور جھوٹی گواہی سے نہیں روکتا اور نہ ہی رقص گاہوں اور شراب خانوں سے منع کرتا ہے۔ نہ اُن کا اسلام انہیں مسلمانوں کے معاملات میں دھوکا چالبازی اور فریب دہی سے باز رکھتا ہے۔ نہ ان کا اسلام انہیں نماز وروزہ کے چھوڑنے سے روکتا ہے۔ وہ حق کو نفرت انگیز القاب کے ذریعہ بعض سادہ لوح لوگوں کے سامنے بد نما بتاتے ہیں۔ اُن کا اسلام قرآن اور احادیث نبویہ کو پس پشت ڈالکر خودساختہ قوانین کے فیصلہ سے بھی انہیں نہیں روکتا اور ان کا اسلام انہیں اس بات سے بھی نہیں روکتا کہ شریعت اسلامیہ کو عیوب اور نقائص کا تختہ مشق بنائیں۔ وہ اشتراکی مذہب رکھتے ہیں۔ وہ دہریوں کی مدد کرتے ہیں۔ اور خدا کے دین اور خدا کے مومن بندوں سے بیگانگی اختیار کئے ہوئے ہیں"۔(اخبار العالم الاسلامی 15 شعبان 1394ھ مطابق 3 ستمبر 1974ء صفحہ 13 تا 16)

پنجابی میں کہتے ہیں روندی یاراں نوں لے کے بھرواں داناں۔ یعنی مکار عورت روتی اپنے عاشقوں کے لئے ہے لیکن دہائی اپنے بھائیوں کے نام کی دے رہی ہوتی ہے۔ آج کی تاریخ میں مولوی مخبوط الحواس نہ ہو تو کیا کرے وہ مولوی جس کی برادری، جس کی اولاد اور جس کی قوم سب ہی بقول مودودی صاحب مسلمان شرابی، مسلمان زانی، مسلمان جواری، مسلمان نمرود، مسلمان فرعون، مسلمان سودی، مسلمان ڈاکو، مسلمان سوشلسٹ اور مسلمان مشرک بن چکی ہیں۔ ایسے میں " تمام اوقات خدا کی عبادت، نماز یا تلاوت قرآن شریف میں گزارنے والا" "دین کی حمایت میں کمر باندھے ہوئے" " جس کی تمام محنت و کوشش یہی ہے کہ تثلیث اور صلیب کا عقیدہ مٹائے جو سراسر کفر ہے اور اللہ تعالیٰ کی توحید کو قائم کرے" "بڑا نیک مرد اور اہل سنت وجماعت سے ہے اور صراط مستقیم پر ہے اور ہدایت کی تلقین کرتا ہے" ایسا شخص اور اس کی جماعت زہر نہ لگے تو اور کیا لگے۔ ایسے مخبوط الحوس لوگ قابل بحث نہیں قابل رحم ہو اکرتے ہیں۔ بات کو حضرت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ اور مولانا جلال الدین رومی کے اقوال سے سمیٹتا ہوں آپ نے فرمایا تھا "حق کا پرستار کبھی ذلیل نہیں ہوتا چاہے سارا زمانہ اس کے خلاف ہو جائے اور باطل کا پیروکار کبھی عزت نہیں پاتا چاہے چاند اس کی پیشانی پر نکل آئے" اور حضرت مولانا جلال الدین رومیؒ کا یہ کہ "جس کے افعال شیطان اور درندوں جیسے ہوتے ہیں کریم لوگوں کے متعلق اسی کو بد گمانی ہوتی ہے" سو وزیر اعظم آزاد کشمیر صاحب آپ کو اپنی یہ بد گمانی مبارک ہو۔

جے کر دین علم وچ ہوندا تے سر نیزے کیوں چڑھدے ہو<br>
اٹھاراں ہزار جو عالم ہے سن اوہ اگے حسین دے مردے ہو<br>
جے کجھ ملاحظہ سرورؐ دا کردے تے خیمے تمبو کیوں سڑدے ہو<br>
جے کر مندے بیعت رسولی تاں پانی کیوں بند کردے ہو<br>
ہے صادق دین تساں دے باہو جیہڑے سر قربانی کردے ہو





# اصلاح معاشرہ

(عبدالحمید حمیدی کینیڈا)

پاکستان کے شہر قصور میں ایک معصوم بچی زینب کے اغوا۔زیادتی اور قتل کا واقعہ پیش آیا۔یہ پہلا واقعہ نہیں تھا۔اس سے پہلے بھی ایسے واقعات پیش آ چکے تھے۔ ان واقعات سے معاشرے کی بے حسی کی ایسی تصویر سامنے آئی جس سے انسانیت شرما گئی۔ہر شخص کے ذہن میں یہی سوال تھا کہ ایسا کیوں ہوا۔اس کے بعد یہ بحث چھڑ گئی۔کہ معاشرے میں بڑھتی ہوئی بے چینی۔بے حسی۔ظلم وستم اخر کب تک جاری رہیں گے اور ان کا کیا علاج ہے۔ٹیلی ویژن کے تقریباً تمام چینلز اس واقع پر پروگرام کرتے رہے اور مذمتی بیانات کے علاوہ اصلاح معاشرہ کی مختلف تجاویز دیتے رہے۔بعض حلقوں کے نزدیک اب یہ ضروری ہو گیا ہے کہ بچوں کو اس بات کی تربیت دی جائے۔اس بات سے آگاہ کیا جائے کہ وہ کس طرح اپنا بچاؤ کر سکتے ہیں۔گلی محلے۔اسکولوں اور دیگر مقامات پر اپنی حفاظت کے لئے کیا اقدامات کر سکتے ہیں۔اور یہ کہ ان کو اپنے والدین کے علاوہ دوسرے لوگوں کے ساتھ کسی بھی غیر محفوظ جگہ پر جانے سے گریز کرنا چاہئے،اور خطرے کی صورت میں کیا کرنا چاہئے۔بعض حلقے یہ تجویز کر رہے ہیں کہ تعلیمی نصاب میں ایسی باتیں شامل کی جائیں جس میں بچوں کو ان کی جسمانی ساخت اور وقت کے ساتھ ان کے جسم میں جو تبدیلیاں ہوتی ہیں ان سے آگاہ کیا جائے۔بعض حلقے اس کو حکومت کی نااہلی قرار دیتے ہیں کہ حکومت نے ملک میں لوگوں کی خوشحالی کے لے۔ان کے حالات زندگی بہتر بنانے کے لئے۔ان کے لئے روزگار کے مواقع پیدا کرنے۔ان کی صحت،تعلیم،اور تحفظ کے لئے کچھ نہیں کیا۔مجرموں کے لئے سزا۔جزا کا نظام انتہائی ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہے۔انصاف صرف امیروں کے لئے ہے۔اور وہ پیسے سے اپنی مرضی کا انصاف خرید سکتے ہیں۔جبکہ غریب،جسکو دو وقت کی روٹی میسر نہیں۔وہ عدالتوں کے چکر اور پولیس کے مطالبات پورے کرنے کی سکت نہیں رکھتے۔وہ تو انصاف کے لئے کسی معجزے کی ہی توقعہ کر سکتے ہیں۔کسی بھی حکومت کی بنیادی ذمہ داری ہوتی ہے۔کہ بلا تفریق سب کو انصاف مہیا کرے۔مجرموں کو سزا ملے تا کہ جرم کی حوصلہ شکنی ہو۔مگر بد قسمتی سے پاکستان میں ایسا نہیں ہوتا۔ایسی بے شمار مثالیں سامنے آتی ہیں۔کہ پولیس جس کا کام یہی ہے کہ عوام کی حفاظت کرے۔وہی پولیس جرائم کی سرپرستی کرتی ہوئی نظر آتی ہے۔کھیتی کی حفاظت کے لے باڑ لگائی جاتی ہے۔مگر باڑ ہی کھیتی کو کھا رہی ہے۔معصوم بچوں کے ساتھ جنسی زیادتی کے جو واقعات ہوتے ہیں۔ان واقعات کی اکثریت ایسی ہوتی ہے جن کے مقدمات درج نہیں ہوتے۔ایسے بچے ساری زندگی احساس کمتری کا شکار رہتے ہیں۔اگر حکومت اپنی ذمہ داریاں پوری کرے تو لوگوں کے مسائل کم ہو سکتے ہیں،ایک اہم سوال جس کی طرف کسی نے توجہ نہیں کی وہ یہ ہے کہ کیا یہ پہلا موقع ہے کہ جب معاشرتی برائیاں اتنی بڑھ گئی ہیں کہ کسی کی جان ومال،عزت محفوظ نہیں رہی۔اس سے قبل دنیا میں جب بھی ایسے حالات پیدا ہوئے تو اس وقت ان کا کیا علاج کیا گیا۔کیا خدا اپنی مخلوق کے حالات سے بے خبر ہے۔؟قران کریم ایسے واقعات سے بھرا پڑا ہے۔جب بھی کوئی قوم گمراہ ہوئی اور تعلیم کو بھلا بیٹھی۔خدا سے دور ہو گئی۔تو خدا نے اس قوم کی اصلاح کے لئے اپنا مامور بھیج دیا۔قوموں کی تاریخ اس بات کی گواہ ہے کہ خدا کی طرف سے آنے والے مامور کی ابتدا میں شدید مخالفت ہوتی ہے مگر آخر کار خدا کی طرف سے کامیابی ملتی ہے۔جن لوگوں نے ان کو قبول کیا۔ان کی زندگیوں میں انقلاب آ گیا۔ان کی اصلاح ہو گئی۔جو شریر تھے وہ خدا کے غضب کے نیچے آ گئے۔گزشتہ اقوام میں ہر قسم کی برائیوں کی مثالیں ملتی ہیں۔شرک۔چوری۔ڈاکہ زنی۔جنسی بے راہ روی۔ہم جنس پرستی۔غرض ہر ایک مرض میں مبتلا تھیں۔ان سب معاشرتی بیماریوں کا علاج صرف اور صرف اللہ کی طرف سے آنے والے مامور ہی کر سکتے ہیں۔دنیا کی کوئی بھی حکومت چاہے کتنی ہی ترقی یافتہ کیوں نہ ہو۔وہ لوگوں سہولیات مہیا کر سکتی ہے۔ان کے روزگار کے مسائل حل کر سکتی ہے۔مگر بھٹکے ہوئے لوگوں کو راہ راست پر لانا اور ان کے اخلاق کی اصلاح کرنا۔یہ تو خدا کے بھیجے ہوئے مامور کا کام ہوتا ہے۔آج کے دور میں ابلیس اپنی پوری طاقت سے حملہ آور ہے۔گمراہی کا دور دورہ ہے۔اس پر طرہ یہ کہ خدا کی طرف سے کسی بھی مصلح کے آنے کا راستہ اپنے ہاتھوں سے بند کر دیا ہے۔ایسا کرنے میں ہمارے مسلمان بھائی پیش پیش ہیں۔بعض لوگ کہتے ہیں کہ اصلاح کا کام علماء کا کام ہے۔مگر اپنے آپ کو عالم کہلانے والوں نے اپنے اندر چھپے ہوئے گند کو اپنی زبان کی راہ سے اس طرح ظاہر کیا ہے۔کہ ہر شخص کانوں کو ہاتھ لگاتا ہے۔**الامان والحفیظ**۔اور لوگ حیرت سے دیکھتے ہیں کہ کیا یہ ہماری رہبری اور اصلاح کریں گے؟مسلمان بھائیوں کو اس بات پر غور کرنا چاہیے۔اور وہ راہ تلاش کرنی چاہیے۔جو کہ ان کی آنکھوں

سے اس لئے اوجھل ہے۔ کہ ان کو نام نہاد علما کہلانے والوں نے اپنے مقاصد کے لئے چھپایا ہے۔ مسلمان قران کریم پڑھیں۔ اس پر غور کریں۔ اس کتاب کو صرف قسم کھانے کے لئے اور غلاف میں لپیٹ کر رکھنے کی بجائے۔ اس کو پڑھیں اور اس کے معانی سیکھیں ۔اپنی انکھیں کھولیں۔ تاکہ سورج کی روشنی سے فائدہ اٹھا سکیں۔ اگر آنکھیں بند ہوں یا اندھی ہوں اور دن چڑھا ہو تو ایسے شخص کے لئے تو اندھیرا ہی اندھیرا ہے۔ دوستوں کے فائدہ کے لئے قران کریم سے چند مثالیں پیش خدمت ہیں۔ ملاحظہ ہو۔ سورہ مومن کی آیت ۳۵ کا ترجمہ ہے۔

اور یوسفؑ اس سے پہلے دلائل کے ساتھ تمھارے پاس آ چکا ہے۔ مگر تم جو کچھ وہ تمھارے پاس لایا تھا۔ اس کے بارہ میں شک ہی میں رہے۔ یہاں تک کہ جب وہ فوت ہو گیا تو تم نے (مایوسی) سے کہنا شروع کیا کہ اللہ اس بعد کوئی رسول مبعوث نہیں کرے گا۔ اس طرح اللہ ہر حد سے گزرنے والے (اور) شبہ کرنے والے کو گمراہ قرار دیتا ہے۔ سورۂ جن کی آیت ۸ کا ترجمہ ہے۔ اور وہ بھی یہی گمان کرتے تھے جس طرح تم گمان کرتے ہو کہ اللہ آئندہ کسی کو مبعوث نہیں فرمائے گا۔

مسلمانوں نے گزشتہ اقوام کی بدیوں کو بھی اختیار کیا ۔اور ان کے عقائد کو بھی۔ اپنے آپ کو ان لوگوں کی صف میں شامل کر چکے ہیں جو اس قدر مایوسی کا شکار تھے۔ کہ اب تو اصلاح کی کوئی صورت نہیں رہی۔ اسی لئے ختم نبوت کے معنے بھی یہی کرتے ہیں کہ اب نبوت کا دروازہ بند ہو چکا۔ مگر یہ عقیدہ قران کریم کی تعلیم کے مخالف ہے۔ اللہ نے ہر نبی کو اپنے بعد آنے والے نبی کی بشارت دی۔ اور اس کی قوم پر واجب کر دیا کہ اس پر ایمان لائے۔ قران کریم میں اللہ تعالی نے نبیوں کے عہد کا ذکر فرمایا ہے۔ سورہ آل عمران آیت ۸۲ کا ترجمہ

اور اس وقت کو یاد کرو جب اللہ نے (اہل کتاب سے) سب نبیوں والا پختہ عہد لیا تھا کہ جو بھی کتاب اور حکمت میں تمہیں دوں گا۔ پھر تمھارے پاس ایسا کوئی رسول آئے۔ تو تم ضرور ہی اس پر ایمان لانا۔ اور ضرور اس کی مدد کرنا اور فرمایا تھا کہ کیا تم اقرار کرتے ہو۔ اور اس پر میری (طرف سے) ذمہ داری قبول کرتے ہو۔ انہوں نے کہا ہاں ہم اقرار کرتے ہیں۔ فرمایا اب تم گواہ رہو میں بھی تمھارے ساتھ گواہوں میں سے (ایک گواہ) ہیں۔ اور اللہ نے نبی کریم ﷺ سے بھی یہ عہد لیا۔ سورہ احزاب آیت ۸ کا ترجمہ اور (یاد کرو) جب ہم نے نبیوں سے ان پر عائد کردہ ایک خاص بات کا وعدہ لیا تھا۔ اور تجھ سے بھی (وعدہ لیا تھا) اور نوحؑ اور ابراھیمؑ اور موسیٰؑ اور عیسیٰ بن مریمؑ سے بھی اور ہم نے ان سب سے ایک پختہ عہد لیا تھا۔ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں ۔ نبی اکرم ﷺ نے اپنی امت کو مسیح ومہدی کے آنے کی بشارت دی۔ اور اس کو سلام بھیجا۔ آپ ﷺ نے فرمایا۔ اگر برف کے اوپر گھسٹ کر بھی جانا پڑے تو جاؤ اور اسکو میرا اسلام پہنچاو۔ پس یہ سب مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔ کہ غور وفکر کریں۔ قران کریم میں تمام مسائل کا حل موجود ہے۔ اللہ تعالےٰ سچائی قبول کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

## خزینہء اخلاص



### حضرت مرزا خورشید احمد صاحب

منورؔ احمد کنڈے، ٹیلفورڈ، انگلینڈ۔

کِردار میں تھا ان کے اخلاص کا خزانہ
ہوتی رہیں اجاگر صِفّات اولیانہ
خورشیدؔ محترم تھے دل دل میں وہ بسے تھے
اہلِ خرد کی ان سے الفت تھی والہانہ
ہر لمحہ زندگی کا وقفِ صراطِ احمدؑ
عشقِ محمدیؐ میں مہدیؑ کا وہ دِوانہ
خلقِ خدا کے چاکر اہلِ جنوں کے محسِن
وہ ڈھونڈتے تھے اکثر خدمت کا ہی بہانہ
راہِ محمدیؐ کی وہ منزلوں کے راہی
دینِ متین کا وہ ، گاتے رہے ترانہ
ان کی نظر تھی جادو، ناظر تھے وہ چمن کے
آتا تھا کارِ گلشن بہتر انہیں چلانا
ہم کو ہے اب دعا میں ان کو بھی یاد رکھنا
ہم نے بھی ہے وفا کا ان سے چلن نبھانا
جنت کے گلشنوں میں ملتی رہے بلندی
اپنی یہی دعا ہے مولیٰ سے عاجزانہ
جامِ صِدیقیت کے ساقی تھے وہ منورؔ
ان کی زباں سے چھلکے اسباقِ عالمانہ

# احمدی با عمل مسلمان ہیں

## اے آر خان لندن

احمدی قرآن و سُنت و حدیث کے مطابق اعلیٰ با عمل مسلمان ہیں۔پانچ ارکان پر عامل ہیں۔ان کو کسی بھی ملک یا قوم کے، فتویٰ کی ضرورت نہیں۔جب قرآن و حدیث سے ثابت ہے کہ آخری زمانے چودھویں صدی کے سر پر امام مہدی آئے گا۔اور چار بار اُسے ہمارے آقا ﷺ نے نبی اللہ کے لقب سے پکارا ہے۔اُسے احمدیوں نے تسلیم کیا۔جبکہ یہ باقی بھٹکی ہوئی بے سمجھ اور بے عمل اُمت حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی منتظر ہے۔جب وہ آئے گا تو کیا پھر ان کی ختم نبوت پر کوئی زد نہیں آئے گی۔ایک فرقے نے مان لیا ہے کچھ منتظر ہیں۔نبی تو آنا ہی آنا ہے مگر شریعت محمدؐیہ کے تابع۔دیکھنا یہ ہے کہ احمدی کس شریعت کو مانتے ہیں۔احمدی خدا کی قسم کہہ کر کہتا ہوں شریعت محمدیہ کے سو فی صد قائل ہیں۔ختم کا معنی عربی میں اعلیٰ کے ہیں، مہر کے ہیں، انگوٹھی کے ہیں، جس پر ہمارے آقا کی مہر لگے گی۔ وہ اوصاف نبوت سے منور ہو گا۔حضرت قاسم نانا تویؒ بانی دیوبند نے اپنی کتاب تحذیر الناس میں یہی فرمایا ہے آنے والا نبی ہی ہو گا۔احمدی مسلمان ہیں۔اگر آج کی جاہل اکثریت کا مقابلہ کفارِ مکہ سے کیا جائے، یا پیلاطوس کے یہودیوں سے کیا جائے ، یا یزید کی اُمت سے کیا جائے۔تو یہ انبوہِ کثیر انہی سے ملتا جلتا ہے۔بے عمل ہونے کے باوجود اپنی اکثریت کے گھمنڈ میں فیصلے کرتا ہے۔جبکہ ان کے عمل، ان کے فیصلے، ان کا انتشار، ان کی جاہلیت اُن اکثریتی گھمنڈ ظالموں سے ہو بہو ملتا ہے۔جن لوگوں نے انبیاء کرام کی نفی کی، بے قدری کی، ان کو قتل کیا۔خود پسند شریعتیں بنا کر اپنے اقتدار کو طوالت دی۔ہاں امام مہدی نبوت کے مقام پر ہی ہو گا، اور شریعت محمدؐی کا قائل ہو گا اور اسی کا درس دے گا۔حضرت مرزا غلام احمد علیہ السلام کا یہی دعویٰ ہے۔یہ آزاد، مدنی، مودودی، احراری، قادری، چشتی، اشرفی، شیرانی، سب سیاسی ہیں اور مذہب کو اپنی شکم پُری کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔پاکستان کے دشمن آج پاکستان پر قابض ہو کر مادر وطن کو لوٹ رہے ہیں اور ساری دنیا میں اسلام اور مسلمانوں اور پاکستان کا امیج تباہ کر رہے ہیں۔جو جو مولوی آج کل جماعت احمدیہ کے خلاف ہرزہ سرائی کر رہا ہے۔ذرا اس کا کیریکٹر اور اس کا رہن سہن دیکھیں۔پھر بات کریں۔احمدی الحمدُللہ مسلمان ہیں۔دو سو دس ممالک میں اُن کو مسلمان تسلیم کیا جاتا ہے۔اتنے ممالک میں تو پاکستان کے سفارت خانے بھی نہیں۔احمدیہ جماعت کے پاس ہزاروں عبد السلام ہیں اور ہزاروں ظفر اللہ خان، ہزاروں ایم ایم احمد ہیں۔پاکستان کے پاس کیا ہے، زرداری، شریف، قادری ، ڈیزل، لال مسجد کا دہشت گرد، سعودی مدرسے، ہر چیز نمبر ۲ ہے۔نہ قرآن ہے نہ اسلام ہے۔سور اور سود بھی کھاتے ہیں۔بلکہ سب ایجنٹ ہیں انڈیا کے، فرنگی کے، ۔غلام ہیں۔چالیس سال سے احمدیوں پر ظلم ہو رہا ہے۔جبھی سے ملک پستی میں چلا گیا ہے۔مزا تو تب تھا کہ جماعت احمدیہ کے بعد اسے سنبھال لیتے۔۔کہاں ہیں صادق اور امین۔کہاں ہے عدلِ فاروقی، عدلیہ۔جسے خود نواز شریف کاذب کہہ رہا ہے۔علمائے سُو بھی کہہ رہے ہیں۔پارلیمنٹ کے ممبران کو علمائے دین بنا کر فتاویٰ لگائے گئے۔جب تمہاری اپنی باری آتی ہے تو سب ممبران کو بے عمل مسلمان کہتے ہو۔جمشید دستی پارلیمنٹس لاجز سے شراب کی بوتلیں اکٹھی کرتا ہے۔سب پر کرپشن کے مقدمات ہیں۔ملک دشمنی کے الزامات ہیں۔اور یہ سب ٹھہرے احمدیوں کے لئے مفتی۔چور اُچکا چودھری گنڈھی رَن پردھان۔۔۔یہ ہے بخاری کا پلیدستان۔۔اسلامی ریاستوں کا حال دیکھو۔تلور کے شکار میں مگن، جوئے خانے، شراب خانے بلکہ یورپ کے کنجر خانے انہوں نے سنبھال رکھے ہیں۔۔قرآن کا ترجمہ سو زبانوں میں اگر کسی نے کیا ہے تو وہ جماعت احمدیہ ہے۔دُکھی انسانیت کی خدمت گار افریقہ یورپ اور ایشیا میں تو وہ جماعت احمدیہ ہے، کسی ملک و قوم سے اگر اسلام کا مقدمہ لڑا ہے تو وہ جماعت احمدیہ ہی ہے۔جرمنی میں سو مساجد بنانے والی، برطانیہ میں پچاس مساجد بنانے والی، کنیڈا اور امریکہ بلکہ ساری دنیا میں اسلام پھیلانے والی جماعت احمدیہ ہی ہے، دھڑا دھڑ لوگ احمدی ہو رہے ہیں ساری دنیا میں۔تم پاکستانی ملک میں اُن کی ووٹ بنانے سے خائف ہو۔اُن کو بنیادی انسانی حقوق نہیں دے رہے۔کیونکہ ۱۹۷۰ میں علمائے سُو کو اور نام نہاد مذہبی جماعتوں کو انتخابی جھٹکا جو دیا تھا جماعت احمدیہ نے۔اور تم احمدیوں پر نماز پڑھنے، اذان دینے، روزے رکھنے، قربانی کرنے پر توہین رسالت کے مقدمات بنا کر سزائے موت دے رہے ہو۔کیا یہ خدمت اسلام ہے؟۔اور جو ڈاکو ملک کو لوٹ رہے ہیں وہ سارے ملک میں کھلے عام دندناتے پھر رہے ہیں۔نہ نظام ہے، نہ ایمان ہے، جعلی سندات سے لے کر سب کچھ جعلی اب تو ساری نسل بھی جعلی ہو چکی۔ہر کوئی حرام خوری پر ہے۔اور بنتے ہیں مسلمان۔پاکستان کا سبز پاسپورٹ دیکھ کر ہر ملک کی امیگریشن پاکستانیوں کے چوتڑ تک چیک کرتی ہے۔یہ ہے اسلام کے قلعے کے باسیوں کی عزت۔ہیروئن سمگلر، چور، اور اوپر سے مفتی دین۔تمہاری اوقات کیا ہے ۔حیثیت کیا ہے، مقام کیا ہے۔بھیک منگے اور کشکول بردار یہودیو!۔ملک کا حال

دیکھو۔ علمائے سُو کا حال دیکھو، لیڈروں کا حال دیکھو، اداروں کا حال دیکھو۔ جعلی دواؤں کے بیوپاریو! یہ خدائی عذاب تم پر مسلط ہے۔ جماعت احمدیہ تو تم لوگوں کی سوچوں سے بھی بالا ہے، بلکہ بہت تیزی سے اپنا سفر مکمل کر رہی ہے۔ کروڑوں جانباز اپنے خلیفہ کی آنکھ کے اشارے کے منتظر کھڑے ہیں۔ دنیا میں چودہ جامعہ یونیورسٹیوں میں ان کے علمائے اسلام تیار ہو رہے ہیں۔ برّ اعظم افریقہ کے باون ممالک میں ان کے ہسپتال، سکول و کالجز، قوموں کو علم فراہم کرنے میں مصروف ہیں۔ سینکڑوں ہسپتال خدمت انسانیت میں مصروف ہیں۔ ساری دنیا میں جماعت احمدیہ کا منظم نیٹ ورک ترقی پذیر ہے۔ نئی جنریشن میں لاکھوں ڈاکٹرز، انجنئرز، ماہر قانون، فلاسفرز، کاروباری حضرات، سائنسدان، چارٹرڈ اکاؤنٹنٹس دین اسلام کی تبلیغ میں شب و روز مگن ہیں۔ صرف پاکستانی شکست خوردہ اور دقیانوسی جاہلیت میں پسی ہوئی قوم اس کا مقابلہ کیسے کر سکتی ہے۔ وہ قوم جو پیر پرست ہو، درباری ہو، خدا کی ماری ہو، ڈبل شاہ کے پیچھے چلنے والی ہو۔ زرداری اور نواز شریف کے دھوکے میں بار بار آتی ہو۔ تعلیم کی بجائے جعلی ڈگری کا سہارا لیتی ہو۔ مزاروں سے مرادیں مانگتی ہو۔ کرپشن کی عادی ہو۔ ایسی قوم جماعت احمدیہ کا مقابلہ کیا کر سکتی ہے۔ جو جماعت اصل اسلامی فلسفے کو جانتی ہے۔ اُن کا خلیفہ وقت نباضِ وقت ہے۔ اپنی جماعت کے ہر فرد کا خیال رکھتا ہے۔ ہر شعبے میں، ہر کام میں راہنمائی کرتا ہے۔ ہر احمدی اپنی آمد کا ایک خطیر حصہ جماعت کو دے کر خوشی محسوس کرتا ہے۔ تم لوگوں نے دنیا لوٹ لی مگر پیٹ ابھی تک نہیں بھرا، خدا کا خوف کرو۔ یقین باللہ اور اطاعت رسول سیکھو۔ ان علمائے سُو سے بچ جاؤ۔ یہاں ایک انقلابِ فرانس کی ضرورت ہے۔ غریب عوام سے اُن کا رزق اور ایمان تک چھینا جا رہا ہے۔ حقیقی مسائل کو پس پشت ڈال کر ہر کوئی اپنی تجوریاں بھر رہا ہے۔ ۷۰ سال سے عوام کا استحصال ہو رہا ہے۔ مذہب کے نام پر ظلم روا رکھا جا رہا ہے۔ علمائے سُو سے ملی بھگت کر کے اپنے اقتدار کو طوالت دی جا رہی ہے۔ جماعت احمدیہ صحیح، درست، صاف و شفاف بات کرتی ہے۔ اس نے اپنی جماعت کے افراد کی نگہبانی کی ہے۔ اور کرتی ہے۔




# ثبوت حیات مسیح کے لئے ایک شاہکار تحریف

## تحریر علی سانگلوی

تاریخ مذاہب ہمیں بتاتی ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے فرستادوں کا جانتے بوجھتے انکار ایک بدروح کی طرح پیر تسمہ پابن کر چمٹ جاتا ہے۔ اور ایسے منکرین مدہوشوں کی طرح شیطانی راستوں اور ظلم کی اندھیر نگری میں آگے سے آگے بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ تمام انبیاء کی داستانیں اُٹھالیں۔ اپنے اپنے وقت کے معصوم اور روشنی کے مینار تھے۔ احترام کی نظر سے دیکھے جاتے تھے مگر یونہی وہ دعویٰ کرتے ہیں کہ اللہ نے مجھے اس زمانے کی اصلاح کے لئے مبعوث کیا وہی لوگ جان کے پیاسے بن جاتے ہیں۔ ابولہب بھتیجے کی پیدایش پر کتنی خوشی کا اظہار کرتا ہے پھر وہ بھتیجا اُس کی آنکھوں کے سامنے جوان ہوتا ہے۔ اُس کی لاجواب شرافت پر اسے صادق و امین کے خطاب سے نوازتے ہیں مگر دعویٰ رسالت سنتے ہی تمام حیاء کے پردے پھاڑ دیتا ہے نہ مرحوم بھائی کا حیاء کرتا ہے اور نہ یتیم بھتیجے کا لحاظ۔ اور سب سے بڑا بدلحاظ بن جاتا ہے۔ وہی رشتہ دار اور وہی مکہ کے لوگ جو کل تک حجر اسود آپ ﷺ کے ہاتھوں نصب کروا رہے تھے آج گلیوں میں کانٹے بچھا رہے تھے۔ سر پر گندہ کوڑا پھینک رہے تھے۔ اوباش بچوں سے آوازے اور گالیاں دلوا رہے تھے۔ غرض ہر ادب، لحاظ، حیاء حتیٰ کہ عقل کا ہر پیمانہ توڑ رہے تھے صرف اس لئے کہ مخالفت کرنا ہے اور کہیں اللہ کا یہ نبی کامیاب نہ ہو جائے اس لئے ہر حیلہ ظلم آزمانا ہے۔

تاریخ آگے بڑھتی ہے اور ہمارے زمانے میں بھی ایک شخص دعویٰ کرتا ہے کہ اسلام زمیں پر اللہ کا آخری مذہب ہے اور قرآن آخری شریعت اور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ آخری رسول ہیں اور اللہ نے قیامت تک کے لئے آپ ﷺ کی شریعت کی حفاظت کا دعویٰ فرمایا ہے اور اس کے لئے آپ ﷺ کی زبان مبارک سے یہ اعلان اور پروگرام جاری فرمایا تھا کہ ہر صدی کے سر پر تجدید اسلام کے لئے مجدد آئیں گے اور آخری زمانے میں جب فتنے بہت بڑھ جائیں گے اور مسلمان بھی بہت سے فرقوں میں تقسیم ہو چکے ہوں گے اس وقت حضرت امام مہدیؑ تشریف لائیں گے اور آکر تمام مسلمانوں کو پھر سے ایک جماعت میں جمع کریں گے۔ اور ایمان کو زمیں پر قائم کریں گے۔ وہ مسلمانوں کی تربیت کے ساتھ ساتھ نصاریٰ اور دیگر مذاہب کو بھی دعوت اسلام دیں گے اس لئے وہ مہدی بھی ہونگے اور عیسیٰ مسیح بھی ہونگے۔ مگر یاد رہے کہ وہ ہونگے **امامکم منکم**۔ یعنی وہ کوئی اجنبی نہیں ہونگے بلکہ اللہ تعالیٰ انہیں تم میں سے ہی اطاعت الرسول کی برکت سے امتی نبی بنا کر اشاعت اسلام کے لئے مبعوث کرے گا۔ چنانچہ اس آخری زمانے میں وہ برکت اللہ تعالیٰ نے مجھے نصیب کی ہے۔ اور اللہ نے مجھے عشق رسول ﷺ کے

صدقے اس زمانے میں اسلام کو تمام دیگر مذاہب عالم پر غالب کرنے کے لئے امام آخر الزمان مہدی مسعود و مسیح موعود بنا کر بھیجا ہے۔

اس اعلان کے ساتھ ہی وضاحت سے بیان کیا کہ وہ جو بعض لوگ جو یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ عیسیٰؑ فوت نہیں ہوئے بلکہ وہ آسمان پر زندہ تشریف فرما ہیں اور آخری زمانے میں اتریں گے اس کے بارے میں صدیوں سے علمائے اسلام نے لکھ چھوڑا ہے کہ یہ عیسائیوں کا عقیدہ تھا جب وہ اسلام میں داخل ہوئے تو اسے بھی ساتھ لے آئے اسلام سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ اور بتایا کہ قرآن اور احادیث کے ساتھ ساتھ علمائے اسلام کی کتب بھری پڑی ہیں کہ عیسیٰؑ جن کو اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کی طرف مبعوث کرکے انجیل عطا کی تھی وہ فوت ہو چکے ہیں۔ مگر ہوا کیا کہ بجائے اس کے کہ علمائے دہر اس بات کو خداترسی کی نظر سے پرکھتے کہ ایک نبی جس کے بارے میں قرآن کریم کا متعدد دفعہ اعلان ہے کہ وہ رسولاً الیٰ بنی اسرائیل ہے وہ رسولاً الیٰ کافۃ الناس کیسے ہو سکے گا؟؟ کیا قرآن میں اضافہ ممکن ہے یا تحریف ممکن ہے تاکہ انجیل والی آیات کو منسوخ کرکے انبیۃ القرآن کا اضافہ کیا جا سکے؟؟ تو حسب معمول اور حسب روائت خدا خوفی کی ڈگر کو چھوڑ کر ضد کے راستے پر بھاگ نکلے۔ بحثیں شرع کیں، توجیہیں ڈھونڈیں، ادب سے بے ادبی پر اترے اور آخر کار جھوٹ کی نجاست کے ساتھ تحریف کی گلیوں میں داخل ہو گئے۔ اور یوں قرآنی آیات کی تفاسیر اور احادیث سمیت علمائے اسلام کی کتب میں مرضی کی تحریف شروع کر دی تاکہ عیسیٰؑ کو زندہ ثابت کیا جا سکے۔ میرے سامنے اس وقت پانچویں صدی ہجری کے ممتاز عالم اسلام الشیخ الامام ابی الحسن علی بن احمد الواحدی النیسا پوری کی کتاب اسباب النزول پڑی ہوئی ہے جس میں آپ نے نجران کے عیسائی وفد کے مدینہ آنے اور آنحضور ﷺ سے مناظرے کا مکمل حال درج کیا ہے۔ دوران مناظرہ جب وہ لاجواب ہونے لگے تو پادری نے اپنے خیال میں ایک لاجواب سوال داغا اور پوچھا قالا ان لم یکن عیسیٰ ولد اللہ فمن ابوہ و خاصموہ جمیعاً فی عیسیٰ فقال لھما النبی ﷺ الستم تعلمون ان ربنا حی لا یموت و ان عیسیٰ اتی علیہ الفناء قالوا بلیٰ قال الستم تعلمون ان ربنا قیم علیٰ کل شیءٍ یحفظہ و یرزقہ قالوا بلیٰ قال فھل یملک عیسیٰ من ذلک شیاء قالوا لا اب سوال بھی واضح ہے اور اس کا جواب بھی واضح ہے کہ باپ بیٹا مشابہہ ہوتے ہیں مگر عیسیٰؑ تو فوت ہو گئے پھر مشابہہ کیسے ہوئے اور اس جواب نے ان پادریوں کی بولتی بند کر دی۔ اب یہ کتاب عربی میں ہے اور عربی ممالک میں شائع ہوتی رہی مگر جب یہ کتاب ہمارے زمانے میں یعنی 1990 میں پہنچی اور مولویان کرام نے دیکھا کہ یہ تو واضح طور پر وفات مسیح کا اعلان کر رہی ہے اور یہ تو ہمیں کسی صورت قبول نہیں ورنہ جماعت احمدیہ سچی ثابت ہو جائے گی چنانچہ اس کتاب میں تحریف کرتے ہوئے کتاب کو یوں شائع کیا گیا۔ قالا ان لم یکن عیسیٰ ولد اللہ فمن ابوہ ؟ و خاصموہ جمیعا فی عیسیٰ فقال لھما النبی ﷺ الستم تعلمون انہ لا یکون ولد الا و یشبہ اباہ قالوا بلیٰ قال الستم تعلمون ان ربنا قیم علیٰ کل شیءٍ یحفظہ و یرزقہ ؟ قالوا بلیٰ قال یملک عیسیٰ من ذلک شیاً ؟ قالوا لا (44 زیر تفسیر سورۃ آل عمران اب اسی واقعہ کو ہمارے بریلوی بھائیوں کے شیخ الحدیث مولوی عبد المصطفیٰ اعظمی صاحب نے اپنی کتاب " عجائب القرآن مع غرائب القرآن " میں نقل فرمایا ہے جسے دعوت اسلامی کی مجلس المدینۃ العلمیہ نے مکتبہ المدینہ باب المدینہ کراچی سے شائع فرمایا ہے۔ آپ ص 76 پر " عیسائیوں کا مباہلہ سے فرار' کے عنوان کے تحت اسی مناظرے کا حال درج کرتے ہوئے لکھتے ہیں "ابو حارثہ (عیسائی پادری):۔ آپ لوگ ہمارے پیغمبر حضرت عیسیٰؑ کو گالیاں کیوں دیتے ہو؟ نبی ﷺ:۔ ہم لوگ عیسی علیہ السلام کو کیا کہتے ہیں؟ ابو حارثہ (عیسائی):۔ آپ لوگ حضرت عیسی علیہ السلام کو بندہ کہتے ہیں حالانکہ وہ خدا کے بیٹے ہیں

نبی ﷺ:۔ ہاں ہم یہ کہتے ہیں کہ حضرت عیسی علیہ السلام خدا کے بندے اور اس کے رسول ہیں اور وہ کلمۃ اللہ جو کنواری مریم کے شکم سے بغیر باپ کے اللہ تعالیٰ کے حکم سے پیدا ہوئے۔ ابو حارثہ (عیسائی):۔ کیا کوئی انسان بغیر باپ کے پیدا ہو سکتا ہے؟ جب آپ لوگ یہ مانتے ہیں کہ کوئی انسان حضرت عیسیٰ کا باپ نہیں تھا تو پھر آپ کو یہ ماننا پڑے گا کہ اُن کا باپ اللہ تعالیٰ ہے

نبی ﷺ:۔ اگر کسی کا باپ کوئی انسان نہ ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کا باپ خدا ہی ہو خدا اگر چاہے تو بغیر باپ کے بھی آدمی پیدا ہو سکتا ہے" ( عجائب القرآن مع غرائب القرآن ص 76 تا 78) اسی لئے تو تاریخ مذاہب بار بار متنبہ کر رہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے فرستادوں کا جانتے بوجھتے انکار ایک بدروح کی طرح پیر تسمہ پا بن کر چمٹ جاتا ہے۔ اور ایسے منکرین مدہوشوں کی طرح شیطانی راستوں اور ظلم کی اندھیر نگری میں آگے سے آگے بڑھتے چلے جاتے ہیں بات زبانی انکار سے شروع ہوتی ہے اور پھر جہالت کی ہر نجاست سے لتھڑ جاتے ہیں۔ اللہ سب پر رحم فرمائے اور ہٹ دھرمی کی ان راہوں سے محفوظ فرمائے (آمین)

اچھی اور عقل کی بات کہنے سے کبھی مت ڈرو جاہل اور بیوقوف اس پر ہنسیں گے اور اس میں مزاح کے پہلو تلاش کریں گے ناعاقبت اندیش اس پر تنقید کریں گے اور عقلمند اسے پلے باندھ لیں گے

# حیات عیسیٰؑ فی السماءاور پاکستانی اسمبلی کی ختم نبوت کو ماننے والوں کی مشکلات

اصغر علی بھٹی

ہم نے عمر ضائع کر دی۔۔

جماعت احمدیہ کے شدید مخالف اور مقدمہ بہاولپور میں جماعت کے خلاف نواب صاحب کی عدالت میں پیش ہونے والے مولوی انور شاہ کشمیری صاحب بڑے زور وشور سے اور سج دھج کے ساتھ قادیان میں منعقدہ احرار کانفرنس میں شمولیت کے لئے تشریف لائے۔رات کے اجلاس کے بعد صبح منہ اندھیرے مفتی شفیع صاحب اُن سے ملنے گئے آگے کا حال اُن کی اپنی زبانی درج ہے

" میں حضرت مولانا سید محمد انور شاہ کشمیری کی خدمت میں ایک دن نماز فجر کے وقت اندھیرے میں حاضر ہوا تو دیکھا کہ حضرت سر پکڑے ہوئے بہت غمزدہ بیٹھے ہیں میں نے پوچھا مزاج کیسا ہے ؟ انہوں نے کہا کہ ہاں ٹھیک ہی ہے میاں۔ مزاج کیا پوچھتے ہو عمر ضائع کر دی۔ میں نے عرض کیا حضرت! آپ کی عمر اگر ضائع ہوئی تو پھر کس کی عمر کام میں لگی۔ تو حضرت نے فرمایا کہ میں تمہیں صحیح کہتا ہوں کہ اپنی عمر ضائع کر دی۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت اصل بات کیا ہے ؟ فرمایا۔۔۔ ضروریات دین تو لوگوں کی نگاہوں سے او جھل ہو رہی ہے اور اپنے واغیار سبھی دین کے چہرے کو مسخ کر رہے ہیں اور وہ منکرات جن کو مٹانے میں ہمیں لگے ہونا چاہئے تھا وہ پھیل رہے ہیں، گمراہی پھیل رہی ہے، الحاد آرہا ہے، شرک وبت پرستی چلی آرہی ہے، حرام و حلال کا امتیاز اُٹھ رہا ہے لیکن ہم لگے ہوئے ہیں ان فروعی بحثوں میں ۔۔۔ اسی لئے غمگین بیٹھا ہوں اور محسوس کر رہا ہوں کہ عمر ضائع کر دی" (تیری امت پہ آکے عجب وقت پڑا ہے۔ مفتی محمد شفیع کے خطبات پر مشتمل کتاب وحدت اُمت کی تلخیص ترتیب و تلخیص حافظ ناصر احمد و حافظ محمد عمر تعاون شجاع الدین و محمد نعمان قرآن اکیڈمی پاکستان)

یہ الفاظ ہیں اس کے جسے لوگ شیخ الحدیث کہتے ہیں اور جو روائت کر رہا ہے وہ مفتی پاکستان کہلواتے ہیں ۔ زندگیوں کے اخیر پر اپنی عملی جمع پونجیوں کو بے سود پاتے ہوئے افسوس سے قبول کر رہے ہیں کہ ہم فتح نصیب جرنیل کی طرح نہیں اس دنیا سے جارہے بلکہ ہم وہ ہیں جنہوں نے عمریں ضائع کر دیں فروعی بحثوں میں ،دور جہالت کی طرف لوٹ رہا ہے، شرک واپس آرہا ہے حلال و حرام اُٹھ رہا ہے وغیرہ وغیرہ۔یہی وہ احساسات وجذبات ہیں جو آج علماء سے لے کر ایک عام انسان تک کو نروس کر رہے ہیں لیکن اس دلدل سے نکلنے کا کیا راستہ ممکن ہے میں نے عوامی احساسات اور اس سے عہدہ برا ہونے کے لئے احمدی اور غیر احمدی حکمت عملی کو آسان الفاظ میں آمنے سامنے رکھ دیا ہے

☆ہم دور جاہلیت کی طرف لوٹ چکے ہیں...علماء کرام کا دعویٰ

اگر چھوٹے چھوٹے فتنوں کے وقت مجدد آئے تو اس بڑے فتنے کے مقابل اللہ تعالیٰ نے کسی کو کیوں نہیں بھیجا؟...جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

"اسلام کی حالت اس وقت سخت نازک ہے اور مسلمان گرتے گرتے انتہائی ذلت کو پہنچ گئے ہیں۔ اگر آج بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی ترقی کا کوئی سامان نہ ہوتا تو پھر اسلام اور دوسرے مذہبوں میں فرق کیا رہ جاتا؟اس زمانہ سے پہلے بہت چھوٹے چھوٹے فتنوں کے وقت اللہ تعالیٰ کی طرف سے مجدد آتے رہے ہیں اور قریباً تمام مسلمان اس بات کے قائل ہیں کہ ان مجددوں اور ولیوں کے ذریعہ دین اسلام کی حفاظت ہوتی رہی۔ حضرت سید عبدالقادر جیلانی حضرت معین الدین چشتی حضرت سید احمد سرہندی رضوان اللہ علیہم اور ہزاروں لوگ ان فتنوں کے فرو کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بھیجے گئے ہیں مگر تعجب ہے اس وقت کے فتنہ کو فرو کرنے کے لئے جس کے مقابلے میں زمانہ ماضی کے فتنے بالکل بے حقیقت ہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی بھی شخص نہیں بھیجا گیا۔اور اگر کوئی شخص بھیجا گیا تو **نعوذ باللہ من ذلک** وہ ایک دجال اور مفتری انسان تھا اور پھر غضب یہ ہوا کہ اس نازک موقعہ پر اللہ تعالیٰ نے زمین اور آسمان پر ایسے نشان بھی ظاہر کر دئے جو مسیح موعود اور مہدی مسعود کے زمانہ کے لئے مقرر تھے۔ اگر یہ بات فی الواقع سچ ہو تو پھر ماننا پڑے گا کہ اللہ تعالیٰ کا اپنا منشاء ہے کہ مسلمان گمراہ ہوں اور دین اسلام تباہ ہو۔**نعوذ باللہ من ذلک**۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی شان سے بعید ہے کہ وہ ایسا کرے پس حق یہی ہے کہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام اللہ تعالیٰ کی طرف (سے ) مامور ہیں اور ان کو اللہ تعالیٰ نے دین اسلام کے قیام اور اس کی مضبوطی کے لئے مبعوث فرمایا ہے "۔ (دعوت علماء، انوار العلوم جلد نمبر 6 صفحہ 549،550)

☆لیکن تمام برائیوں کے باوجود بھی ہم میں نبی پیدا نہیں ہو سکتا...علماء کا دعویٰ

یہ بات فیضان محمد ﷺ کے خلاف ہے...جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

" گزشتہ نبیوں کا افاضہ ایک حد تک آ کر ختم ہو گیا۔ اور اب وہ قومیں اور وہ مذہب مردے ہیں... مگر آنحضرت ﷺ کا روحانی فیضان قیامت تک جاری ہے۔ اسی لئے باوجود آپ کے اس فیضان کے اس امت کے لئے ضروری نہیں کہ کوئی مسیح باہر سے آوے۔ بلکہ آپ کے سایہ میں پرورش پانا ایک ادنیٰ انسان کو مسیح بنا سکتا ہے جیسا کہ اس نے اس عاجز کو بنایا "۔ ( چشمہ مسیحی، روحانی خزائن جلد نمبر 20 صفحہ 389 )

عیسیٰ کے معجزوں نے مردے جگا دیئے اور محمدؐ کے معجزوں نے عیسیٰ بنا دیئے

☆. اس لئے کہ ہمارے نبی خاتم النبیین ہیں... علماء کا دعویٰ

یہاں تو علماء امتی کا نبیاء بنی اسرائیل کی نوید ہے... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

" آپؐ میں اور پہلے نبیوں میں یہ فرق ہے کہ انکے شاگرد تو محدثیت تک ہی پہنچ سکتے تھے اور نبوت کا مقام پانے کے لئے ان کو الگ تربیت کی ضرورت ہوتی تھی مگر آنحضرت ﷺ کی شاگردی میں ایک انسان نبوت کے مقام تک پہنچ جاتا ہے اور پھر بھی آپؐ کا امتی رہتا ہے اور جس قدر بھی ترقی کرے آپؐ کی غلامی سے باہر نہیں جا سکتا۔ اس کے درجہ کی بلندی اسے امتی کہلانے سے آزاد نہیں کر دیتی بلکہ وہ اپنے درجہ کی بلندی کے مطابق آپکے احسان کے بار کے نیچے دبتا جاتا ہے "

( دعوت الامیر، انوار العلوم جلد 7 صفحہ 362 )

☆... لیکن ہمیں ایک ہادی کی شدید ضرورت ہے... علماء کا دعویٰ

یہ بالکل درست بات ہے... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

" ہمارا عقیدہ ہے کہ جو نبی شریعت نہیں لاتے اور صرف پہلی شریعت کی تفسیر و تشریح کرنے کے لئے نازل ہوتے ہیں وہ ایسے زمانہ میں نازل ہوتے ہیں جب اختلافات، روحانیت سے بُعد، خدا تعالیٰ سے دوری، نیکی کا فقدان کلام شریعت کے صحیح معنیٰ کرنے کی قابلیت لوگوں سے مٹا دیتا ہے... اس وقت اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسا نبی بھیجا جاتا ہے جو کلام الہی کی صحیح تفسیر جو اس کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملتی ہے لوگوں تک پہنچا دیتا ہے "۔ ( جماعت احمدیہ کے عقائد، انوار العلوم جلد 8 صفحہ 50،51 )

☆ کیونکہ تنفیذ دین ایک نبی کے بغیر ہو ہی نہیں سکتی... علماء کا دعویٰ

یہ بات تو سو فیصد درست ہے... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

" ہمارا یقین ہے کہ وہ موعود شخص ظاہر ہو چکا اور ان کا نام مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام ہے۔ ہم رسول اللہ ﷺ کی بتائی ہوئی ہدایت اور آپ ﷺ سے پہلے انبیاء کی پیشگوئیوں کے مطابق یقین رکھتے ہیں کہ آپ مسیح موعود تھے جن کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کی اصلاح کرنی ہے۔ آپ کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے تکمیل اشاعت کا کام کرنا ہے اور وہ کر رہا ہے "۔ ( جماعت احمدیہ کے عقائد، انوار العلوم جلد 8 صفحہ 50،51 )

☆. لیکن امت میں نبی پیدا نہیں ہو سکتا... علماء کا دعویٰ

اس سے اللہ اور آپ ﷺ دونوں کی قوت قدسیہ کی ہتک ہوتی ہے جماعت احمدیہ

" مسیح ناصری علیہ السلام کے دوبارہ واپس آنے میں اللہ تعالیٰ کی قدرت پر حرف آتا ہے۔ آنحضرت ﷺ کی قوت قدسیہ پر بھی حرف آتا ہے کیونکہ اگر حضرت مسیح علیہ السلام کو ہی دوبارہ دنیا میں واپس آنا ہے تو اس کا مطلب یہ ہو گا کہ پہلی تمام امتیں جب بگڑتی تھیں تو ان کی اصلاح کے لئے اللہ تعالیٰ انہیں میں سے ایک شخص کو کھڑا کر دیتا تھا مگر ہمارے آنحضرت ﷺ کی امت میں جب فساد پڑے گا تو اس کی اصلاح کے لئے اللہ تعالیٰ پہلے انبیاء میں سے ایک نبی کو واپس لائے گا۔ خود آپ ﷺ کی امت میں سے کوئی فرد اس کی اصلاح کی طاقت نہیں رکھے گا " ( دعوت الامیر، انوار العلوم جلد 7 صفحہ 351 )

پاکستان کے مشہور احمدی شاعر جناب حسن روہتاسی فرماتے ہیں

فیضانِ خداوند بھی ہوتے ہیں کبھی بند
جو بند کیا حق نے اسے کھول لیا ہے
نے شرکِ خفی بند ہے نے شرکِ جلی بند
القصہ ہر اک قسم کی سب راہیں کھلی ہیں
اک بند ہے ان پر تو فقط راہ نبی بند
ان سادہ مزاجوں سے کوئی اتنا تو پوچھے
فیضان خداوند بھی ہوتے ہیں کبھی بند
جب آپ کو تسلیم ہے قرآں کی بدولت
صدیق ہیں شہداء ہیں نہ صالح نہ ولی بند
کیوں کوثر نبوی میں ہوا بند تموج
جب تشنہ لبوں کی ہی نہیں تشنہ لبی بند
کیوں مصطفوی فیض کو بند آپ ہیں کرتے
اب تک نہیں دنیا میں گر بولہبی بند
کافر پہ کشادہ ہیں اگر قہر کے کوچے
مومن پہ ہوئی کس لئے رحمت کی گلی بند
شیطان کی گر راہزنی باقی ہے اب تک

کس وقت ملائک کی ہوئی راہبری بند
مغضوب کی ضالین کی آمد ہے مسلسل
انعمت علیہم کی ہوئی کب سے لڑی بند

☆. ہاں آسکتا ہے، ضرورت بھی ہے بلکہ ضرور آئے گا مگر دوسری امت سے... علماء کا دعویٰ

یہ نبی پاک ﷺ کی صریحاً ہتک ہے... جماعت احمدیہ

"ہم کہتے ہیں کہ باہر سے کسی آدمی کے منگوانے میں رسول کریم ﷺ کی ہتک ہے جبکہ آپ ﷺ ہی کے شاگرد اور آپ ﷺ سے ہی سے فیض یافتہ انسان امت کی اصلاح کا کام کرسکتے ہیں تو باہر سے کسی آدمی کے لانے کی کیا ضرورت ہے "( جماعت احمدیہ کے عقائد، انوار العلوم جلد 9 صفحہ 53 )

☆. آخری نبی کے بعد بھی نبی آئیگا مگر مسیح ناصری... علماء کا دعویٰ

یہ بات مسیحؑ کو خاتم النبین بنادیتی ہے... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ " پھر یہی علماء روحانی لحاظ سے بھی مسیح ناصری علیہ السلام کو ہی خاتم تسلیم کر رہے ہیں ... دیگر نبیوں کے فیض تو پہلے ہی ختم ہو چکے تھے ایک مسیح ناصری زندہ تھے مگر افسوس ان کے فیض کی راہ بند نہ ہو سکی۔ یہی نہیں ان کی فیض رسانی کی قوت تو پہلے سے بھی بڑھ گئی اور اس وقت جبکہ امت محمدیہ آنحضور ﷺ کی عظیم الشان قوت قدسیہ کے باوجود خطرناک روحانی بیماریوں میں مبتلا ہوگی ... تو براہ راست آنحضور ﷺ کی قوت قدسیہ تو اس امت مرحومہ کو نہ بچا سکی ہاں بنی اسرائیل کے مسیحی دموں نے اسے موت کے چنگل سے نجات دلائی اور ایک نئی زندگی دی انا للہ و انا الیہ راجعون ... غور فرمائیے کہ کیا جسمانی اور روحانی دونوں معنوں میں حضرت عیسیٰؑ کو خاتم النبیین نہیں تسلیم کیا جارہا؟ کیا یہ آنحضور ﷺ کی گستاخی نہیں؟(محضر نامہ صفحہ 29،30)

☆. پیدا ہونے کے لحاظ سے آپ ﷺ اور فوت ہونے کے لحاظ سے مسیحؑ آخری نبی ہیں... علماء کا دعویٰ

یہ آپ ﷺ کے فیضان جسمانی وروحانی دونوں کا انکار ہے... جماعت احمدیہ

" تمام مخالف فرقے یہ متضاد ایمان رکھتے ہیں کہ آنحضور ﷺ نعوذ باللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نہ تو جسمانی لحاظ سے ختم فرما سکے نہ روحانی لحاظ سے۔ آپ ﷺ کے ظہور کے وقت ایک ہی دوسرا نبی جسمانی لحاظ سے زندہ تھے مگر افسوس کہ وہ آپ ﷺ کی زندگی میں ختم نہ ہو سکا۔ آپ ﷺ وفات پا گئے لیکن وہ زندہ رہا۔ اور اب تو وصال نبوی ﷺ پر چودہ سو برس گزرنے کو آئے لیکن ہنوز وہ اسرائیلی نبی زندہ چلا آرہا ہے... بتائے جب وہ نازل ہو کر اپنا مشن پورا کرنے کے بعد بالآخر فوت ہونگے تو ایک غیر جانبدار مؤرخ زمانی لحاظ سے کس کو آخری قرار دے گا"۔

☆. مسیح علیہ سلام آسمان پر جسم سمیت موجود ہیں... علماء کا دعویٰ

یہ ہتکِ خدا ہے... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

"ہم (کیسے) اپنے خدا کی ہتک کریں؟ اور مسیحی پادریوں کو جو اسلام اور قرآن کے دشمن ہیں مدد دیں اور ان کو یہ کہنے کا موقع دیں کہ وہ جو زندہ آسمان پر بیٹھا ہے کیا وہ خدا نہیں؟ اگر وہ انسان ہوتا تو کیوں باقی انسانوں کی طرح مر نہ جاتا"(دعوۃ الامیر، انوار العلوم جلد 7 صفحہ 339)

جناب حسن رہتاسی اس صورتحال کو یوں منظوم بیان فرماتے ہیں

کہاں ہیں مدعی حب محمدؐ سامنے آئیں
سمجھتے ہیں جو اپنے آپ کو باریک بینوں میں
پڑا ہو آمنہ کا لال یثرب کی زمینوں میں
مگر مریم کا ہو نورِ نظر گردوں میں نشینوں میں
احمد میں جب احد ہے تو احمد اَحد میں ہے
لا گر کوئی دلیل تری اس کے رد میں ہے
بن باپ کو چڑھاتا ہے تو آسمان پر
سارے جہاں کے باپ کو کہتا ہے لحد میں ہے

☆ مسیح کو اللہ نے اپنے پاس اٹھالیا... علماء کا دعویٰ

یہ ہماری غیرت رسول ﷺ کے خلاف ہے... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

"ہمارے لئے یہ بات سمجھنا بالکل ناممکن ہے کہ حضرت مسیح ناصریکو زندہ آسمان پر چڑھادیں اور محمد رسول اللہ ﷺ کو زیرِ زمین مدفون سمجھیں۔ اور ساتھ یہ بھی یقین رکھیں کہ آپ ﷺ مسیح سے افضل ہیں۔ کس طرح ممکن ہے کہ وہ جسے اللہ تعالیٰ نے ذرہ سا خطرہ دیکھ کر آسمان پر اٹھالیا ادنیٰ درجہ کا ہو اور وہ جس کا دور دور تک دشمنوں نے تعاقب کیا مگر خدا نے اسے ستاروں تک نہ اٹھایا"۔(دعوۃ الامیر، انوار العلوم جلد 7 صفحہ 341)

☆ مسیح علیہ السلام چوتھے آسمان پر زندہ موجود ہیں... علماء کا دعویٰ

اگر کسی کو آسمان پر زندہ رہنے کا حق ہے تو وہ صرف محمد رسول للہ ﷺ ہیں... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

"میں جب یہ خیال کرتا ہوں کہ محمد رسول للہ ﷺ تو زیرِ زمین مدفون ہیں اور حضرت مسیح ناصریؑ آسمان پر زندہ بیٹھے ہیں تو میرے رونگھٹے کھڑے ہو جاتے ہیں

...اگر کوئی شخص زندہ رہے اور آسمان پر جا بیٹھنے کا مستحق تھا تو وہ ہمارے نبی کریم ﷺ تھے اگر وہ فوت ہو گئے تو کل نبی فوت ہو گئے"( دعوۃ الامیر، انوار العلوم جلد7 صفحہ 341 )

☆ مسیحؑ 2000 سال سے بغیر کھائے پیئے زندہ ہیں... علماء کا دعویٰ

خدارا پادریوں کی مدد نہ کریں... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

"ہمیں کفر کے خطاب نہایت بھلے معلوم ہوتے ہیں بنسبت اس کے کہ ...خدا کے برابر مسیح ناصریؑ کو درجہ دیں اور یہ خیال کریں جس طرح وہ آسمانوں پر بلا کھانے اور پینے کے زندہ ہے مسیح ناصری بھی بلا حوائج انسانی کو پورا کرنے کے آسمان پر زندہ بیٹھے ہیں"۔

☆42،41... مسیح جنگل جا کر سؤر ماریں گے اور صلیبیں توڑیں گے.. دعویٰ علماء

سؤر بے حیائی کا سمبل ہے اور صلیب عیسائیت کا... جواب دعویٰ جماعت احمدیہ

" ایک مرسل کی شان سے بعید ہے کہ وہ محض ایک لکڑی کو توڑنے کے لئے مبعوث کیا جاوے۔ کیا صلیب کی لکڑی توڑے جانے سے مسیح پرستی مٹ سکتی ہے یا اس سے ساری دنیا کی لکڑی ختم ہو جائے گی۔ صلیب صرف اسی صورت میں مٹ سکتی ہے کہ مسیحی لوگوں کے دلوں کو فتح کر کے صلیبی مذہب توڑ دیا جائے۔"

(تبلیغ ہدایت صفحہ 131 )

☆ یاجوج و ماجوج اور دجال اپنے گدھے پر سوار بعینہ ایک دن ظہور کریں گے... کچھ علماء کا دعویٰ یہ سب جھوٹی احادیث اور افسانے ہیں۔

یہ سب درست احادیث مبارکہ ہیں جو مکاشفات رسول پاک ﷺ پر مبنی زبردست پیشگوئیاں ہیں...جماعت احمدیہ

☆ دجال" دجال کے معنی یہ بنے کہ ایک کثیر تعداد جماعت جو تاجر پیشہ ہو اور اپنا تجارتی سامان دنیا میں لئے پھرے۔ جو نہائیت مالدار ہو اور جو تمام دنیا کو اپنی سیر و سیاحت سے قطع کر رہی ہو۔ اور مذہباً ایک نہائیت ہی جھوٹے عقیدہ پر قائم ہو اور یہ تمام علامات مغربی اقوام کی مسیحی اقوام کے مذہبی راہنماؤں میں موجود ہیں۔"

(تبلیغ ہدایت صفحہ 102 )

☆ خرِ دجال

" ان احادیث میں دجالی اقوام کی حیرت انگیز ایجادات کا ذکر کیا گیا ہے کہ وہ ایسی تیز رفتار سواریاں ایجاد کریں گی جن میں لائٹس لگی ہونگی۔ جن پر بیٹھنے کے لئے نشستیں ہونگی۔ وہ سواریاں زمین پر بھی چلیں گی یعنی ریل گاڑیاں اور موٹریں وغیرہ اور فضا میں بھی اڑیں گی یعنی ہوائی جہاز اور سمندر میں بھی چلیں گی یعنی بحری جہاز۔ اور گدھے کے دو کانوں کے درمیان فاصلے سے مراد یہ کہ یہ قومیں ایسی ایجادات کریں گی جس سے پیغام رسانی کا کام بہت ہی کم وقت میں سرانجام دیا جا سکے گا جیسے ٹیلی فون، انٹرکام اور پیغام رسانی کی یہ تمام سہولتیں دجال کی ایجاد کردہ سواریوں میں بھی موجود ہونگی اور عملاً ایسا ہو رہا ہے"۔

☆"انکا یک چشم ہونا ان کی مادیت ہے جس نے ان کے دین کی آنکھ کو بند کر رکھا ہے"۔

☆"آنکھوں کے درمیان کافر لکھا ہونے سے ان کا بدیہی البطلان الوہیت مسیح کا عقیدہ مراد ہے جسے ہر سچا مومن خواہ وہ خواندہ ہو یا ناخواندہ پڑھ سکتا ہے"۔

☆"ان کا زمین آسمان میں تصرفات کرنا خزانے نکالنا اور زندہ کرنا اور مارنا وغیرہ ان کے علوم جدیدہ اور سائنس وغیرہ کی طاقتوں اور سیاسی غلبہ کی طرف مجازی طور پر اشارہ ہے۔ ورنہ از روئے حقیقت تو یہ سب امور اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہیں اور انکو غیر اللہ کی طرف منسوب کرنا کفر ہے"۔

☆"دجال کے ساتھ جنت دوزخ کا ہونا یہ ہے کہ جو شخص ان کے ساتھ ہو جاتا ہے اور ان کی بات مانتا ہے اور ان کے مذہب کو اختیار کرتا ہے وہ ظاہراً ایک جنت میں داخل ہو جاتا ہے گو دراصل وہ دوزخ ہوتا ہے اور جو شخص ان کے بد خیالات سے الگ رہتا ہے اس کو ظاہراً ایک دوزخ برداشت کرنا پڑتا ہے گو وہ دراصل جنت ہوتی ہے"۔

☆"گدھے کے کانوں کے درمیانی فاصلے سے مراد ریل کے ڈرائیور اور گارڈ ہیں جو ریل کے انتہائی کناروں پر متعین ہوتے ہیں " (تبلیغ ہدایت، ص 103)

☆"یاجوج ماجوج سے مراد روس، انگریز اور ان کی اتحادی حکومتیں ہیں کیونکہ قرآن و حدیث میں دجال اور یاجوج و ماجوج دونوں کے غلبہ کا ایک ہی زمانہ میں ذکر ملتا ہے۔ دراصل دجال اور یاجوج ماجوج ایک ہی قوم کے دو نام ہیں۔ مغربی عیسائی قوموں کے مذہبی راہنماؤں کو دجال کا نام دیا گیا ہے اور ان ہی کا سیاسی و قومی نام یاجوج و ماجوج ہے"۔(تبلیغ ہدایت، ص108)

☆"آسمان کی طرف تیر پھینکیں گے اس سے مراد ہے کہ یاجوج ماجوج قومیں آگ سے کام لیکر علم ہئیت اور خلائی تحقیق میں بہت ترقی کریں گی اور جدید قسم کی خلائی گاڑیاں اور میزائیل وغیرہ ایجاد کر کے مختلف سیاروں پر پہنچیں گی"۔ (خلاصہ تبلیغ ہدایت، ص107 تا109 )

## صاحبزادہ مرزا خورشید احمد صاحب کی وفات برحق کے موقع

### پروفیسر عبدالصمد قریشی



اپنے جذبوں سے صداقت کو امر کرتا ہوا
اک مسافر تھا اُجالوں میں سفر کرتا ہوا
جس کے ہر انداز پر بزمِ وفا کو ناز ہے
چل دیا خورشیدؔ سب کو چشم تر کرتا ہوا
ایک روشن سا ستار ا اپنی راہ کو چل دیا
ظلمتِ شب کے اندھیروں میں سحر کرتا ہوا
ایک عجزوانکساری کا حسین پیکر تھا وہ
چل دیا اک شان سے جیون بسر کرتا ہوا
اک مسافر کیا گیا محفل کو ویراں کر گیا
کون ہو گا اس کے جیسا دل میں گھر کرتا ہوا

## پروفیسر عبدالقدیر کوکبؔ



یاد ہے جب میں ملا، اُن سے تھا لندن ایک بار
گفتگو میں ،پہلے جیسا ، میں نے پایااُن سے پیار
مُسکرا کر وہ ملے، جیسے ملا کرتے ہمیش
میں ہمیشہ سے ہی تھا، مُسکان پہ اُن کی نثار
وہ مرے اُستاد تھے، درجہ تھا اس سے بھی بلند
میں نے جو کچھ پایا اُن سے، وہ تو ہے اب بے شمار
جس طرح عہدِ وفا کو ،وہ نبھاتے تھے رہے
سوچ کر یہ اُن پہ، آ جاتا تھا سب لوگوں کو پیار
زندگی سادہ تھی لیکن، وہ عظیم انسان تھے
باوفاؤں میں ہمیشہ، اُن کا ہوتا ہے شمار
چل دیئے کوکبؔ ، وہ ہم سب کو بلکتا چھوڑ کر
رو رہا ہے فرد ہر اک، یاد میں زار و قطار

## آؤ لو گو حضرت مسرور کی باتیں کریں

### ڈاکٹر محمد جلال شمسؔ۔ کولون۔ جرمنی

جو ہمیں بخشا گیا اُس نور کی باتیں کریں
وہ خلیفہ پانچواں برحق مسیح پاکؑ کا
ہاں مداوا ہمارے دیدۂ نمناک کا
جس کی باتوں میں نظر آتا ہے نورِ زندگی
جس کے خطبے سب کو دیتے ہیں سرور زندگی
جس کی شخصیت میں ہے مشہود طاہرؔ کی جھلک
رحمت باری کا سایہ جس پہ رکھتاہے فلک
جو کہ ہے تصویر پیارے ناصر و محمود کی
جس کے دل میں محبت حضرت مسجود کی
جس کے چہرہ سے عیاں سرخی حیا کے نور کی
جس کے دل سے غیر کی حکمیت خدا نے دور کی
جس کو مولا نے کہا بے شک میں تیرے ساتھ ہوں
میں ہی تیری صبح ہوں اور میں ہی تیری رات ہوں
شاہزادہ جس کے دل میں بے کسوں کا درد ہے
ہے دعا منصورؔ کی جو بس یہی وہ مردہے
وہ امیرالمؤمنین ہے اُس کے بن جائیں غلام
اُس کی باتیں زندگی کا سب کو دیتی ہیں پیام
اُس حسیں کی آج دنیا میں نہیں کوئی نظیر
خوش خصال و خوش طبیعت مومنوں کا وہ امیر
اُس کے پاؤں کی زمیں سرمہ ہے آنکھوں کا مری
نور سے جس کے فنا ہوتی ہے ہر اِک تیرگی
شمسؔ بے مایہ ہے آقا ایک دیوانہ ترا
تجھ پہ قربان میری جاں دِل بھی مرا تجھ پر فدا

# قرآن (ایک عظیم اور بے نظیر کتاب)

اے آر خان لندن

جمال و حسن قرآن نور جان ہر مسلماں ہے

قمر ہے چاند اوروں کا ہمارا چاند قرآن ہے

آج سے پندرہ سو برس پہلے سر زمین عرب سے ایک امی اٹھا کہ دنیا کے سامنے ایک کتاب پیش کر کے چیلنج کرتا ہے کہ اگر تم مقابلہ کی طاقت رکھتے ہو اور تمہیں اپنے علم و فن پر ناز ہے۔ تو اس کتاب کی نظیر لے آؤ لیکن کوئی ادیب کوئی مصنف ایسا نہ نکلا کہ اس چیلنج کو قبول کرتا اور آج پندرہ سو تیس سال گزرنے کے بعد یہ چیلنج قائم ہے۔ جب ہم غور کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ اتنا بڑا دعوی صرف اسی کتاب کے بارہ میں کیا جا سکتا ہے۔ جو ہر لحاظ سے دوسروں سے عمدہ ہو۔ کیا بلحاظ تعلیم کیا بلحاظ زبان کی فصاحت و بلاغت اور کیا بلحاظ طرز بیان کے۔ الغرض وہ کتاب ایسی ہونی چاہیئے کہ عمدگی کی کسی صفت میں دوسروں سے ادنی نہ ہو۔ آیئے ہم قرآن کو پرکھیں کہ اس کے متعلق اتنا بڑا دعوی جو کیا گیا ہے کیا وہ صحیح ہے؟ کیا قرآن کی تعلیم ایسی ہے کہ اسے دنیا کی عمدہ ترین تعلیم قرار دیا جا سکے۔ اور کیا قرآن کی زبان اس قدر فصیح اور بلیغ ہے کہ اسے معیار تسلیم کیا جا سکے۔ اور کیا قرآن کا طرز بیان اس قدر دلکش ہے کہ دنیا کی کوئی کتاب بھی اس کا مقابلہ نہ کر سکے۔؟ لیکن اگر ہم خود فیصلہ کرنے لگیں تو ممکن ہے کہ کوئی متعصب شخص یہ کہہ دے کہ مسلمان عقیدت کی وجہ سے اس کتاب کے متعلق فیصلہ کر رہے ہیں۔ اس لئے آیئے ہم اس بات کو ایسے لوگوں کے پاس لے جائیں جو اسلام کے سخت دشمن ہوں اور جنہیں اسلام کے ساتھ کوئی عقیدت نہ ہو۔ اس سلسلہ میں عیسائی مستشرقین ہمیں ملتے ہیں۔ آیئے ہم دیکھیں کہ انہوں نے قرآن کے متعلق کیا کیا ریمارکس دیئے ہیں۔ ا۔ پریچنگ آف اسلام کا مصنف رقم طراز ہے:" اخلاقی احکام جو قرآن میں ہیں اپنی جگہ پر کامل ہیں"۔

پاپولر انسائیکلو پیڈیا میں لکھا ہے۔" قرآن کی اخلاقی تعلیم بالکل خالص ہے جو شخص پورے طور پر اس پر عامل ہو نیک زندگی بسر کر سکتا ہے" (جلد ۸ صفحہ ۳۲۶)

*۔ ۲۔ ایک عیسائی مستشرق ڈاکٹر موریس ماہر عربی اور فرانسیسی زبان میں ترجمہ قرآن کرتے ہوئے مخالفین قرآن کو ان الفاظ میں نصیحت کرتا ہے" قدرت کی لازوال عنایت نے انسان کے لئے جو کتابیں تیار کی ہیں۔ ان سب میں بہترین قرآن کریم ہے۔ مقاصد کی خوبی اور مطالب کی خوش اسلوبی کے اعتبار سے یہ کتاب آسمانی کتابوں پر فائق ہے۔ کوئی چیز عیسائیان روم کو اس ضلالت و گمراہی کی خندق سے جس میں وہ گر پڑے تھے نہیں نکال سکی بجز اس آواز کے جو سر زمین عرب میں غار حرا سے آئی۔" دیکھیئے یہاں پر ایک عیسائی کس طرح اپنی شریعت کو عاجز دیکھتا ہے۔ مگر ساتھ ہی اسے یہ بات تسلیم کرنا پڑتی ہے کہ اگر کوئی شریعت واقعی ان کے درد کا درماں ہو سکتی ہے تو وہ قرآن کی لائی ہوئی شریعت ہے۔ انہوں نے تو صرف اس بات کا اقرار کیا ہے کہ ہمیں اسلام ہی بچا سکتا ہے۔ *۔ ۳۔ مگر ڈین اسٹینلی جیسا مصنف اس سے آگے بڑھتا ہے اور کہتا ہے کہ" مسیحیت پر انجیل کے قانون نے اس قدر گہرا اثر پیدا نہیں کیا جسقدر قرآن کے ضابطہ نے اثر کیا ہے" (مشرقی کلیسا صفحہ ۲۵۹) قرآن سے مسٹر گبن جیسا شخص بھی متاثر ہو کر کہہ اٹھتا ہے کہ" قرآن کی وہ شریعت ہے اور ایسے دانشمندانہ اصول اور اس قسم کے قانونی انداز پر منتج ہوئی ہے کہ سارے جہان میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی"۔ ایک دائمی شریعت کے لئے لازمی ہے کہ وہ جس طرح شروع میں وہ قابل عمل تھی۔ اب زمانہ کی ترقیات کے بعد بھی قابل عمل ہو۔ قرآن کی شریعت ایک ایسی ہی شریعت ہے کہ وہ اس وقت بھی قابل عمل تھی جب دنیا میں علوم و فنون ابتدائی حالت میں تھے۔ اور اب بھی جبکہ وہ اپنے عروج کو پہنچ چکے ہیں۔ *۔ ۴۔ اس بات کا اقرار فرانس کے مشہور ڈاکٹر سوان ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں۔" جدید علوم کے انکشافات جن کو ہم نے اپنے زور سے حل کیا یا وہ ابھی زیر تحقیق ہیں کوئی ایسی بات نہیں جو قرآنی تعلیمات کے خلاف ہو۔ ہم عیسائیوں نے عیسائیت کو علم و سائنس کے ہم آہنگ بنانے میں جو اب تک کوششیں کی ہیں اسلام و قرآن میں وہ پہلے سے ہی موجود ہیں"۔ ایک کامل شریعت کے لئے لازمی ہے کہ اس میں تمام پہلو آگئے ہوں۔ اور کوئی بات ایسی نہ رہے جس کے متعلق وہ اپنے پیروں کی راہنمائی نہ کر سکتی ہو۔ اس بات کو کہ قرآن ایک کامل شریعت ہے۔ *۔ ۵۔ اسے مسٹر گبن اپنے ان

الفاظ میں تسلیم کرتے ہیں۔" قرآن کی نسبت بحر اٹلانٹک سے لے کر دریائے گنگا تک نے مان لیا ہے کہ پارلیمنٹ کی روح اور قانون اساسی ہے۔ صرف اصول مذہب ہی کے لئے نہیں بلکہ احکام وتعزیرات کے لئے بھی اور تمدن و قانون کے لئے بھی جن پر نظام عمران کا مدار ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ محمد ﷺ کی شریعت سب پر حاوی ہے۔ وہ اپنے تمام احکام میں بڑے سے بڑے شاہزادہ سے لے کر فقیر و گداتک کے لئے مسائل رکھتی ہے"۔اب جبکہ ہم نے دیکھ لیا ہے کہ عیسائی مستشرقین قرآنی تعلیم اور شریعت کی برتری تسلیم کر چکے ہیں۔ تو آیئے ہم اس بات کو دیکھیں۔ کہ قرآن کی زبان اور اس کا طرز بیان ان لوگوں کے نزدیک کیسا ہے۔ *۔٦۔ مسٹر سیل جیسا متعصب عیسائی قرآن کا ترجمہ کرتے ہوئے لکھتا ہے۔"قرآن انتہائی لطیف اور پاکیزہ زبان میں ہے۔ اس کتاب سے ثابت ہوتا ہے کہ کوئی انسان اس کی مثل نہیں بنا سکتا۔ یہ ایک مستقل معجزہ ہے۔ جو مردوں کو زندہ کرنے کے معجزہ سے بہت بلند پایہ ہے۔ اور تنہا یہ صحیفہ دنیا کو اپنے آسمانی ہونے کا یقین دلانے کے لئے کافی ہے۔ اس میں فصیح خوبصورت اور پر معنی جملے ہیں۔ اور خصوصاً وہ آیات نہایت فصیح اور بلیغ ہیں۔ جن میں اللہ تعالی کی عظمت اور شوکت اور صفات کا تذکرہ ہے۔ قاری کو اس صحیفہ میں ایسی بہت سی مثالیں مل سکتی ہیں"۔ *۔٧۔ اسی طرح مسٹر فرک مورخ جرمنی لکھتے ہیں" قرآن کی عبارت کیسی فصیح اور بلیغ اور مضامین کیسے عالی اور لطیف ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ ناصح نصیحت کر رہا ہے۔ اور ایک حکیم فلسفی حکمت الہی بیان کر رہا ہے"۔ جبکہ قرآن کی زبان کو فصیح و بلیغ تسلیم کر لیا گیا ہے۔ تو آیئے اس بات کو دیکھیں کہ کہیں یہ تحریف و تبدل کا شکار تو نہیں ہو گی۔ جیسا کہ دوسری آسمانی کتب ان کا شکار ہو چکی ہیں۔ *۔٨۔ دیباچہ لائف آف محمد میں لکھا ہے۔" دنیا کے پردہ پر غالبا قرآن کے سوا اور کوئی کتاب ایسی نہیں جو پندرہ سو سال کے طویل سرصہ تک بغیر کسی تحریف و تبدیل کے اپنی اصلی صورت میں محفوظ رہی ہو۔ ہماری اناجیل کا مسلمانوں کے قرآن کے ساتھ مقابلہ کرنا جو بالکل غیر محرف و مبدل چلا آتا ہے۔ دو ایسی چیزوں کا مقابلہ کرنا ہے جن میں آپس میں کوئی نسبت نہیں"( دیباچہ لائف آف محمد صفحہ ٢١)یہاں پر مصنف صاف الفاظ میں قرآن کی برتری اور اناجیل کی شکست کو تسلیم کر رہا ہے۔ *۔٩۔ پھر یہی مصنف لکھتا ہے" ہمارے پاس اس بات کی اندرونی اور بیرونی ضمانت موجود ہے کہ موجودہ قرآن وہی ہے جو حضرت محمد ﷺ نے دنیا کے سامنے پیش کیا تھا۔ اور جسے آپ استعمال کرتے تھے"۔( دیباچہ لائف آف محمد) انسائیکلو پیڈیا برٹانیکا جیسی مستند کتاب میں اس بات کا اقرار ان الفاظ میں کیا جاتا ہے۔" آج کا قرآن بعینہ وہی ہے جو صحابہ کے وقت میں تھا۔ یورپین علماء کی یہ کوشش کہ قرآن میں کوئی تحریف ثابت کریں بالکل ناکام رہی ہے"( انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا زیر لفظ قرآن)*۔١٠۔williamGrahim لکھتے ہیں:۔"مذہبی اور غیر مذہبی کتب میں قرآن مجید شاید وہ واحد کتاب ہے۔ جو لاکھوں لاکھ لوگوں کے ذریعہ مکمل طور پر حفظ کی جاتی رہی"۔(Beyond the writton word ukcambridge university 1993)

*۔١١۔ امریکہ کے مشہور پروفیسر ہوورڈ نے ڈیلی نیو یارک ٹائمز میں لکھا ہے۔ ہم لوگ خواہ کتنا ہی انکار کریں مگر واقعات کو سامنے رکھ کر یہ ماننا ہی پڑتا ہے کہ اسلام ایک عالم گیر مذہب ہے اور اس قوم پر حکومت کر رہا ہے جو تاریکی کے زمانہ میں عیسائیوں کے لئے شمع بنی رہی ہے اور جس نے ہمارے دماغوں کو اپنے علوم وفنون سے سیراب کر دیا ہے۔ اس کی الہامی کتاب قرآن ہے جو روز اول سے اسی طرح محفوظ ہے

*۔١٢۔ غیر متعصب مفکرین یورپ میں سے باسورتھ سمتھ ایم اے لکھتے ہیں۔ قرآن مجید جو ایک غیر تعلیم یافتہ امی کی کتاب ہے۔ وہ ایک ہی وقت میں منظوم بھی ہے۔ دعاؤں کی بھی کتاب ہے۔ اور بائیبل بھی ہے۔ اور آج کے دن تک تمام نسل انسانی کے نصف حصہ لوگوں کی آبادی کی نظر میں عزت و احترام کی نظر سے دیکھی جاتی ہے اور معجزہ خیال کی جاتی ہے۔ جیسا کہ محمد ﷺ نے اسے standing miracle قرار دیا ہے۔ اور کیوں نہ ہو۔ جبکہ وہ واقعی ایک معجزہ ہے۔ پھر لکھتے ہیں۔ *١٣۔ علم تاریخ میں یہ ایک بے مثال قسم کی بات ہے کہ محمد ﷺ بیک وقت ایک قوم اور ملت کے اور ایک ایمپائر کے اور ایک مذہب کے کامیاب بانی قرار پائے۔ *۔١٤۔A.J.Arberry پروفیسر عربی کیمبرج یونیورسٹی نے بھی بڑی وضاحت کے ساتھ قرآن کریم اور حضرت محمد ﷺ کی سیرت کے بعض پہلوؤں کی تعریف کی ہے۔ *۔١٥۔KenethCragg مسلم ورلڈ امریکہ کا ایڈیٹر تھا۔ اس نے "کال آف دی منرٹ" نامی کتاب لکھی ہے۔ اس نے حضرت محمد ﷺ کے متعلق شہادت دی ہے اور قرآن کریم کے تعلق میں بھی عمدہ بیان دیا ہے۔ *١٦ " بائبل قرآن اور سائنس" کے نام سے موسوم کتاب فرانسیسی زبان میں لکھی گئی ہے۔ جس کا مصنف موریس بوکائلے جو کہ ایک سرجن ہے لکھتا ہے۔" اب اگر ہم مسلمان مفسرین کی توضیحات پر غور کریں تو ہمیں معلوم ہو جائے گا کہ وہ قرآن کو بالکل ہی مختلف انداز میں پیش کرتے ہیں۔ تقریباً چودہ صدی کا عرصہ ہوا۔ ماحول مکہ میں جب محمد ﷺ عالم استغراق میں تھے۔ تو آپ کو جبرائیل (علیہ السلام) کے

ذریعہ اللہ کا پہلا پیغام ملا۔ پھر پہلے پیغام کے بعد فترت وحی کا طویل عرصہ گزرنے پر مسلسل نزول وحی ہوتا رہا۔ جس کا پھیلاؤ بیس سال کی مدت پر ہے یہ وحی نہ صرف محمد ﷺ کی حیات میں ضبط تحریر میں لے آئی گئی تھی۔ بلکہ السابقون الاولون کے وہ صحابہ جن کو آپ کی محبت نصیب ہوئی زبانی اس کی تلاوت کیا کرتے تھے۔ آپ کی رحلت(632ء) کے بعد مختلف اجزاء کو ایک کتاب کی شکل میں جمع کر دیا گیا۔ جس کے بعد وہ کتاب قرآن کے نام سے موسوم کی گئی۔ یہ خدا کا کلام ہے اور انسان کی جانب سے اس میں کوئی اضافہ نہیں ہوا۔ وہ خطی نسخے جو اسلام کی پہلی صدی کے وقت سے ہماری دسترس میں ہیں۔ آج کے متن کی تصدیق و توثیق کرتے ہیں۔ ایک خوبی جو پوری طرح قرآن کریم کیساتھ مخصوص ہے یہ ہے کہ جب اللہ تعالی کی قدرت کاملہ کی بحث کی جاتی ہے تو اس میں متعدد مقامات پر تمام انواع کے قدرتی حوادث سے متعلق اظہار خیال دکھائی دیتا ہے۔ یعنی فلکیات سے لے کر انسانی توالد و تناسل کرہ ارض، عالم حیوانی و نباتاتی تک سب ہی کچھ اس میں موجود ہے۔

(بائبل قرآن اور سائنیس از موریس بوکائلے صفحہ 7-8 اخبار الفضل مورخہ ۱۵۔ اپریل 2011 )

*۱۷۔ ایک کتاب جس کا نام History of the Intellectual Development of Europe by John William Drapper Volume 1 page334 پر لکھا ہوا ہے۔ ترجمہ۔ ”یہ مکمل طور پر غلط خیال ہے کہ عرب کی ترقی صرف تلوار کے زور پر تھی۔ تلوار قوم کے مذہب کو تو بدل سکتی ہے لیکن یہ انسان کے خیالات اور ضمیر کی آواز کو نہیں بدل سکتی“۔ آگے صفحہ 343.344 پر لکھتا ہے ”کہ قرآن کریم پڑھنے والا ایک منصف مزاج بغیر کسی شک کے اس بات پر حیران ہوتا ہے۔ کہ کس طرح بات کے مقصد کو احسن رنگ میں ادا کیا گیا ہے۔ قرآن کریم اعلیٰ اخلاق اور تعلیم و احکامات سے بھرا ہوا ہے۔ اس کی ترکیب و ترتیب ایسی واضح اور ہر لفظ اپنے اندر ایک مطلب سمیٹے ہوئے ہے۔ ہر صفحہ اپنے اندر ایسے مضامین لئے ہوئے ہے۔ جس کی تعریف کے بغیر انسان آگے نہیں جاسکتا“۔ (اخبار الفضل ۱۰ مئی ۲۰۱۱ء)

*۱۸۔ بلند کردار کا حامل۔ On Heroes Hero Worship and Heroic in histoty by T Catlye p.87 تھامس کارلائل مشہور انشاء پرداز اور مصنف حضرت محمد ﷺ کے بارے میں لکھتا ہے۔ کہ آپ کسی قسم کے بھی آرام و عیش کو پسند نہ فرماتے تھے۔ آپ کا گھریلو اسباب بہت ہی معمولی تھا۔ آپ کی غذا جو کی روٹی تھی۔ بسا اوقات آپ کے گھر کے چولہے میں آگ نہ جلتی تھی۔ مسلمانوں کو بجا طور پر فخر ہے۔ کہ آپ اپنے جوتے کی خود مرمت فرما لیا کرتے تھے۔ اپنے کپڑوں پر خود پیوند لگا لیا کرتے تھے۔ آپ نے زندگی محنت پسندی اور عسرت میں بسر کی۔ اگر محمد (ﷺ) کا کردار بلند نہ ہوتا تو ان کی قوم ان کو اس طرح دل سے نہ چاہتی۔ دنیا میں کسی شہنشاہ کے احکام کی بھی کبھی ایسی اطاعت نہیں کی گئی جیسی گدڑی میں لپٹی اس عظیم ہستی کی کی گئی۔ ان کا تیس سالہ دور نبوت ایک ہیرو کی تمام صفات اپنے اندر لئے ہوئے ہے۔*

۱۹۔ مشہور مستشرق نولڈ کا قول ہے کہ کہ ممکن ہے کہ تحریر کی کوئی معمولی غلطیاں (طرز تحریر) کی ہوں۔ تو ہوں۔ لیکن جو قرآن عثمان نے دنیا کے سامنے پیش کیا وہ یقیناً وہی ہے جو محمد ﷺ نے پیش کیا تھا۔ گو اس کی ترتیب عجیب ہے۔ یورپی علماء کی یہ کوششیں کہ وہ یہ ثابت کر سکیں کہ قرآن میں بعد کے زمانہ میں کوئی تبدیلی ہوئی بالکل ناکام ثابت ہوئی۔ (سیرت صحابہ از حافظ از حافظ مظفر احمد صاحب صفحہ ۹۸) *

۲۰۔ مشہور مستشرق سٹینلے پول فتح مکہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے۔ جس دن محمد ﷺ کو اپنے دشمنوں پر فتح حاصل ہوئی وہی دن آپ ﷺ کی اپنے نفس پر فتح حاصل کرنے کا دن تھا۔ قریش نے سالہا سال تک جو کچھ رنج اور صدمے دیئے تھے اور بے رحمانہ تحقیر و تذلیل کی مصیبت آپ ﷺ پر ڈالی تھی۔ آپ نے کشادہ دلی کے ساتھ ان تمام باتوں سے درگذر کی اور مکہ کے تمام باشندوں کو ایک عام معافی نامہ دے دیا“

* ۲۱(Speaches and table talk of the prophet Mohammad by stainley lane-pool Interoduction 1882 London الفضل ربوہ ۲۱۔ اپریل ۲۰۱۱ء)۔ (حوالہ مندرجہ بالا ص ۳۷)

۲۲* قرآن نے ساری دنیا کو زبانی لحاظ سے یکجا کیا۔ چنانچہ فلپ لکھتا ہے۔ ”شام، عرب اور مصر کی طرح عراق اور مراکش میں ہر جگہ وہی کلاسیکل عربی زبان رائج ہے جس کی تشکیل قرآن نے کی“۔ *۲۳۔ مشہور مستشرق اور رومن کیتھولک فن کیرم آرم سٹرانگ لکھتی ہیں۔ ” جب بھی کوئی آیت پیغمبر اسلام پر نازل ہوتی آپ اسے بلند آواز میں صحابہ کرام کو سناتے جو اسے یاد کر لیتے اور جو لکھنا جانتے تھے اسے لکھ لیتے“۔ *۲۴ پروفیسر کارلائل کہتا ہے۔ ” میرے نزدیک قرآن میں خلوص اور

سچائی کا وصف ہر پہلو سے موجود ہے۔ اور یہ بالکل کھلی اور سچی حقیقت ہے کہ اگر کوئی خوبی پیدا ہو سکتی ہے تو اسی سے پیدا ہو سکتی ہے۔ (عزم نو قرآن پاک نمبر قرآن اور سائنس سیارہ ڈائجسٹ)

*۲۵۔ پادری ڈیوڈ پورٹ کہتا ہے۔" قرآن تمام عیوب سے پاک ہے"۔ *۲۶۔ پادری ریورینڈ جے ایم راڈویل کہتا ہے۔"قرآن علم و آگہی کا مخزن ہے"۔ *۲۷۔ پنپولین بوناپارٹ نے قرآن کو اس طرح خراج تحسین پیش کیا ہے۔"مجھے امید ہے کہ میں دنیا کے تمام دانا اور باشعور لوگوں کو یک جا کر کے قرآنی تعلیمات کی روشنی میں ایک مثالی نظام قائم کروں گا۔ کیونکہ صرف یہی تعلقات ہی انسان کو مسرتوں سے روشناس کر سکتی ہیں"۔ *۲۸۔ ڈاکٹر موسیو جین کہتا ہے۔" قرآن مذہبی قواعد و ضوابط کا مجموعہ ہی نہیں بلکہ اس میں اجتماعی اور معاشرتی احکام بھی موجود ہیں جو تمام دنیا کے انسانوں کے لئے بہر حال مفید ہیں"۔ *۲۹ ڈاکٹر لڈر ہف کربل نے قرآن کریم کو" وسیع جمہوری سلطنت کا قانون" قرار دیا ہے۔ *۳۰ ڈاکٹر راوڈیل نے قرآن کو" روحانی نجات کا ذریعہ اور رعایا کے حقوق کا علمبردار" کہا ہے۔ *۳۱۔ موسیو کاسٹن قرآن کو" امن و امان کا ضامن" قرار دیا ہے۔ *۳۲۔ مہاتما گاندھی نے قرآن کو" الہامی کتاب اور فطرت انسانی کے عین مطابق" قرار دیا ہے۔ *۳۳ ڈاکٹر رابندر ناتھ ٹیگور کہتا ہے۔"وہ وقت دور نہیں جب کہ قرآن کریم اپنی مسلمہ صداقتوں اور روحانی کرشموں سے اپنے اندر جذب کرے گا۔ وہ زمانہ بھی دور نہیں جبکہ اسلام ہندو مذہب پر غالب آجائے گا اور ہندوستان میں ایک ہی مذہب ہو گا"۔ *۳۴۔ لالہ لاجپت رائے نے کہا تھا۔" میں مذہب اسلام سے محبت کرتا ہوں اور اسلام کی پیغمبرؐ کو دنیا کے مہاپرش سمجھتا ہوں۔ میں قرآن کی معاشرتی، سیاسی، اخلاقی، اور روحانی تعلیم کا دل سے مداح ہوں۔ میں اسلام کے اس رنگ کو بہترین اسلام سمجھتا ہوں جو رنگ حضرت عمرؓ کے زمانے میں تھا۔ *۳۵۔ جرمن شاعر اور فلسفی گوئٹے کہتا ہے۔"قرآن کی یہ حالت ہے کہ اس کی دلفریبی بتدریج فریفتہ کرتی ہے۔ پھر متعجب کرتی ہے اور آخر ایک تحیر آمیز رقت میں ڈال دیتی ہے"۔ سکھوں کے گورونانک کیا فرماتے ہیں۔"توریت، زبور، انجیل کو ہم نے غور سے دیکھا اور ویدوں کو بھی مگر دنیا کے لئے جو کتاب ہدایت کامل کا مجموعہ ہو سکتی ہے وہ قرآن ہے۔ پھر کہا کہ" عربی کے حروف تہجی تیس ہیں اور قرآن کے پارے بھی تیس ہیں۔ قرآن لاانتہا نصیحتوں کا مجموعہ ہے۔ سنو اور یقین کرو اگر کوئی کتاب ایمان ہے تو وہ قرآن کریم ہے۔" *۳۶۔ ہندو لیڈر مسز سروجنی نائیڈو نے لندن میں تقریر کرتے ہوئے کہا۔" قرآن غیر مسلموں سے بے تعصبی اور رواداری سکھاتا ہے۔ اس کے اصولوں کی پیروی سے دنیا خوشحال ہو سکتی ہے۔ اور دنیا کا آئندہ مذہب اسلام ہو گا"۔ *۳۷۔ جان فاش اپنی کتاب" دی وزڈم آف دی قرآن" میں لکھتا ہے۔" قدیم عربی زبان میں نازل شدہ قرآن خوبصورتی اور دلکشی کا حسین مرقع ہے اس کا سٹائل بڑا جامع اور دل پذیر ہے۔ اس کے چھوٹے چھوٹے جملوں میں جو کہیں کہیں شاعری کے نادر نمونے ہیں غضب کا استدلال اور مسخر کرنے والی طاقت ہے۔ اس کے مفہوم کو کسی زبان کے سانچے میں ڈھالنا کٹھن کام ہے"۔ *۳۸۔ چارلس فرانسس پورٹر نے کہا" قرآن دنیا میں سب الہامی کتب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب ہے"۔ *۳۹ ڈاکٹر مورنس فرانسیس نے کہا۔" یہ کتاب قرآن تمام آسمانی کتب پر فوقیت رکھتی ہے"۔ *ڈاکٹر آرنلڈ نے اپنی کتاب" دی پریچنگ آف اسلام" میں کہا"جو احکام قرآن میں موجود ہیں وہ اپنی جگہ مکمل ہیں۔" *۴۰۔ ڈاکٹر سیموئیل جانسن نے کہا۔"قرآن کے مطالب اتنے ستھرے اور ہمہ گیر ہیں اور ہر مذہب اور زمانے کے لئے اس قدر موزوں ہیں کہ زمانے کی تمام صدائیں خواہ مخواہ اس کو قبول کر لیتی ہیں اور وہ محلوں، ریگستانوں، شہروں اور سلطنتوں میں گونجتا پھرتا ہے"۔ *۴۱۔ پروفیسر ہربرٹ وائل نے اپنے ایک لیکچر میں کہا۔"قرآن عالم انسانیت کا مصلح ہے"۔ *پروفیسر دوی جاداس کہتا ہے۔" قرآن ایک جامع اور روح افزا پیغام زندگی ہے کہ بندہ دھرم اور مسیحیت کی کتب اس کے مقابلے میں کوئی بیان پیش نہیں کر سکتیں"۔ *۴۲۔ ڈاکٹر سٹینلے لین پول نے اپنے لیکچر "گائیڈنس آف ہولی قرآن" میں کہا" قرآن نے دنیا کو اعلیٰ اخلاق کی تعلیم دی اور اصول جہاں بانی سکھائے۔ قرآن میں سب کچھ موجود ہے جو ایک بڑے مذہب میں ہونا چاہیئے"۔ *۴۳ ریونڈر آربٹائے میکسوئیل کنگ نے کہا۔"قرآن الہامات کا مجموعہ ہے اس میں اسلام کے قوانین اور اخلاق کی تعلیم اور روزمرہ زندگی کی نسبت ہدایات ہیں۔ اس لحاظ سے اسلام کو عیسائیت پر فوقیت ہے کہ اس کی مذہبی تعلیم اور قانون علیحدہ چیز نہیں"۔ *۴۴۔ ڈاکٹر گستاولی بان نے کہا۔" قرآن ہر شک و شبہ سے بالا تر ہے"۔ *۴۵۔ عمانویل ڈی اش نے کہا۔" قرآن مسیحائے عقل ہے"۔ *۴۶۔ فرانسیسی ادیب موسیو اوجین کلاکل نے کہا۔" قرآن اجتماعی احکام کا رہبر ہے"۔ *۴۷۔ جرمن ڈاکٹر فرک کہتا ہے۔"قرآن کی عبارت نہایت فصیح و بلیغ اور مضامین لطیف و عالی ہیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی امین ناصح نصیحت کر رہا ہے۔" *۴۸۔ پروفیسر آر اے نکلسن کہتا ہے۔"عربی زبان قرآن کی وجہ سے محترم ہے"۔ *۴۹۔ مسٹر ای ڈی ماریل کہتا ہے۔"قرآن اسلام کی قوت و طاقت ہے

۔"*۵۰۔مشہور جرمن جان جاک کہتا ہے۔"جب منکرین قرآن کو جب پیغمبرؐ کی زبان سے سنتے تھے تو بے تاب ہو کر سجدے میں گر پڑتے اور مسلمان ہو جاتے تھے "۔*۵۱۔ڈاکٹر جانسن نے کہا ہے ۔" قرآن عام فہم اور قابل قبول ہے ۔"تھیوڈور نون لڈیکے نے کہا ۔" قرآن خدا کی طرف لانے کا ذریعہ ہے۔"*۵۲۔پادری وال ریمس ڈلی کہتا ہے۔" قرآن امن وسلامتی کا پیغمبر ہے۔"*۵۳۔گاڈفرے ہیکن کہتا ہے۔" قرآن غریبوں کا دوست اور غمخوار ہے "۔*۵۴۔میجر لیونارڈ کہتا ہے۔" قرآن بہترین معلم ہے۔"*۵۵۔مشہور افسانہ نگار ایچ جی ویلز کہتا ہے۔" قرآن نے مسلمانوں کو مواخات کے بندھن میں باندھ رکھا ہے جو نسل و رنگ اور زبان کے پابند نہیں ہیں۔"*۵۶۔کاؤنٹ ہنری دی کاسٹری نے کہا۔"قرآن معجزانہ کلام ہے۔" *۵۷۔مسٹر بورس سمتھ نے کہا۔"قرآن مستقل دائمی معجزہ ہے۔"*۵۸۔سر ایڈورڈ ڈینی راس نے کہا۔" قرآن نور ہے اور اس بات کا مستحق ہے کہ اسے یورپ کے گوشے گوشے میں اسے پھیلایا جائے۔"*۵۹۔ڈاکٹر جارٹن کہتا ہے۔"قرآن کا طرز تحریر دل آویز اور رواں ہے۔ مختصر اور جامع ہے اور خدا کا ذکر بڑے شاندار طریق پر کرتا ہے"۔*۶۰۔نیئر ایسٹ لندن کے اخبار کے خاص نمبر میں اس کے ایڈیٹر نے کہا۔" اگر ہم قرآن کی عظمت وفضیلت اور حسن وخوبی سے انکار کریں تو گویا ہم عقل ودانش سے بیگانہ ہوں گے"۔*۶۱۔مسٹر آرنلڈ وہائٹ کہتا ہے" قرآن نے مسلمانوں کو جنگ (جہاد) بھی سکھایا اور ہمدردی فیاضی اور خیرات کرنا بھی سکھایا"۔*۶۲۔ڈیون پورٹ کہتا ہے"قرآن مسلمانوں کا مشترکہ قانون ہے۔ معاشرتی، ملکی، تجارتی، فوجی، عدالتی اور تعزیری سب معاملات اس میں موجود ہیں۔ پھر بھی یہ ایک مذہبی کتاب ہے اس نے ہر چیز کو باقاعدہ بنادیا ہے"۔*۶۳۔ڈین اسٹینلی کہتا ہے۔" قرآن میں بائبل سے موئثر قوانین ہیں"۔*۶۴۔جو ائیکم بولف کہتا ہے۔" قرآن احکام حفظ صحت کے لحاظ سے تمام کتب سماوی پر حاوی ہے۔"*۶۵۔جان جاک ریک کہتا ہے۔" قرآن نے عظیم تہذیب و تمدن پیدا کیا"۔*۶۶۔ فرانسیسی مصنف موسیو کہتا ہے ۔"اسلام کو جو لوگ وحشیانہ مذہب کہتے ہیں انہوں نے قرآن کی تعلیم کو نہیں سمجھا کہ جس کے اثر سے عربوں کی کایا پلٹ گئی۔" *۶۷۔پادری آر میکوئل کنگ کہتا ہے۔" قرآن الہامی کتاب ہے"۔*۶۸۔ مشہور بنگالی بابو چندر پال کہتا ہے۔"قرآن کی تعلیم میں ہندوؤں کی طرح ذات پات کا امتیاز نہیں ہے۔اور نہ ہی کسی کو محض خاندانی اور عالی عظمت کی بنا پر بڑا سمجھا جاتا ہے"۔*۶۹۔ایف ایف آر تھ ناٹ اپنی کتاب The cnstruction of Bible and Quran میں لکھتا ہے۔اگر چہ اس کی مثل لانے کی متعدد کوششیں ہوئیں مگر جہاں تک عظیم الشان انداز تحریر کا تعلق ہے کوئی بھی کامیاب نہ ہوا۔ قرآن بالکل اصلی حالت میں رہا ہے۔اس میں آج تک کوئی جیالا، مترجم، محرم کسی قسم کی تبدیلی یا ترمیم نہیں کر سکا۔"

*۷۰۔ہیری گیلارڈ ڈارمن کہتا ہے۔"قرآن خدا کی لفظی وحی ہے جبرائیل کے ذریعے محمدؐ پر نازل ہوئی۔اس کا ہر لفظ کمال وتکمیل کا آئینہ دار ہے۔یہ ابدی معجزہ ہے جو اپنی صداقت اور محمدؐ کی حقانیت پر گواہ ہے۔"*۷۱۔ہارٹ وگ شفیلڈ کہتا ہے۔"قرآن کو سائنسوں کا سرچشمہ پاکر ہمیں حیران نہیں ہونا چاہیئے۔اسی طرح اسلام نے طبی علوم کی تحقیقات کا جوش دلایا اور عام طور پر خطا پر فطرت میں غور وخوض اور ان کا مطالعہ کرنے کی طرف توجہ دلائی۔"*۷۲۔ جرمن مفکر لوڈیکے کہتا ہے۔"یورپ کے جن مولئفین نے بہت تگ ودو سے کام لیا ہے کہ تحریف قرآن ثابت کر دیں اور وہ اپنی جدوجہد میں بری طرح ناکام رہے ہیں۔"( حوالہ ۲۴ تا ۷۲ نمبر عزم نو قرآن پاک نمبر قرآن اور سائنس سیارہ ڈائجسٹ ( قرآن کریم کے علوم اور معارف انسان کو مشک کی خوشبو کی طرح قابل قدر اور قابل عزت وتکریم اور فیض رساں بنا دیتے ہیں۔

ہم اُس وقت بدترین ذہنیت کا مظاہرہ کرتے ہیں جب کوئی گمراہ انسان راہ راست پر آنے کے بعد نیکی کی تلقین کرے اور ہم اُس کا ماضی لے کہ بیٹھ جائیں ۔

# بیعت کرنا کیوں ضروری ہے؟

عاصی صحرائی

کئی لوگوں کی طرف سے سوال کیا جاتا ہے کہ بیعت کرنا کیوں ضروری ہے۔ جبکہ جماعت احمدیہ کا کلمہ بھی وہی ہے، جو عام مسلمانوں کا ہے، نماز بھی، قبلہ بھی، اور قرآن بھی وہی ہے تو پھر اس کے عقائد کو درست ماننے کے بعد اس میں داخل ہونے کے لئے بیعت کیوں ضروری ہے؟۔ یاد رکھنا چاہیئے کہ جماعت احمدیہ مسلمانوں کی وہ تبلیغی جماعت ہے جو تبلیغ اسلام کو اپنا فرض منصبی سمجھتی ہے۔ جس طرح ہر جماعت کا کوئی نظام ہوتا ہے اسی طرح اس جماعت کا بھی ایک محکم نظام ہے۔ اور اس جماعت کا ہر فرد زنجیر کے اُس حلقہ کی حیثیت رکھتا ہے جو اپنی ذات میں بھی قائم و محکم ہے۔ اور دوسرے حلقوں کے ساتھ بھی مربوط ہے۔ پس جس طرح کوئی حلقہ زنجیر سے علیٰحدہ ہو کر زنجیر کا جزو شمار نہیں ہو سکتا بعینہٖ اسی طرح وہ شخص جو جماعت احمدیہ کی صداقت کا تو قائل ہے لیکن بیعت کر کے اس جماعت میں داخل نہیں ہو جاتا وہ یقیناً اپنے وجود کو ایک عظیم خطرہ کے سامنے پیش کرتا ہے اور یہ عین ممکن ہے کہ اس شخص کا یہ سطحی ایمان (یعنی صداقت احمدیت کے قائل ہونے کا دعویٰ) کسی وقت اسے ایسی ٹھوکر لگا دے کہ وہ اس ظاہری اور سطحی ایمان سے بھی محروم ہو جائے۔ رسول مقبول ﷺ نے اسی خطرہ کے پیش نظر یہ پُر حکمت ارشاد فرمایا ہے۔ کہ ''سَدِّدُوا وقاربُوا فَاِنَّمَا یُصِیبُ الذِّئبُ مِن غَنَمِ الشَّارِدَۃَ۔'' یعنی اپنے نظام جماعت اس رنگ میں اپناؤ کہ ایک فرد اور دوسرے فرد کے درمیان کوئی فاصلہ نہ رہے۔ کیونکہ جو شخص ایک نظام کو سچا سمجھ کر پھر اس میں داخل یا مدغم ہو کر اپنی حفاظت نہیں کرتا۔ اُس کے لئے ہر وقت خطرہ درپیش ہے۔ کہ اسے کوئی بہکا کر نہ لے جائے۔ جیسے کہ وہ بکری جو اپنے ریوڑ سے علیٰحدہ ہوتی ہے اس کے لئے یہ حقیقی خطرہ ہر وقت موجود ہے۔ کہ اسے بھیڑیا نہ کھا جائے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے 'وَاعتصموا بحبل اللہ جمیعاًوَّلا تفرقوا''۔ کہ اللہ تعالیٰ کی رسی کو (نظام جماعت کو) تم سب کے سب بلا استثناء اس مضبوطی سے تھامو کہ تفرقہ نظر ہی نہ آئے۔ پیارے نبی ﷺ نے فرمایا۔ ''یَدُ اللہ علی جماعۃِ'' یعنی اللہ تعالیٰ (برکت) کا ہاتھ ان لوگوں پر ہے جو اپنے آپ کو ایک نظام جماعت میں منسلک کرتے ہیں۔ اور ایک دوسری حدیث میں فرمایا۔ کہ۔ ''مَن شَذَّ شُذَّ فِی النارِ'' یعنی جو نظام جماعت سے علیٰحدہ ہوتا ہے وہ اپنے آپ کو آگ میں ڈالتا ہے۔ پس بیعت کرنا اس لئے ضروری ہے کہ تا انسان لفظاً و معناً اُس جماعت میں داخل ہو جائے جس کی صداقت کے قائل ہونے کا وہ دعویٰ کرتا ہے۔ اور تا وہ حقیقی معنوں میں اس زنجیر کا ایک حلقہ بن جائے۔ جس زنجیر کو وہ اللہ تعالیٰ کی رسی سمجھتا ہے۔ پھر بیعت کرنا اس لئے بھی ضروری ہے تا وہ گمراہ ہونے اور آگ میں پڑنے کے اس خطرہ سے بچ جائے۔ جس کا جماعت سے علیٰحدہ رہنے کی صورت میں مذکورہ احادیث نبویہؐ میں ذکر ہے۔ اب میں بیعت کی تاریخی حیثیت و اہمیت کو بیان کرتا ہوں۔ کیا یہ تاریخی حقیقت کسی مسلمان سے مخفی ہے کہ جب پیارے نبی ﷺ اس دنیا سے رحلت فرما گئے تو سب مسلمانوں نے من حیث الجماعت حضرت ابو بکر صدیقؓ کو بیعت کر کے خلیفہ منتخب کیا۔ اور پھر اُن کی وفات پر یہی عمل انتخاب اور بیعت کا دوبارہ حضرت عمرؓ پر دوہرایا۔ بعد ازاں اسی طرح حضرت عثمانؓ و علی کرم اللہ وجہ سے ایسا ہی کیا۔ اور ان کو خلیفہ منتخب کیا گیا۔ ان کے بدست بیعت بھی کی اور اس کو ضروری سمجھا گیا۔ پس یہ کہنا کہ جماعت احمدیہ کا کلمہ، نماز، قبلہ، قرآن بھی وہی ہے تو پھر بیعت کیوں ضروری ہے۔ یہ صرف نفس کا دھوکہ ہے۔ اور کسی مومن کو اس دھوکہ میں نہیں آنا چاہیئے ورنہ یہ بتایا جائے کہ جب خلفائے راشدین کوئی نئی چیز نہ لائے تھے تو پھر ان کی بیعت کرنا کیوں ضروری سمجھا گیا تھا پس امام وقت کی بیعت کرنا نہ صرف تاریخی لحاظ سے ضروری ہوتا ہے بلکہ یہ اس لئے بھی ضروری ہے کہ تجدید عہد ہو۔ اور اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل ہو۔ چنانچہ جب حضرت علیؓ نے امیر معاویہؓ کو اپنی بیعت کے لئے پیغام بھیجا تو تحریر فرمایا۔ ''اَنّہٗ یا یعنی القومُ الدین بایعُو ابابکر و عمر و عثمان علیٰ ما بایَعُوھُم علیہ۔۔۔ وانھم اُناسُ اذا اجیمعوا علیٰ رجُلٍ وسمّوہُ اِماماً کانَ ذالکَ للہِ رِضاً'' (نہج البلاغہ مشھدی) کہ اے معاویہ میری بیعت انہی لوگوں نے کی ہے۔ جنھوں نے ابو بکر، عمر فاروق، عثمان غنی رضی اللہ عنھم کی بیعت کی۔ اور یہ لوگ اس پایہ کے ہیں کہ اگر وہ کسی شخص کی بیعت کر کے اسے اپنا امام تسلیم کر لیں تو ان کا ایسا کرنا اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کا موجب ہوتا ہے۔'' پس معلوم ہوا کہ حضرت علیؓ بھی امام وقت کی بیعت کرنے کو اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل کرنے کے لئے ضروری سمجھتے تھے۔ ان کے اس مکتوب سے بیعت کی اہمیت واضح ہو جاتی ہے۔ پیارے نبی ﷺ نے

فرمایا۔ ''مَن لم یعرف امامَ زمانہ فقدمات میتة الجاھلیة''جو شخص اپنے زمانے کے امام کو تسلیم نہیں کرتا وہ جاہلیت کی موت مرتا ہے۔اور امام وقت کو تسلیم کرنا مستلزم ہے۔اس بات کو کہ اس کی بیعت کرکے اس کی اطاعت کے جُوئے کو اپنی گردن میں ڈالا جائے اس طرح پیارے نبی ﷺ کا وہ ارشاد بھی پورا ہو جس میں حضور ﷺ نے فرمایا ہے۔''الامام جنۃ یقاتلُ من وراءِہٖ''یعنی جہاد کے لئے ضروری ہے کہ مجاہدین کسی امام کے تابع ہوں اور اس کو اپنی ڈھال بنائیں۔پس جو شخص بیعت کرکے جماعت میں شامل نہیں ہوتا اس کی ڈھال کون ہے؟۔اس طرح واضح ہو گیا کہ امام وقت یا خلیفہ وقت کی بیعت کرنا عقلی، شرعی اور تاریخی لحاظ سے ثابت ہے اور بالخصوص امام مہدی علیہ السلام کی بیعت تو اس لئے بھی ضروری ہے کہ پیارے نبی ﷺ نے بالخصوص مہدی کی بیعت کو لازمی قرار دیا ہے۔چنانچہ حضور ﷺ فرماتے ہیں۔ وَاذا رایتُمُوہُ فبایعوہُ ولو حبواً علی الثلج فانہ خلیفۃ اللہ المھدی(مسلم)یعنی اگر تم کو مہدی علیہ السلام کا زمانہ ملے تو تم اس کی ضرور بیعت کرو اگرچہ تمہیں برف پر گھٹنوں کے بل ہی کیوں نہ چلنا پڑے۔کیونکہ وہ مہدی زمین پر اللہ تعالیٰ کا جانشین ہے۔پس اس حدیث کے ہوتے ہوئے پھر کونسا مسلمان امام مہدی کی بیعت سے انکار کر سکتا ہے۔بیعت کی اہمیت واضح کرنے کے بعد اب سوال یہ رہ جاتا ہے کہ جب بیعت کرنی ضروری ہے۔تو کیا بیعت صرف دستی ہی ہو سکتی ہے یا تحریری بھی ہو سکتی ہے۔؟تو جاننا چاہیئے کہ اسلامی تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ بیعت ہر سہ طریق سے ہو سکتی ہے۔جو شخص خلیفہ وقت سے زیادہ فاصلہ پر نہیں تو وہ خود حاضر ہو کر بیعت کرے اگر زیادہ فاصلے پر ہے تو تحریری بیعت بھی کر سکتا ہے اور کسی شخص کو اپنا نمائندہ بنا کر بھی بھیج سکتا ہے۔بالآخر اس زمانہ کے امام سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے مبارک اور روح پرور الفاظ میں بیعت کی ضرورت و اہمیت کو درج کیا جاتا ہے۔سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔''بیعت اگر دل سے نہیں تو کوئی نتیجہ اس کا نہیں۔میری بیعت سے خدا دل کا اقرار چاہتا ہے۔پس جو سچے دل سے مجھے قبول کرتا اور اپنے گناہوں سے سچی توبہ کرتا ہے۔غفور ورحیم خدا اس کے گناہوں کو ضرور بخش دیتا ہے۔اور وہ ایسا ہو جاتا ہے۔جیسے ماں کے پیٹ سے نکلا ہے تب فرشتے اس کی حفاظت کرتے ہیں''۔ پھر حضورؑ اپنی کتاب ازالہ اوہام میں فرماتے ہیں۔''یہ سلسلہ بیعت محض بمراد فراہمی طائفہ متقین یعنی تقویٰ شعار لوگوں کی جماعت جمع کرنے کے لئے ہے۔تا ایسے متقیوں کا ایسا گروہ دنیا پر اپنا ٹھیک اثر ڈالے۔اور ان کا اتفاق اسلام کے لئے برکت وعظمت ونتائج خیر کا موجب ہو۔اور وہ بابرکت کلمہ واحدہ پر متفق ہونے کے اسلام کی پاک ومقدس خدمات میں جلد کام آسکیں اور ایک کاہل وبخیل وبے مصرف مسلمان نہ ہوں اور نہ اُن نالائق لوگوں کی طرح جنہوں نے اپنے تفرقہ ونااتفاقی کی وجہ سے اسلام کو سخت نقصان پہنچایا ہے۔اور اس کے خوبصورت چہرہ کو اپنی فاسقانہ حالتوں سے داغ لگایا ہے۔''۔ پھر سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام اپنی اسی کتاب کے حاشیہ پر تحریر فرماتے ہیں۔'' مگر اس مدّعا کے لئے بیعت ہے یعنی حقیقی تقویٰ اختیار کرنا اور سچا مسلمان بننے کے لئے کوشش کرنا اس مُدّعا کو خوب یاد رکھے اور اس وہم میں نہیں پڑنا چاہیئے۔کہ اگر تقویٰ اور سچا مسلمان بننا پہلے ہی شرط ہے تو بعد اس کے بیعت کی کیا حاجت ہے۔بلکہ یاد رکھنا چاہیئے کہ بیعت اس غرض سے ہے کہ تا وہ تقویٰ کہ جو اوّل حالت میں تکلف اور تصنع سے اختیار کی جاتی ہے دوسرا رنگ پکڑے اور برکت توجہ صادقین وجذبہ کاملین طبیعت میں داخل ہو جائے۔اور اس کا جزو بن جائے اور وہ مشکوٰتی نور دل میں پیدا ہو جائے۔کہ جو عبودیت اور ربوبیت کے باہم تعلق شدید سے پیدا ہوتا ہے جس کو متصوفین دوسرے لفظوں میں رُوح قدس بھی کہتے ہیں جس کے پیدا ہونے کے بعد خدا تعالیٰ کی نافرمانی ایسی بالطبع بُری معلوم ہوتی ہے۔جیسی وہ خود خدا تعالیٰ کی نظر میں بُری ومکروہ ہے اور نہ صرف خلق اللہ سے انقطاع میّسر آتا ہے بلکہ بجز خالق ومالک حقیقی ہر یک موجود کو کالعدم سمجھ کر فنا نظری کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔سو اس نور کے پیدا ہونے کے لئے ابتدائی اتقاء جس کی طالب صادق اپنے ساتھ لاتا ہے۔شرط ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف کی علّت غائی بیان کرنے میں فرمایا۔ ہے۔ھُدیً للمتقین یہ نہیں فرمایا ھُدیً للفاسقین یا ھُدیً للکافرین۔ابتدائی تقویٰ جس کے حصول سے متقی کا لفظ انسان پر صادق آسکتا ہے۔وہ ایک فطرتی حصہ ہے کہ جو سعیدوں کو خلقت میں رکھا گیا ہے۔اور ربوبیت اولیٰ اس کی مربی اور وجود بخش ہے جس سے متقی کا پہلا تولد ہے مگر وہ اندرونی نور جو روح القدس سے تعبیر کیا گیا ہے وہ عبودیت خالصہ تامہ اور ربوبیت کاملہ مستجمعہ کے پُورے جوڑ واتصال سے بطرز ثُم انشانٰاہُ خلقاً آخر کے پیدا ہوتا ہے۔اور یہ ربوبیت ثانیہ جس سے متقی تولد ثانی پاتا ہے۔اور ملکوتی مقام پر پہنچتا ہے اور اس کے بعد ربوبیت ثالثہ کا درجہ ہے جو خلق جدید سے موسوم ہے جس سے متقی ملکوتی مقام تک پہنچتا ہے اور تولد ثالث پاتا ہے۔فتدبر

# ربوہ

ڈاکٹر فضل الرحمٰن صاحب تنزانیہ

ربوہ جس کا رسمی نام چناب نگر ہے، جماعت احمدیہ کا صدر مقام ہے جو ضلع چنیوٹ، صوبہ پنجاب میں چنیوٹ سے قریباً 8 کلومیٹر دور دریائے چناب کے کنارے آباد ہے۔ جماعت احمدیہ کے دوسرے خلیفہ المسیح، حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب، نے 1947ء میں ہندوستان سے نقل مکانی کے بعد 20 ستمبر 1948ء اس شہر کی بنیاد رکھی۔ لفظ ربوہ عربی زبان سے لیا گیا ہے جس کے معانی اونچی جگہ کے ہیں۔ قریبا 70000 ہزار آبادی والے شہر کی آبادی کا 95 فی صد حصہ احمدیہ جماعت کے پیروکاروں سے تعلق رکھتا ہے۔ شہر کا رقبہ تقریباً 24 مربع کلومیٹر ہے۔ ربوہ کے قرب و نواح میں چنیوٹ، لالیاں اور احمد نگر واقع ہیں۔

تاریخ کہا جاتا ہے کہ ربوہ وہ جگہ ہے جہاں محمد بن قاسم نے سندھ اور ملتان فتح کرنے کے بعد دریائے چناب کو عبور کر کے چندروٹ کے راجہ کے خلاف جنگ کی تھی۔ چندروٹ موجودہ چنیوٹ کا قدیمی نام ہے۔ اس جنگ میں ایک سو کے قریب عرب فوجی مارے گئے۔ چنیوٹ میں شہداء کا قبرستان کے نام سے آج تک ایک قبرستان موجود ہے۔ موجودہ شہر ربوہ کی آبادی سے پہلے یہ جگہ چک ڈھگیاں کہلاتی تھی اور اسے آباد کرنے کی تمام کوششیں ناکام ثابت ہو چکی تھیں۔ 1948ء میں جماعت احمدیہ کے مرکز کی قادیان، ہندوستان سے نقل مکانی کے بعد اس جگہ 1034 ایکڑ اراضی حکومت پاکستان سے بارہ ہزار روپے کے عوض مستعار لی گئی۔ یہ معاہدہ 11 جون 1948ء کو طے پایا۔ شہر کا نام ربوہ رکھا گیا کیونکہ قرآن میں اس جگہ کے لئے ربوہ کا لفظ استعمال ہوا ہے جہاں حضرت عیسیٰ اور ان کی والدہ رہتے تھے۔ ربوہ کی باقاعدہ بنیاد 20 ستمبر 1948ء کو رکھی گئی۔ اس موقع پر پانچ بکروں کی قربانی کی گئی۔ چاروں کونوں پر ایک ایک اور پانچواں شہر علاقہ کے وسط میں۔ اس موقع پر 619 افراد موجود تھے۔ وہ جگہ جہاں حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب نے پہلی نماز پڑھائی مسجد یادگار کے نام سے محفوظ ہے۔ مسجد یادگار جہاں خلیفۃ المسیح الثانی نے ربوہ کی زمین پر پہلی نماز پڑھائی۔ آغاز میں ربوہ کی آبادی خیمہ جات میں شروع کی گئی۔ رفتہ رفتہ ان کی جگہ کچی عمارتوں اور پھر پکی عمارتوں کا قیام عمل میں آیا۔ حضرت مرزا بشیر الدین محمد احمد صاحب جو اس وقت تک لاہور میں قیام پزیر تھے 19 ستمبر 1949ء میں ربوہ منتقل ہو گئے۔ اس وقت ربوہ کی آبادی قریبا ایک ہزار تھی۔ اسی سال 15 تا 17 اپریل 1949ء ربوہ میں جماعت احمدیہ کا جلسہ سالانہ منعقد ہوا جس میں قریبا 17000 افراد شامل ہوئے۔

نام کی تبدیلی 17 نومبر 1998ء کو پنجاب اسمبلی نے یہ تجویز اپنائی کہ ربوہ کا نام تبدیل کر دیا جائے۔ اس پر اسی سال 12 دسمبر کو حکومت پنجاب نے ایک انتظامی فیصلہ کے ذریعہ شہر کا نام نواں قادیان رکھ دیا۔ پھر 14 فروری 1999ء کو دوبارہ انتظامی فیصلہ کے ذریعہ یہ نام بدل کر چناب نگر کر دیا گیا۔ نام کی تبدیلی کے لئے مقامی آبادی یا انتظامیہ سے مشورہ نہیں کیا گیا۔

جغرافیہ ربوہ پاکستان کے صوبہ پنجاب کے مرکزی حصہ میں دریائے چناب کے کنارے واقع ہے۔ اس کے مشرق میں چنیوٹ، شمال میں قریبا 48 کلومیٹر پر سرگودھا، جنوب میں قریبا 46 کلومیٹر پر فیصل آباد مشہور شہر ہیں۔ شہر ارد گرد کے علاقہ کی نسبت کچھ بلند واقع ہوا ہے اور اسی لئے اس کا نام ربوہ رکھا گیا تھا جس کے معنی اونچی جگہ کے ہیں۔ اس بنا پر شہر عام طور پر دریائے چناب کے سیلاب سے محفوظ رہتا ہے۔ ربوہ کے قریب چھوٹی پہاڑیاں ہیں جو سلسلہ کوہ کرانہ کا حصہ ہیں۔ یہ سلسلہ کوہ سرگودھا سے جھنگ تک ممتد ہے۔ ربوہ کا بنجر علاقہ مسلسل کوششوں کے نتیجہ میں اب ایک سرسبز و شاداب شہر میں تبدیل ہو چکا ہے۔

موسم ربوہ کا موسم خشک گرم ہے۔ اپریل سے اکتوبر تک گرمی پڑتی ہے جس میں مئی گرم ترین مہینہ ہے۔ درجہ حرارت 48 ڈگری سینٹی گریڈ تک پہنچ جاتا ہے۔ موسم گرما ہی میں آندھی بھی آتی ہے اور مون سون بارشیں بھی ہوتی ہیں۔ چنانچہ جون اور جولائی میں بارش کی مقدار 80 ملی میٹر تک ہوتی ہے۔ نومبر سے فروری تک موسم سرما رہتا ہے۔ جنوری میں درجہ حرارت نکتہ انجماد تک گر جاتا ہے۔ موسم سرما میں دھند ہوتی ہے جس سے حد نگاہ خطرناک حد تک کم ہو جاتی ہے۔

محلے ربوہ کے قدیمی محلے یہ ہیں: دارالصدر دارالرحمت دارالبرکات دارالعلوم دار النصر دار الشکر دار الیمن باب الابواب۔ شہر کے پھیلاو کے ساتھ ساتھ ان محلوں میں اضافہ ہوا ہے اور نئے محلہ جات بنائے گئے ہیں۔ بیوت الحمد نصیر آباد فیکٹری ایریا دارالفتوح طاہر آباد ناصر آباد رحمان کالونی۔ یہ محلہ جات صرف اتنے ہی نہ ہیں بلکہ ان میں سے آگے بھی ہر محلہ کے کئی کئی حلقہ جات بن چکے ہیں۔

ذرائع آمدورفت ربوہ میں سفر کے لئے سائیکل سواری عام ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ موٹر سائیکل اور رکشہ بھی استعمال ہوتا ہے۔ شہر سے پاکستان بھر میں سفر کے لئے سہولت موجود ہے۔ اوردن میں کئی گاڑیاں سفر کیلئے موجود رہتی ہیں۔ ہوائی سفر کے لئے سرگودھا اور فیصل آباد میں ہوائی اڈے موجود ہیں جبکہ اکثر بین الاقوامی سفروں کے لئے لاہور کا ہوائی اڈا استعمال ہوتا ہے۔ ربوہ احمد نگر سے کالووال سڑک پر موجود مخدوم انٹر چینج کے ذریعہ قریبا 35 کلومیٹر پر قومی شاہراہ M2 سے منسلک ہے۔ اسی طرح چنیوٹ سے پنڈی بھٹیاں سڑک کے ذریعہ قریبا 43 کلومیٹر پر M2 سے بھی منسلک ہے۔

مساجد شہر کی اہم مساجد میں مسجد اقصیٰ شامل ہے جہاں جمعہ کی نماز ادا کی جاتی ہے۔ اسی طرح مسجد یادگار تاریخی اہمیت کی حامل ہے۔ یہ مسجد اس جگہ تعمیر کی گئی ہے

جہاں بانی ربوہ حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب نے ربوہ کی سرزمین پر پہلی نماز پڑھائی تھی۔ مسجد مبارک میں احمدی خلفاء 1984 میں خلافت کے لندن منتقل ہونے تک پنجگانہ نمازیں پڑھاتے رہے ہیں۔

**ہسپتال** شہر کا بڑا ہسپتال فضل عمر ہسپتال ربوہ ہے جو شہر کے علاوہ گردو نواح کے لوگوں کی خدمت کے فرائض بھی سرانجام دیتا ہے۔150 بستروں کا یہ ہسپتال اپنی عمارت، بہترین اور جدید ترین سہولیات اور ماہر عملہ کی بدولت مشہور ہے۔ فضل عمر ہسپتال کا بیگم زبیدہ بانی ونگ خواتین کی امراض اور صحت کے لئے مخصوص ہے۔ اسی طرح ہسپتال کا طاہر ہارٹ انسٹی ٹیوٹ پاکستان میں دل کے امراض کے بہترین اداروں میں سے ایک شمار ہوتا ہے۔ طاہر ہومیوپیتھک ریسرچ اینڈ ٹریننگ انسٹیٹیوٹ علاج بالمثل کے طریق پر بیماریوں کا علاج کرنے کا کام کرتا ہے۔ اور یہاں پر دنیا بھر سے ہر طبقہ فکر کے لوگ علاج اور دوا کے حصول کے لئے آتے ہیں۔ ان تمام مریضان کو مکمل طور پر مفت علاج کی سہولت فراہم کی جاتی ہے۔ اور بذریعہ فون بھی دوائی منگوائی جاسکتی ہے۔ اس کے علاوہ شہر میں متعدد نجی کلینک بھی کام کر رہے ہیں۔

**تعلیمی ادارے** ربوہ کے تعلیمی اداروں میں مردوں کے لئے گورنمنٹ تعلیم الاسلام کالج مشہور ہے جو جماعت احمدیہ نے جاری کیا تھا لیکن ذوالفقار علی بھٹو کے دور حکومت میں قومیہ لیا گیا۔ اسی طرح خواتین کی اعلیٰ تعلیم کے لئے جاری کردہ جامعہ نصرت کالج بھی قومیہ لیا گیا۔ ان کالجوں کے قومیائے جانے کے بعد جماعت احمدیہ نے نصرت جہاں اکیڈمی اور کئی دیگر ادارہ جات قائم ہیں۔ لڑکوں اور لڑکیوں کے لئے کالج از سرنو جاری کر رکھے ہیں۔ ان کے علاوہ متعدد نجی اسکول اور ہائی اسکول بھی موجود ہیں۔ جامعہ احمدیہ ربوہ مدرستہ الحفظ کے نام سے لڑکوں اور لڑکیوں کو قرآن کریم حفظ کروانے کے لئے دو ادارہ جات بھی کام کر رہے ہیں۔

**بہشتی مقبرہ** ربوہ کے مشہور مقامات میں بہشتی مقبرہ نامی قبرستان بھی شامل ہے۔ اس قبرستان میں موصی حضرات کو دفن کیا جاتا ہے۔ عالمی سطح کی دو مشہور شخصیات ڈاکٹر عبدالسلام جو واحد پاکستانی نوبل انعام یافتہ سائنسدان ہیں، اور چوہدری سر محمد ظفر اللہ خان، پاکستان کے سابق وزیر خارجہ اور اقوام متحدہ میں پہلے مستقل مندوب، یہاں مدفون ہیں۔ اسی طرح جماعت احمدیہ کے حضرت بانی مرزا غلام احمد کی اہلیہ نصرت جہاں بیگم صاحبہؓ اور ان کی اولاد اور بہت سے ساتھی بھی یہاں دفن ہیں۔ بازار، ربوہ کے دو اہم بازار یہ ہیں۔

گول بازار رحمت بازار اہم سڑکیں اقصیٰ روڑ ساہیوال روڈ کالج روڈ ریلوے روڈ راجیکی روڈ شاہراہ صدر

# آج ردالفساد ہونے دو

اطہر حفیظ فراز

دل کو دل میں آباد ہونے دو
گر ہے یہ ارتداد ! ہونے دو

درس اُلفت ہزار صفحوں
جو کوئی ہوتا ہے یاد ہونے دو

ایک شاعر کی آمدن یہ ہے
جتنی ہوتی ہے داد ہونے دو

دل دکھانا بھی جرم لکھو
ماہ رکھو! انسداد ہونے دو

بغض اَبتر رہے تو بہتر ہے
اُلفتوں کی اولاد ہونے دو

عشق حد کو عبور کرتا ہے
کوئی اس کی میعاد ہونے دو

بے گناہوں کا قتل عام ہوا
کالعدم جہاد ہونے دو

ایک گل کے لئے نہیں جائز
ساری کلیاں آزار ہونے دو

اُس نے پوچھا تھا عشق کرنا ہے
میری ہاں سے مراد ہونے دو

لاکھ فتنے کئے دل نے
آج ردّ الفساد ہونے دو

گزرے وقتوں کے دُکھ اُدھورے
عشق تازہ ایجاد ہونے دو

حسن پردے میں چھپ رہا ہے فرازؔ
لفظ میرے آزاد ہونے دو

# جواہرات کی تھیلی قرآن کریم

## تحریر:۔ ابن لطیف

جو لوگ قرآن کو عزت دیں گے وہ آسمان پر عزت پائیں گے"

سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کشتی نوح میں فرماتے ہیں کہ " اور تمہارے لئے ایک ضروری تعلیم یہ ہے کہ قرآن شریف کو مہجور کی طرح نہ چھوڑ دو کہ تمہاری اسی میں زندگی ہے جو لوگ قرآن کو عزت دیں گے وہ آسمان پر عزت پائیں گے جو لوگ ہر ایک حدیث اور قول پر قرآن کو مقدم رکھیں گے ان کو آسمان پر مقدم رکھا جائے گا"(ہماری تعلیم صفحہ ۹) قرآن کریم اللہ تعالیٰ کا وہ پاک کلام ہے جو اپنے فضائل، روحانی حسن و جمال۔ افادیت اور پاک تاثیرات کے لحاظ سے نہ صرف تمام صحف انبیاء پر فضیلت رکھتا ہے بلکہ اپنی جامعیت اور فیض رسانی کے لحاظ سے اسقدر افضل و اعلیٰ ہے کہ اس کے پڑھنے والے اور اس کی پاک تعلیمات پر عمل کرنے وال وہ اعلیٰ رفعتیں اور اعلیٰ مقام پاتے ہیں کہ جن کا حصول دوسری کتب کے حاملین کے لئے ناممکن و محال ہے۔ آنحضور ﷺ نے فرمایا خَیرُ کُم مَن تَعلّم القرآنَ وَ علّمہُ (بخاری فضائل القرآن) کہ تم میں سے بہترین شخص وہ ہے جو قرآن مجید سیکھتا اور دوسروں کو سکھاتا ہے۔ آنحضور ﷺ کے دل میں قرآن کریم سیکھنے اور پڑھنے والوں کی جو عزت و تکریم تھی مندرجہ ذیل احادیث سے اس بات کا پتہ چلتا ہے۔ آنحضورر ﷺ نے فرمایا:۔ انَ الذی لَیسَ فی جوفہ شیءٌ کالبیتِ الخربُ (ترمذی) کہ جس کو قرآن کریم کا کچھ حصہ یاد نہیں وہ ویران گھر کی طرح ہے۔ جو شخص قرآن کریم کو سیکھتا اور پڑھتا ہے۔ اس کے متعلق آنحضور ﷺ فرماتے ہیں کہ " قرآن کریم پڑھنے والے مومن کی مثال نارنگی کی سی ہے کہ جس کا مزا بھی اچھا ہوتا ہے اور خوشبو اعلیٰ اور عمدہ ہوتی ہے۔ (ابوداؤد)

اسی طرح آنحضور ﷺ نے ایک حدیث میں فرمایا ہے:۔ قرآن کریم سیکھو اور اسے پڑھتے رہا کرو کیونکہ جو شخص قرآن سیکھتا اور اُسے پڑھتا رہتا ہے اور اس پر عمل کرتا ہے اس کی مثال اس تھیلی کی سی ہے جس میں مشک بھرا ہوا ہو اور اس کی خوشبو نکل کر سارے مکان میں پھیل رہی ہو"۔ (ترمذی ابن ماجہ) یعنی قرآن کریم کے علوم اور معارف انسان کو مشک کی خوشبو کی طرح قابل عزت و تکریم اور فیض رساں وجود بنا دیتے تاریخ اسلام کا مشہور واقع ہے کہ آنحضور ﷺ نے ایک فوج بھجوائی جو آدمی اس کے لئے چنے گئے آپ نے ان سے قرآن کریم سنا۔ آخر آپ ایک شخص کی طرف متوجہ ہوئے جو ان سب سے چھوٹی عمر کا تھا اور اس سے پوچھا کی تم کو کتنا حصہ قرآن کا یاد ہے اس نے کہا فلاں فلاں سورۃ کے علاوہ سورۃ بقرہ بھی یاد ہے۔ آپ نے فرمایا سورۃ بقرہ تم کو یاد ہے پس تو تم اس لشکر کے سردار مقرر کئے جاتے ہو۔ (ترمذی بحوالہ تفسیر حوالہ جلد اول صفحہ 50) سورۃ بقرہ قرآن کی سب سے بڑی سورۃ ہے۔ آنحضور ﷺ کو جب دیگر سورتوں کے ساتھ ساتھ سب سے بڑی سورۃ کے یاد کئے جانے کا بتایا گیا تو قرآن کریم سے لگن کی وجہ سے چھوٹی عمر ہونے کے اس حامل قرآن کو اس فوج کا سردار مقرر فرما دیا گیا۔ جس میں بڑی عمر کے صحابہؓ بھی موجود تھے۔ آنحضور ﷺ نے جس طرح قرآن کریم سے محبت کرنے والوں کی تکریم کی اُمت محمدیہ میں سے اہل اللہ نے بھی آپ کے اُسوہ کو اپنایا۔ حضرت مصلح موعودؓ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کا محبت قرآن کا ایک واقعہ بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔" حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کے متعلق ذکر آتا ہے کہ ایک دفعہ بادشاہ ان سے ملنے کے لئے آیا۔ وہ کھڑے ہو گئے اور بادشاہ سے ملے۔ اور پھر بیٹھ گئے۔ پھر وزیر ملنے کے لئے آیا تو وہ اسی طرح بیٹھے رہے کھڑے نہیں ہوئے۔ اس کے بعد بادشاہ کا پہریدار ملنے آیا تو پھر وہ کھڑے ہو گئے۔ اور کھڑے ہونے کے بعد بیٹھ گئے۔ جب یہ لوگ چلے گئے تو کسی نے کہا آپ نے یہ کیا کیا کہ جب بادشاہ آیا تو اس کے اعزاز کے لئے کھڑے ہو گئے۔ وزیر آیا تو کھڑے نہ ہوئے لیکن پہریدار آیا تو پھر کھڑے ہو گئے۔ انہوں نے فرمایا کہ بادشاہ آنے پر میں اس لئے کھڑا ہوا تھا کہ بادشاہ کی اطاعت کا حکم ہے۔ وزیر آنے پر میں اس لئے کھڑا نہیں ہوا کہ وزیر کی اطاعت کا حکم نہیں۔ اس کے بعد پہریدار آیا تو میں پھر کھڑا ہو گیا مگر اس لئے کہ وہ حافظ قرآن تھا اب دیکھو یہ پہریدار ادنیٰ ملازم تھا لیکن شاہ ولی اللہ صاحب کے محبوب کا کلام اس نے یاد کیا ہوا تھا اسلئے باوجود چھوٹا ہونے کے آپ کھڑے ہو گئے"۔ (تفسیر کبیر جلد ۵ صفحہ 201) قرآن کریم کی شان میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِنہٗ لَقران کریم (الواقعہ: 78) کہ یقیناً ایک عزت والا قرآن کریم ہے۔ قرآن کریم عزت والا ہے اور اپنے پڑھنے والوں کو عزت و تکریم کے قابل بنا دیتا ہے۔ ایک حدیث میں حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ " جو شخص قرآن مجید پڑھے اور اس کے احکام پر عمل کرے تو قیامت کے دن اس کے والدین کو ایک تاج پہنایا جائے گا جس کی روشنی سورج کی روشنی سے بڑھ کر ہو گی"۔ (ابوداؤد) قرآن کریم سیکھ کر پڑھنے والوں کو اور اس پر حقیقی عمل

کرنے والوں کو رفعتیں عطا کی جاتی ہیں۔ اس سلسلہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں۔ ”قرآن ایک ہفتہ میں انسان کو پاک کر سکتا ہے۔ اگر صوری اور معنوی اعراض نہ ہو۔ قرآن تم کو نبیوں کی طرح کر سکتا ہے اگر تم اس سے نہ بھاگو۔ بجز قرآن کس کتاب نے اپنی ابتداء میں ہی اپنے پڑھنے والوں کو یہ دعا سکھلائی، اور یہ امید دی کہ اھد نا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم ٥ یعنی ہمیں ان نعمتوں کی راہ دکھلا جو پہلوں کو دکھلائی گئی۔ جو نبی اور رسول اور صدیق اور صالح تھے۔ پس اپنی ہمتیں بلند کر لو اور قرآن کی دعوت کو ردّ مت کرو کہ وہ تمہیں نہ صرف نعمتیں دینا چاہتا ہے جو پہلوں کو دی تھیں بلکہ خدا کا تمہاری نسبت ان سے زیادہ فیض رسانی کا ارادہ ہے“۔(کشتی نوح ہماری تعلیم صفحہ 28) حضرت خلیفۃ المسیح الاولؓ اس سلسلہ میں فرماتے ہیں۔” بے شمار نمونے موجود ہیں جنہوں نے قرآن پر عمل کر کے دنیا کی سلطنتیں بھی پائیں۔ اور آخرت میں اپنا گھر جنت الفردوس میں بنایا۔ مبارک وہ جو اس درد مند تقریر کو پڑھ کر قرآن مجید کی طرف توجہ کرے“۔(حقائق الفرقان جلد سوم صفحہ 247)

حضور ﷺ نے اس قوم پر جو دنیا کی قوموں میں، اَن پڑھ اور جہالت کے لحاظ سے قعر مزلت میں گری ہوئی قوم سمجھی جاتی تھی۔ قرآن کریم پڑھا تو قرآن کریم پڑھنے اور اسے اپنا دستور عمل بنانے کی وجہ سے نہ صرف جہالت سے نکال کر دنیا کے معلم بنا دیئے گئے بلکہ اس قدر روحانی رفعتوں میں کمال حاصل کیا کہ آسمانِ رُوحانی کے چمکتے ہوئے ستارے ہو گئے۔ اور ان کے حق میں حضور ﷺ نے فرمایا کہ میرا یہ صحابی ستارے کی طرح ہے جس کی بھی اقتداء کرو گے ہدایت پا جاؤ گے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ان پاک اور ارفع وجودوں کی اس قدر عزت افزائی اور توقیر فرمائی کہ ان کے حق میں فرمایا کہ وہ اپنے اللہ سے راضی ہو گئے اور اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ کی رضا سے بڑھ کر اور کیا عزت افزائی ہو سکتی ہے۔ چونکہ قرآن کا خدا زندہ خدا ہے اور زندہ خدا کا زندہ کلام ہے جس کی فیض رسانی آج بھی جاری ہے اور آئندہ بھی ہمیشہ جاری رہے گی۔ چنانچہ اس کی محبت اور عشق میں محو ہو کر والہانہ طور پر اس کی محبت اور عشق میں کھو جانے کے باعث سیدنا حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلا کی اس قدر عزت افزائی فرمائی کہ حضور ﷺ کا ظلِ کامل بناتے ہوئے مسیح موعود اور مہدی موعود کے مقام پر فائز فرمایا اور اپنی محبت سے پر خطابات سے آپ کو نوازا۔ فرمایا۔ یا احمد بارک اللہ فیک مرمیت اذرمیت ولکن اللہ رمٰی پھر فرمایا انتُ مرادی کہ تو میری مراد ہے۔ اور پھر نہایت پیار سے فرمایا۔ انت منی و انَا منکَ خدا تعالیٰ نے کیوں اسقدر آپ سے محبت کا اظہار فرمایا اور ہر دم اپنے حضور رفعتوں سے نوازا اس لئے کہ قرآن کریم کے عشق میں آپ کی رُوح گداز ہو کر یہ پکارتی تھی۔ دل میں یہی ہے ہر دم تیرا صحیفہ چوموں۔۔ قرآں کے گرد گھوموں کعبہ مرا یہی ہے۔ یہ کوئی وقتی اظہار نہ تھا بلکہ ہر آن قرآن کریم کی محبت میں محو رہتے ہوئے اور اپنی جماعت کو بھی اس نیر کامل کی محبت کی دعوت دیتے ہوئے خدا تعالیٰ کا پیغام پہنچایا کہ الخیرُ کُلہُ فی القرآن کہ تمام قسم کی بھلائیاں قرآن میں ہیں۔ وہ روشنی جو پاتے ہیں اس کتاب میں۔۔ ہو گی نہیں کبھی وہ ہزار آفتاب میں ’پس ہمیں قرآن کریم سے محبت کے وہ اسلوب اختیار کرنے چاہیءں۔ جو حضور ﷺ نے سکھائے ہیں۔ اور سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ان پر عمل پیرا ہو کر قرآن کریم کے فیضان اور برکات سے حصہ پایا ہے۔ حضور علیہ السلام کا فرمودہ یہ سدا بہار مژدہ ہمیشہ سامنے رکھنا چاہیئے کہ” خدا کا تمہاری نسبت ان سے زیادہ فیض کا ارادہ ہے۔ قرآن تم کو نبیوں کی طرح کر سکتا ہے“۔(کشتی نوح)

## ⑤ لنڈن میں مسلم مفاد کے تحفظ کیلئے مسلم پولٹیکل لیگ کا قیام



حضرت امام جماعت احمدیہ نے 1927 میں امام مسجد فضل لنڈن کو لکھا کہ وہ وہاں ایک ایسی پولٹکل لیگ بنائیں جس کا مقصد ممبران پارلیمنٹ جو ہندوستان کی سیاست سے تعلق رکھتے ہیں کو مسلمانوں کے مطالبات اور تحفظات سے متعلق آگاہ کیا جائے اور جیسا کہ کانگرس کی دعوت پر بعض ممبران پارلیمنٹ ہندوستان کا دورہ کرتے ہیں لیکن وہ مسلمان عمائدین سے ملے بغیر چلے جاتے ہیں ویسے ہی مسلمانوں کی دعوت پر وہ ہندستان آئیں اور مسلم لیڈروں سے ملاقاتیں کریں۔ جب ڈاکٹر علامہ اقبال اور مولانا غلام رسول مہر صاحب انگلستان گئے تو مولانا نہ امام مسجد فضل لنڈن سے ملاقات کی جس کا ذکر ایک خط میں کیا جو اخبار انقلاب میں شائع ہوا کہ ”مولانا فرزند علی نہایت خوش اخلاق اور نیک طبع بزرگ ہیں۔ فرائض امامت و تبلیغ کی بجا آوری کے علاوہ مسلمانوں کے جماعتی سیاسی کاموں میں بھی کافی وقت صرف کرتے ہیں اور اس سلسلہ میں انہوں نے یہاں کے اونچے طبقے میں بہت گہرا اثر و رسوخ پیدا کر لیا ہے“ (انقلاب 29 اکتوبر 1931)



Rah e Raast

**اصل سکون خدا کی طرف آنے میں ہے، اس لئے اس خدا کو پہچانو جو واحد اور تمام قدرتوں کا مالک ہے**

(ارشاد حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز)

# محترم حکیم حاجی حافظ نورالدین صاحب بھیروی



## رانا عبدالرزاق خاں

شفاء الملک حکیم محمد حسن قرشی مرحوم نے اپنی بیاض میں اپنے دور کے حاذق اطبّا کے تذکرہ میں ہندوستان کے تین حکیموں کو علم و فن کا یکساں مظہر قرار دیا ہے۔ دہلی کے حکیم عبدالمجید خان لکھنؤ سے حکیم عبدالعزیز خان اور پنجاب سے حکیم نورالدین۔ حکیم عبدالمجید خان کے خاندان میں طب کا علم پشتوں سے چلا آرہا تھا۔ ان کے خاندان سے حکیم اجمل خان، حکیم محمد نبی خان تک شریفی خاندان کے حاذق اطبا کا سلسلہ ابھی تک جاری ہے۔ حکیم عبدالعزیز خان بھی خاندانی طبیب تھے۔ انہوں نے علم و ہنر کے گہوارے میں آنکھ کھولی اور اگر ان صاحبان کو شہرت دوام ملی تو یہ ان کا ورثہ تھا۔ کمال تو حکیم حاجی حافظ نورالدین صاحب کا ہے جو ضلع سرگودھا کے ایک گاؤں بھیرہ میں ۱۸۴۱ء میں پیدا ہوئے۔ ماحول کی مناسبت سے ابتدائی تعلیم وہیں پائی اور سکول میں مدرس ہو گئے۔ جوانی کا یہ عالم تھا کہ طغیانی میں آئے ہوئے دریائے جہلم کو تیر کر پار کر لیتے تھے۔ ملازمت پر مطمئن ہونے کی بجائے علم کی پیاس بڑھی تو لاہور، دہلی، رامپور، بھوپال، لکھنؤ اور دکن تک گھوم پھر کر اس زمانہ کے ہر ماہر اطباء سے درس لیا۔ حج کرنے گئے۔ وہاں پر دو سال رہ کر علم حاصل کرتے رہے۔ ان دنوں میں شریفِ مکہ کے مثانہ میں پتھری تھی۔ ڈاکٹروں نے فرانس سے ایک آلہ منگوایا جس سے پتھری کو مثانہ کے اندر توڑ کر اپریشن کے بغیر نکال لیا گیا۔ طبِ جدید میں علمی اضافے دیکھے تو اس کے مطالعہ کے لئے مصر چلے گئے۔ گزر اوقات کے لئے کبھی منڈیوں میں بوجھ اٹھایا، کبھی گھریلو چیزوں کا تختہ گلے میں ڈالا اور گلی گلی پھیری لگائی۔ مگر حصولِ علم کا تسلسل جاری رکھا جب یہ حاصل کیا تو خوب کیا۔ علمی قابلیت کا معیار ہی تھا کہ ذرائع رسل و رسائل محدود ہونے کے باوجود اس زمانے میں مہاراجہ کشمیر سے اٹھارہ صد روپے ماہوار تنخواہ پائی۔ جبکہ مہاراجہ ایک متعصب ہندو تھا۔ کسی ملیچھ کو ملازم رکھنا اس کو پسند تھا نہ اس کے درباریوں کو۔ مگر مجبوری یہ تھی کہ اس زمانے میں نورالدین کے پائے کا کوئی طبیب پورے برّ اعظم میں موجود نہ تھا۔ انہوں نے راجہ سورج کے گردوں میں پتھری تشخیص کی دوسرے اتباع متفق نہ تھے۔ بمبئی سے ایک انگریز سرجن بلایا گیا پتھری سے اسے اختلاف نہ تھا مگر اس کی رائے میں پتھری مریض کے پتے میں تھی۔ پتھری نکالنے کے لئے پیٹ کھولا گیا تو پتہ صاف نکلا۔ مگر پتھری گردہ میں بھی نظر نہ آئی۔ اس نے حکیم صاحب کو کمرہ جراحی میں بلا کر بڑی تضحیک سے کہا کہ بتایئے وہ آپ کی پتھری کہاں ہے۔ حکیم صاحب نے بسم اللہ پڑھ کر سلائی پکڑی اور گردے میں ایک مقام پر اشارہ کرتے ہوئے سرجن سے کہا کہ وہ یہاں شگاف دے۔ پتھری وہاں موجود تھی۔ اس واقعہ کا چرچہ مدّتوں پورے ہندوستان میں رہا۔ اور وہ انگریزی سرجن دیسی حکیم کے علمِ تشخیص کی تعریف کرتے نہ تھکتا تھا۔ وہ (نورالدین) جب کسی چیز کے اچھے اثرات دیکھتے یا سنتے تو اس کی ماہیت جانے بغیر ان کو چین نہ آتا۔ جریان خون کو بند کرنے میں تخم بکائن کا اعزاز دیکھا تو اپنے ایک ماتحت پنڈت ہرنام داس سے پوری وید ک طب پڑھی جن کو علوم و فنون کی اہمیت نہ تھی۔ وہ دربار میں ہنستے کہ شاہی حکیم کا علم ابھی نامکمل ہے۔ ایک ماتحت سے سیکھتے ہیں۔ انہوں نے دربار میں بر ملا کہا کہ ہاں میں پنڈت ہرنام داس سے وید ک سیکھتا ہوں۔ کہ دنیا میں علم کا کوئی کنارہ نہیں۔ اور اگر ان سے بھی ادنیٰ درجہ کا کوئی شخص کسی اور فن سے آشنا ہوا تو میں اس سے بھی سیکھنے جاؤں گا۔ اور اسے وہی عزت دوں گا جو استاد کو ملنی چاہیئے۔ ان کی علمی فضیلت کا سب سے جامع اعتراف سر سید احمد خاں نے ایک مجلس میں یوں کیا ہے۔ ”جب کوئی جاہل علم سیکھتا رہے تو وہ عالم بن جاتا ہے جب عالم کے علم میں مزید اضافہ ہوتا رہے تو وہ حکیم بن جاتا ہے کسی نے پوچھا جب حکیم کے علم میں اضافہ ہو تو پھر وہ کیا بنتا ہے انہوں نے کہا وہ صوفی بن جاتا ہے دوسرے سوال پر فرمایا جب صوفی کو اور علم ملتا ہے تو پھر وہ حکیم نورالدین بن جاتا ہے“ حصول علم کا شوق انہیں ساری عمر رہا۔ ایک شخص غلام نبی کو مصر بھیجا کہ وہ طب جدید پر عربی کتب خرید کر لائے اسی طرح ایک صاحب کو استنبول کتب خانوں سے طبی نوادرات کو نقل کرنے پر معمور کیا۔ آخری عمر میں گُرمکھی زبان سیکھی تا کہ گرنتھ صاحب کو اس کی اصلی حالت میں پڑھ سکیں۔ ایک غریب ملازم نے جنسی کمزوری کی شکایت کی اسے اگلے روز آنے کو کہا جب آیا تو اسے ہندوستان کے مشہور اطبا اور ڈاکٹروں کے نام ذاتی خط لکھ کر دیئے کہ وہ ان کے پاس جا کر اپنی بیماری کا حال بتائے ان سے نسخہ لکھوائے اور جو فیس وہ طلب کریں وہ ان کی طرف سے ادا کر دے۔ یہ مریض ان کے مصارف پر چھ ماہ میں پچاس حکماء اور ڈاکٹروں کے مشورے لیکر واپس آیا۔ امرتسر کے انگریز سول سرجن کرنل سمتھ کی رائے سے اتفاق کرتے ہوئے اپریشن کا مشورہ دیا کرنل سمتھ کے اپریشن سے جب فائدہ نہ ہوا تو ایک دیہاتی سنار سے چاندی کے اوزار بنوائے اور باقی ماندہ اپریشن خود کیا۔ مریض تندرست ہو گیا اس مریض کی روئیداد میں دلچسپ ترین بات یہ ہے کہ

اسے پورا ہندوستان گھمایا ہزاروں روپیہ اپنی گرہ سے صرف کیا تا کہ وہ یہ جان سکیں کہ دوسرے طبیب اس بیماری کا کیا علاج کرتے ہیں۔ اپریشن کے دوران اوزاروں کا صاف ہونا ایک مشکل مسئلہ ہے۔ ہسپتالوں میں اس غرض کے لئے لاکھوں روپے کے آلات نصب کئے جاتے ہیں لیکن چاندی میں یہ منفرد صلاحیت ہے کہ وہ جراثیم کو خود ہلاک کر سکتی ہے اس لئے چاندی کے اوزار سے لگایا گیا زخم خراب نہیں ہوتا ان کے شاگرد حکیم محمد حسین ایک ضرورت کے لئے مسیح الملک حکیم اجمل خان مرحوم کے پاس گئے تو "مائۃ العامل" کے مطابق حکیم صاحب ان کا ذکر سن کر خوش ہوئے کافی دیر ان کی باتیں کرتے رہے اور ان کے طبی تجارب کے بارے میں دلچسپی سے معلومات حاصل کیں جب خواجہ غلام فرید سجادہ نشین چاچڑاں شریف کے مشورہ پر نواب بہاولپور نے ان کو اپنے علاج کے لئے مدعو کیا۔ شفایاب ہونے پر ان کو خواہش ہوئی کہ حکیم صاحب ریاست بہاولپور ہی میں بس جائیں تا کہ اور لوگ بھی فائدہ اٹھا سکیں۔ نواب صاحب نے چاہا کہ ان کو ہزاروں ایکڑ کی ایک جاگیر دے کر فکرِ معاش سے آزاد کر دیں۔ انہوں نے کہا " اب تو آپ اپنی ضرورت کے لئے چل کر بھی میرے پاس آتے ہیں اور جب میں ریاست کا ایک ذیلی جاگیر دار ہوا تو حاضری دینا میرا فرض ہو گا۔ میں سرمائے کے بدلے وقار کا سودا کرنے سے معذور ہوں"۔ ایک مرتبہ رات کو مہاراجہ کشمیر کے پیٹ میں درد ہوا شاہی پیادہ لینے آیا تو اسی دم ایک غریب خاکروب اپنی بیوی کے ہیضہ کی خبر لایا ۔ مہاراجہ کے ملازم ہونے کے باوجود مہترانی کو دیکھنے چلے گئے۔ جب اس کو آرام آگیا تو یہ مہاراجہ کے پاس پہنچے۔ تب تک وہ ان کی رات بھر کی مصروفیت کا حال سُن چکا تھا۔ اور غصہ میں تھا۔ انہوں نے کہا کہ میں نے راستہ میں آپ سے پہلے ایک غریب عورت کا مفت علاج اس لئے کیا ہے تا کہ اس کے دل سے نکلی ہوئی دعا بھی آپ کی تندرستی کا باعث بنے۔ دیکھ لیجئے کہ میرے آنے تک اس کی دعاؤں سے آپ کا درد جاتا رہا۔ پونچھ کے راجہ کا ولی عہد پاگل پن کی وجہ سے لاعلاج قرار دیا جا چکا تھا۔ راجہ کی گدی آئندہ خطرے میں تھی۔ مہاراجہ کشمیر کی ہدایت پر اس کا علاج کرنے گئے تو وہ لڑکا شفایاب ہو گیا۔ اس نے تحفہ میں جو کچھ دیا وہ مطبع مجتبائی دہلی کو بھیج دیا تا کہ وہ اسلام پر عیسائی پادریوں کے سوالات کے جواب میں ایک زبردست تالیف " **فصل الخطاب فی ردّ اہل الکتاب**" چار جلدوں میں طبع کر کے مفت تقسیم کے لئے تیار کرے، کشمیر کی ملازمت چھوڑنے کے بعد پنجاب کے ایک دور افتادہ گاؤں قادیان میں مستقل سکونت اختیار کی تو صبح آٹھ بجے سے ظہر کی نماز تک مطب میں پورے عملہ کو کان کھجانے کی فرصت نہ ملتی تھی۔ ہندوستان میں حکیم اجمل کے بعد انہی کا طوطی بولتا تھا۔ سیالکوٹ کے ایک ہندو صنعت کار عرصہ سے بیمار تھے۔ علاج کے لئے لکھنؤ تک ہو آئے لیکن شفاء نہ ہوئی ان کی امارت سے متاثر ہو کر نسخہ لکھا تو بازار میں اس کی قیمت ایک آنہ بتائی۔ اسے افسوس ہوا کہ حکیم صاحب کو تو مریض کی حیثیت کے مطابق نسخہ بھی نہیں لکھنا آتا۔ دل برداشتہ ہو کر چلے گئے۔ اور دوائی پھینک دی۔ تکلیف برقرار رہنے کی وجہ سے چھ ماہ بعد لوگوں کے سمجھانے پر دوبارہ آئے۔ کیفیت بیان کی اور نسخہ وصول کیا دیکھا تو پھر وہی دوائیں تھیں، جل کر پچھلی بیماری کا حال بھی سنایا اور بتایا کہ ایک آنہ کی دوائی سے بھلا کیا فائدہ ہو گا۔ جبکہ ہزاروں کی قیمت کی جواہرات سے لبریز دوائیں بیکار جا چکی ہیں۔ حکیم صاحب نے انہیں دو چار دن قیام کی ہدایت کی اور اپنے نائب حکیم فضل الرحمن صاحب کو اصول سمجھا کر ان کے سپرد کر دیا تین دن میں بیماری آدھی رہ گئی ، مدتوں بعد پہلی مرتبہ اطمینان کے ساتھ نیند آئی۔ گھبراہٹ ختم ہو گئی کمزوری البتہ باقی تھی۔ اب جو دکھانے آئے تو ان کو بتایا کہ دوائی وہی ایک آنہ والی تھی۔ نورالدین جب بھی کسی مریض کو دیکھتا ہے تو فیصلہ اس کی امارت یا غربت کی بنا پر نہیں بلکہ اس کے جسم کی ضرورت کے مطابق کرتا ہے۔ ہیرے جواہرات اور سونا انسانی زندگی پر مفید اثرات نہیں رکھتے بلکہ ان کا استعمال اکثر اوقات بلڈ پریشر بڑھاتا ہے۔ حکیم نورالدین نے پچاس سال خلق خدا کی مفت خدمت کی ان کا مطب ایک کمرہ تھا جس کے فرش پر کھجور کے پتوں کی ایک چٹائی بچھی تھی ایک طرف ان کی اپنی مسند تھی جس کے لئے دری کا مصلےٰ دوہرا کر کے بچھا ہوا تھا۔ جس کے ساتھ چھوٹی میز پر قلمدان اور سفید کاغذ رہتے تھے مریض باری باری آتے اپنی کیفیت سناتے اور نسخہ لے کر چلے جاتے۔ حکیم صاحب نے کبھی توجہ نہیں کی کہ رکھنے والے نے پیسہ رکھا ہے کہ یا سو کا نوٹ اور نہ ہی کسی سے کبھی کچھ طلب کیا جاتا ۔ طب ایک فن شریف ہے۔ انسانی جانوں کی تندرستی کو قائم رکھنے کا علم کپڑے کی دوکان بنا کر بھاؤ تاؤ میں مبتلا ہونا کسی بھی صاحب علم کا مقام نہیں یہ وہ لوگ تھے جو گزر گئے اور اپنے ساتھ شاندار اخلاقی قدریں بھی لے گئے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب لوگوں کے پاس پیسہ نہ تھا۔ مگر حکماء کا فیشن تھا کہ نسخہ میں زمرد، الماس، سچے موتی، کستوری، اور عنبر بڑے طمطراق سے لکھتے تھے۔ ایک عام مریض کے نسخے پر ماہانہ چار صد روپیہ سے کم لاگت نہ آتی تھی۔ اس پر دواسازی کی اُجرت مطب کا خرچہ اور معالج کی منافع شامل کریں تو دوائی تیس روپے یومیہ سے کم نہ پڑتی تھی۔ ایک صاحب کو سل کی شکایت ہو گئی طب جدید کا معالج اس زمانہ میں اس بیماری کے آگے عاجز تھا وہ پشاور سے سفر کرتے ہوئے دہلی پہنچے اور اس زمانے کے مشہور

طبیب کے مطب میں گئے مطب کا آغاز فجر کی نماز کے بعد ہو جاتا تھا اس لئے وہ سخت سردی میں صبح چھ بجے ایک قطار میں لگ گئے تپ دق کے مریض تین گھنٹوں کے انتظار میں بے حال ہو کر خون تھوکنے لگے پیشکاروں کو ان کی حالت دیکھ کر ترس آیا اور حکیم صاحب کے روبرو کئے گئے۔ دیکھ کر پہلے تو بہت سنائیں کہ جب مرض بڑھ گیا ہے تو کیا لینے آئے ہو؟ مجمع عام میں اس شخص کی بے عزتی کرنے کے بعد جب نسخہ لکھا تو دو ماہ کی دوائی کے مطب والوں نے پندرہ سو روپے طلب کئے ان کے پاس زادِ راہ سمیت کل پانچ صد روپے تھے۔ حکیم صاحب کی خدمت میں رعایت کے طلب گار ہوئے مگر کسی قسم کی گنجائش اور شنوائی نہ ہوئی۔ دواخانہ کے پاس تین سو روپیہ جمع کروایا اور باقی ادویہ اپنے نام وی پی کروائیں۔ حکیم نورالدین نے اطباء کو پہلی مرتبہ یہ سمجھانے کی کوشش کی کہ نسخہ مریض کی حیثیت کے مطابق لکھا جائے۔ کستوری کا فائدہ بطور دوائی نہیں بلکہ اس کی خوشبو متاثر کرتی ہے سچے موتی کے تمام فوائد سیپ میں ہیں زمرد اور یاقوت کے کشتے صرف صرف متاثر تو کرتے ہیں مگر معالجاتی اہمیت سے محروم ہیں۔ حکیم نورالدین کے نسخوں کا سب سے بڑا کمال ان کا مختصر، جامع اور آسان ہونا ہے۔ سوزاک کے علاج میں طب یونانی میں اگرچہ بڑے بڑے طویل و عریض نسخے ہیں مگر انہوں نے بھوپال کے ولی عہد کا علاج صرف قلمی شورہ اور آب کیلا سے کیا۔ ایک مریض کو دیدان کی پرانی تکلیف تھی مرحوم مفتی فضل الرحمن نے اس کو دیکھا اور کہا آپ کو حضرت نورالدین اعظم کا نسخہ دیتا ہوں آئندہ پیٹ میں کیڑے آپ کے لئے مسئلہ نہ ہونگے۔ کمیلہ، باؤبڑنگ اور برگ نیم چھ چھ ماشہ کوٹ کر ۳ پڑیاں بنالی گئیں ایک پڑیا دہی میں ملا کر تین تین دن کے وقفہ پر دی گئیں ناغہ والے دن مریض کو میٹھی چیزیں دی گئیں۔ یہی نسخہ آج بھی دس روپے سے زیادہ نہیں اور اس کی پہلی خوراک سے کیچوے نکل جاتے ہیں۔ دوسری تیسری خوراکیں اطمینان کے لئے ہوتی ہیں۔ کیڑے مارنے والی تمام ادویہ زہریلی ہوتی ہیں۔ حکیم نورالدین کا علم آج سے نوے سال پہلے بھی اتنا جدید اور منطقی تھا کہ وہ پیچش کے علاج میں بکن کا شیرہ، لعاب بہی دانہ، انجبار کی جڑوں کا عرق اور اسبغول کی بھوسی استعمال کرتے تھے۔ ہر گھرانے کی خواہش ہوتی ہے کہ ان کے ہاں لڑکا پیدا ہو جبکہ آج کل یہ بات مشاہدہ میں آئی ہے کہ لڑکیاں زیادہ پیدا ہوتی ہیں۔ حکیم فضل الرحمان نے حکیم نورالدین کی تعلیمات کی روشنی میں ایک نسخہ ترتیب دیا۔ یہ نسخہ "اولادِ نرینہ" کے نام سے دواخانہ نورالدین سے پچھلے سو سالوں سے دیا جا رہا ہے۔ آج تک مشاہدات کے مطابق اس کے نتائج نوے فیصدی سے متجاوز ہیں اس کے فوائد کی تصدیق ملک کے مشاہیر نے اپنے شکر گزاری کے خطوط میں کی ہے۔ حکیم نورالدین کے نسخہ جات میں "تریاقِ اٹھرا" اور صندل پاؤڈر اور اکسیر شافی یادگار نسخے اب تک کار آمد اور مشہور ہیں۔ حکیم نورالدین کی وفات کے کچھ عرصے کے بعد انگلستان کی May and bayker company نے ایک دوائی آنتوں کی سوزش کے لئے ان کے بنائے ہوئے اجزاء سے بنائی ہے۔ جس کا نام essential oil mixture ہے۔ جو حرف بحرف اکسیر شافی کے اجزاء ہیں۔ ایک اندازے کے مطابق وہ روزانہ ۵۰ مریض دیکھتے تھے۔ ان کے مطب میں چھٹی کا رواج نہ تھا۔ ان کے لئے ہر مریض ایمرجنسی تھا۔ جب کوئی بھی مریض چل کر ان کے پاس آیا اس کی تیمارداری ان پر واجب ہو گئی۔ وہ کہتے تھے کہ یہ شخص اتنی دور سے میرے پاس آیا ہے اس نے مجھ پر بھروسہ کیا ہے۔ اگر میں علاج نہ کروں تو میں اس کے اعتماد کو مجروح کرنے کے علاوہ بد دیانتی کا ارتکاب بھی کرتا ہوں۔ ۱۹۱۲ء میں وہ گھوڑے سے گرے ایک عرصہ صاحب فراش رہے تندرست ہونے کے بعد ذیابیطس کی بیماری نے پریشان کرنا شروع کر دیا تو فرمایا۔ مجھے ہمیشہ تپ دق اور ذیابیطس کے علاج میں اپنی دسترس پر ناز رہا۔ میرے خاندان کے متعدد افراد نے میرے علاج کے باوجود دق سے وفات پائی۔ اور میں ذیابیطس کی وجہ سے مسلسل اذیت کا شکار ہوں۔ یہ واقعات معالج کے غرور کو توڑنے اور اس امر کا ثبوت ہیں کہ شفاء طبیب کے نہیں خدا کے ہاتھ میں ہے۔ حکیم نورالدین کی بیماری میں جب اضافہ ہوا تو ڈاکٹر یعقوب بیگ اور سید محمد حسین شاہ نے کنگ ایڈورڈ کالج کے پرنسپل کرنل سدر لینڈ سے استدعا کی کہ وہ ان کے ایک بزرگ کو دیکھنے کے لئے سفر کریں کرنل سدر لینڈ کو متعدد امراض کے اسباب میں شہرت حاصل تھی وہ روپیہ کے لالچ میں اپنا وقت ضائع کرنے والے نہ تھے۔ کئی اور ڈاکٹروں نے اصرار بھی کیا تو ان کی خاطر حکیم نورالدین کو دیکھنے پر آمادہ ہوئے۔ دورانِ گفتگو کرنل صاحب کو معلوم ہوا کہ مریض کو علم طب میں بھی دخل ہے۔ اس وقت تک وہ یونانی طب اور اس میں خدمت کرنے والوں کو اہمیت نہ دیتا تھا۔ معائنہ کے بعد اس نے از راہِ تفنن کہا۔ "مولوی صاحب! میں نے سنا ہے کہ آپ حکیم ہیں" مولوی صاحب بولے "آپ نے غلط سنا۔ حکیم تو اللہ کی ذات ہے۔ میں تو البتہ دکھی انسانوں کو اَدویہ کے ذریعہ اطمینان دلانے کی کوشش کرتا ہوں"۔ کرنل سدر لینڈ نے تفریحاً پوچھا کہ اگر آپ کے پاس آپ جیسی علامات میں مبتلا مریض آپ کے مطب میں آجاتا تو آپ اس کو کیا تشخیص کرتے؟۔ اس گفتگو سے انہوں نے محسوس کیا کہ کرنل کا خیال ہے کہ طب یونانی کے عاملین اَن پڑھ ہوتے ہیں چنانچہ انہوں نے اپنے جسم پر

# رُوح کے متعلق نظریہ اسلام

## تحریر:۔ رانا عبد الرزاق خاں

روح کے متعلق سب سے پہلے یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس کا پیدا کرنے والا کون ہے۔ اور دراصل اسی سوال کا جواب روح کی زندگی اور اس کی قوتوں کا فیصلہ کر دے گا۔ کیونکہ اگر یہ مان لیا جائے کہ اس کا پیدا کرنے والا کوئی نہیں۔ اور یہ خود بخود پیدا ہوئی اور اپنے آپ زندہ ہے۔ تو پھر یہ مان لینا بھی قرینِ قیاس ہے کہ اس کے اندر بے پناہ قوتیں ہیں۔ وہ جو چاہے کر سکتی ہے اور جب چاہے بڑے سے بڑا کام انجام دے سکتی ہے۔ لیکن اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ اس کی پیدائش کسی اور ہستی کے حکم سے ہے اور اس کی زندگی اور موت اور عملی قوتوں کا اختیار کسی بالا ہستی کے قبضہ اقتدار میں ہے تو لازماً یہ ماننا پڑے گا کہ روح کی طاقتیں محدود ہیں۔ اور اس کی زندگی موت کا فیصلہ اس کے اپنے ہاتھ میں نہیں۔ جب آنحضرت ﷺ سے اس بارہ میں استفسار کیا گیا تو خدا تعالیٰ نے ان الفاظ میں جواب دیا۔ قُلِ الرُوحُ اَمرِ رَبِّی ط یعنی اے رسول لوگ تجھ سے روح کے بارہ میں سوال کرتے ہیں تو ان سے کہہ دے کہ روح میرے رب کے حکم سے (پیدا ہوئی ہے) (سورۃ اسرائیل آیت ۸۶) قرآن کریم کے اس جواب نے روح کو ایک مخلوق اور پابند چیز کا درجہ دے دیا ہے۔ کیونکہ اس کی زندگی عمل کی حدود متعین کرنے والی ہستی موجود ہے۔ لہٰذا سب سے پہلا اختلاف جو اسلام دوسرے نظریات سے روح کے بارہ میں رکھتا ہے وہ اس کی پیدائش کا ہے۔ دوسرا سوال یہ پیدا ہو گا کہ روح کی پیدائش کس طرح ہوئی تو اس کا جواب قرآن کریم نے اس آیت میں دیا ہے۔ (سورۃ المومنون آیت ۱۳ تا ۱۵) یعنی ہم نے انسان کو گیلی مٹی کے خلاصہ سے بنایا۔ پھر اس کو ایک قرار گاہ میں نطفہ کے طور پر رکھا۔ پھر نطفہ کو ترقی دے کر ایسی شکل کر دی کہ وہ چمٹنے والا وجود بن گیا۔ پھر اس چمٹنے والے وجود کو ایک بوٹی بنا دیا۔ پھر اس بوٹی کو ہم نے ہڈیوں کی شکل میں تبدیل کر دیا۔ پھر ان ہڈیوں پر گوشت چڑھایا اور پھر اس وجود کو ایک نئی مخلوق کی صورت میں بنا کر کھڑا کیا۔ پس لوگو دیکھو کہ تمہارا خدا کیسا بابرکت اور کیسا بہترین خالق ہے (سورۃ مومنون آیت ۱۳۔۱۵) ان آیات میں اللہ تعالیٰ نے انسان کے جسم اور روح کی پیدائش کو نہایت لطیف رنگ میں اس کے مختلف مدارج کی تشریح کے ساتھ بیان کیا ہے اوّلاً ان آیات میں جسم کی پیدائش کو مٹی کےخلاصہ سے لے کر نطفہ اور پھر ڈھیلے ڈھالے لوتھڑے اور پھر پیوست بوٹی اور پھر گوشت پوست کے خول تک درجہ بدرجہ مکمل کر نا بیان کیا گیا ہے۔ اس کے بعد روح کی پیدائش کو اسی جسم میں سے خلقاًخَر (یعنی ایک نئی پیدائش) کے الفاظ سے ذکر کرتے ہوئے اور اس کے ساتھ منشا ئہٗ (یعنی بنا کھڑا کیا) کا لفظ رکھ کر اشارہ کیا گیا ہے۔ کہ انسان میں روح ہی ہے جو انسان کو دوسرے جانداروں سے ممتاز کرتی ہے۔ گویا جسم روح ہی کا ایک ترقی یافتہ جوہر ہے۔ جو انسانی جسم کی تکمیل کے بعد اس کے اندر سے ایک نئی اور رافع مخلوق کی صورت میں پیدا ہوتا ہے۔ ہم نے قرآن کریم کی رو سے اب تک دہ باتیں بیان کی ہیں۔ اول۔ یہ کہ روح کا خالق و مالک خدا تعالیٰ ہے۔ دوم۔ روح جسم ہی کا ایک ترقی یافتہ جوہر ہے جو اندر ہی پیدا ہوتا اور ترقی کرتا اور انسانی جسم کو ایک جلا بخشتا ہے۔ اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ روح کی زندگی کس قدر ہے؟ کیا وہ جسم کی موت کے ساتھ ہی مر جاتا ہے۔ یا اِس جسم کے بعد بھی زندہ رہتی ہے؟ روح مخلوق ہے اس لئے بعض لوگوں نے کہا ہے کہ اس پر فنا بھی آنی چاہیئے۔ ہمارا جواب یہ ہے کہ روح واقعی فنا پذیر ہے کیونکہ جو چیز اپنی صفات کو چھوڑتی ہے اس کو فانی کہا جائے گا۔ کیونکہ کوئی دوا اپنی تاثیر بالکل چھوڑ دے تو ہم کہیں گے کہ دوا مر گئی ہے۔ ایسا ہی روح میں یہ امر ثابت ہے کہ بعض حالات میں وہ اپنی صفات چھوڑ دیتی ہے۔ بلکہ اس پر جسم سے بھی زیادہ تغیرات وارد ہوتے ہیں۔ ان ہی تغیرات کے وقت جب کہ روح اپنی صفات سے دور ہٹ جاتی ہے تو کہا جاتا ہے۔ کہ روح مر گئی۔ یہی وجہ ہے کہ قرآن کریم نے صرف ان انسانی روحوں کو جسم سے الگ ہونے کے بعد زندہ قرار دیا ہے۔ جن میں وہ صفات موجود تھے جو کہ اصل غرض و غائت ہے۔ یعنی خدا تعالیٰ کی کامل محبت اور اسکی کامل اطاعت جو انسانی روح کی جان ہے۔ جب کوئی مدح خدا تعالیٰ کی محبت سے پُر ہو کر اور اس کی راہ میں قربان ہو کر دنیا سے جاتی ہے تو اسی کو زندہ روح کہا جاتا ہے۔ باقی سب مُردہ روحیں ہیں۔ روح کا اپنی صفات سے الگ ہونا اس کی موت ہے۔ چنانچہ خواب کی دنیا میں یہی ہے۔ جسم انسانی خواب کی حالت میں گویا مرا ہوا ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ روح بھی مر جاتی ہے۔ یعنی اپنی وہ صفات جو بیداری کی حالت میں تھیں انہیں چھوڑ دیتی ہے۔ اسی کا نام موت ہے۔ ورنہ یوں تو انسانی جسم مرنے کے بعد بھی بالکل فنا نہیں ہو جاتا صرف زندگی کی صفات کا تعطل اسے موت کا نام دیتا ہے۔ اسی طرح روح کی موت سے مراد صفات کا معطل ہونا ہی ہے۔ قرآن کریم روح کا کوئی ذاتی اختیار تسلیم نہیں کرتا۔ روحیں خدا تعالیٰ کے اذن سے پیدا ہوتی اور اسی کے حکم سے فنا ہوتی ہیں چنانچہ سورۃ الزمر میں فرمایا۔ (الزمر آیت ۴۳) یعنی خدا تعالیٰ جانوں کو جب ان کی موت کا وقت آتا ہے اپنے قبضہ میں کر لیتا ہے۔ یعنی وہ جانیں بے خود ہو کر الٰہی تصرف اور قبضہ میں اپنی موت کے وقت آ جاتی ہیں۔ اور زندگی کی خود اختیاری اور خود شناسی ان سے جاتی رہتی ہے۔ اور موت ان پر وارد ہو جاتی ہے۔ یعنی بکلی وہ روحیں نیست کی طرح ہو جاتی ہیں۔ اور صفاتِ حیات زائل ہو جاتی ہے۔ اور ایسی روح جو دراصل مرتی نہیں مگر مرنے کے مشابہ ہوتی ہے وہ روح کی وہ حالت ہے کہ

جب انسان سوتا ہے تب وہ حالت پیدا ہوتی ہے۔اور ایسی حالت میں بھی روح خدا تعالیٰ کے قبضہ اور تصرف میں آجاتی ہے۔ اور ایسا تغیر اس پر وارد ہو جاتا ہے کہ کچھ بھی اس کی دنیاوی شعور اور ادراک کی حالت اس کے اندر باقی نہیں رہتی۔غرض موت اور خواب دونوں حالتوں میں خدا کا قبضہ اور تصرف روح پر ایسا ہو جاتا ہے کہ زندگی کی علامت جو خود اختیاری اور خود شناسی ہے۔بکلی جاتی رہتی ہے۔پھر خدا ایسی روح کو جس پر در حقیقت موت وارد کر دی ہے۔واپس جانے سے روک رکھتا ہے۔اور وہ روح جس پر اس نے در حقیقت موت وارد نہیں کی پھر ایک مقررہ وقت تک دنیا کی طرف واپس کر دیتا ہے۔اس ہمارے کاروبار میں ان لوگوں کے لئے نشان ہیں جو فکر اور سوچ کرنے والے ہیں(الزمر آیت ۴۳)۔اس آیت سے پتہ چلتا ہے کہ جیسی جسم پر موت وارد ہوتی ہے ایسی ہی روحوں پر بھی آتی ہے۔لیکن قرآن سے ثابت ہے کہ ابرار اور اغیار اور برگزیدوں کی روحیں چند روز کے بعد پھر زندہ کی جاتی ہیں۔کوئی تین دن کے بعد ،کوئی ہفتے کے بعد اور کوئی چالیس دن کے بعد۔اور یہ حیات ثانی نہایت آرام اور آسائش اور لذت کی ان کو ملتی ہے۔یہی حیات ہے۔جس کو حاصل کرنے کے لئے نیک بندے اپنی پوری قوت اور پوری کوشش اور پورے صدق وصفا کے ساتھ خداتعالیٰ کی طرف جھکتے ہیں۔اور نفسانی تاریکیوں سے باہر آنے کے لئے پورا زور لگاتے ہیں اور خدا کی رضا جوئی کے لئے تلخ زندگی اختیار کرتے ہیں۔گویا مر ہی جاتے ہیں غرض جیسا کہ آیتہ موصوفہ بالا بیان فرما رہی ہے روح کو بھی موت ہے جیسا کہ جسم کو۔اگرچہ اس عالم کی نہایت مخفی کیفیتیں اس رویا میں ظاہر نہیں ہوتیں لیکن بلاشبہ عالم رویا یعنی خواب کا عالم اس عالم کے لئے ایک نمونہ ہے اور جو موت اس عالم میں روح پر وارد ہوتی ہے اس موت کا نمونہ عالم خواب میں بھی پایا جاتا ہے۔کیونکہ ہم دیکھتے ہیں۔کہ معاً آنکھ بند ہونے کے ساتھ ہی روح کی تمام صفات اُلٹ پلٹ ہو جاتی ہیں۔اور اس بیداری کا تمام سلسلہ فراموش ہو جاتا ہے۔اور تمام روحانی صفات اور تمام علوم جو ہماری روح میں تھے کالعدم ہو جاتے ہیں۔اور حالت خواب وہ نظارے روح کے ہمارے پیش نظر آجاتے ہیں۔جن سے ثابت ہوتا ہے کہ اب وہ ہماری روح کچھ اور ہی ہے۔اور تمام صفات اس کے جو بیداری میں تھے کھوئے گئے ہیں۔اور یہ ایک ایسی حالت ہے جو موت کے مشابہ بلکہ ایک قسم کی موت ہے۔اور یہ قطعی اور یقینی دلیل اس بات پر ہے کہ وہ موت جو جسم کی موت کے ساتھ روح پر وارد ہوتی ہے وہ ایسی موت کے ساتھ مشابہ ہے جو نیند کی حالت میں روح پر وارد ہوتی ہے مگر وہ موت اس موت کی نسبت بہت بھاری ہے۔اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے۔کُلّ شیَءٍ ھَالکُ الاّ وجھَہٗ یعنی ہر ایک چیز معرض ہلاکت میں ہے۔اور مرنے والی ہے بجز خدا کی ذات کے۔کہ وہ موت سے پاک ہے۔اور اسی طرح ایک اور آیت میں فرمایا۔کُلُ مَن عَلَیھا فَانٍکہ یعنی ہر ایک جو زمین پر ہے آخر مرے گا۔پس جیسا کہ خدا نے اس آیت میں کہ خلق کل شیءٍ ہے۔لفظ کُل کے ساتھ جو احاطہ تامہ کے لئے آتا ہے ہر ایک چیز کو جو اس کے سوا ہے۔مخلوق میں داخل کر دیا۔ایسا ہی اس لفظ کل کے ساتھ اس آیت میں جو کُلّ شیَءٍ ھَالِکُ الاّ وجھَہٗ ہے اور اس آیت میں کہ کُلُ مَن عَلیھاَ فاَنہ ہے ہر ایک چیز کے لئے بجز اپنی ذات کے موت ضروری ٹھہرا دی پس جیسا کہ جسمی تراکیب میں انحلال ہو کر جسم پر موت آتی ہے ایسا ہی روحانی صفات میں تغیرات پیدا ہو کر روح پر موت آجاتی ہے لیکن جو لوگ وجہ اللہ میں محو ہو کر مرتے ہیں۔وہ بباعث اس استیصال کے جو ان کو حضرت عزت سے ہو جاتا ہے دوبارہ زندہ کئے جاتے ہیں َ۔اور ان کی زندگی خدا کی زندگی کا ایک ظل ہوتی ہے۔اور پلید روحوں میں بھی عذاب دینے کے لئے ایک حس پیدا کی جاتی ہے مگر وہ نہ مردوں میں داخل ہوتے ہیں نہ زندوں میں جیسا کہ ایک شخص جب سخت درد میں مبتلا ہوتا ہے۔تو بد حواسی کی زندگی اس کے لئے موت کے برابر ہوتی ہے۔اور زمین و آسمان اس کی نظر میں تاریک دکھائی دیتے ہیں انہی کے بارہ میں خداتعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے۔اِنّہٗ مَن یّاَتِ رَبَہٗ مُجرماً فَانَّ لَہٗ جَھَنم ط لَا یموتُ فیھاَ وَ لا یحیٰO"یعنی جو شخص اپنے رب کے پاس مجرم ہو کر آئے گا اس کے لئے جہنم ہے۔وہ اس جہنم میں نہ مرے گا اور نہ زندہ رہے گا"۔اور خود انسان جب کہ اپنے نفس میں غور کرے کہ کیونکر اس کی روح پر بیداری اور خواب میں تغیرات آتے رہتے ھیں۔تو بالضرور اسے ماننا پڑتا ہے کہ جسم کی طرح روح بھی تغیر پذیر ہے۔اور موت صرف تغیر اور سلب صفات کا نام ہے۔ورنہ جسم کے تغیر کے بعد بھی جسم کی مٹی تو بدستور رہتی ہے۔لیکن اس تغیر کی وجہ سے جسم پر موت کا لفظ اطلاق کیا جاتا ہے۔اسی کی طرف اللہ تعالی قرآن شریف میں اشارہ فرماتا ہے۔جیسا کہ وہ کہتا ہے۔وَفی اَنفُسِکُم اَفَلاَ تُبصرون یعنی کیا تم اپنی جانوں پر غور نہیں کرتے۔اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ انسانی روح میں بڑے بڑے عجیب و غریب خواص اور تغیرات رکھے گئے ہیں۔کہ وہ اجسام میں نہیں۔اور روحوں پر غور کر کے جلد تر انسان اپنے رب کی شناخت کرتے ہیں۔جس قدر تغیرات اجسام پر آتے ہیں۔انسان زیادہ تر ان سے فائدہ نہیں اٹھا سکا۔چونکہ جسمانی چیزیں جلد تر عادت میں داخل ہو جاتی ہیں۔لیکن روح کے تغیرات خاص کر مجاہدات کے وقت اور عالم کشف کی حالت میں ایسی عجیب ہیں کہ انسان کو گویا خدا تعالیٰ کا چہرہ دکھا دیتی ہیں۔اور معرفت کی منازل طے کرنے والے ہر یک اپنے مرتبہ میں ترقی کرتے وقت محسوس کرتے ہیں کہ ان کی پہلی حالت روح کی گویا ایک موت تھی۔اور جو دوسری حالت میں روح کو علم اور ادراک کا حصہ نصیب ہوا۔جو وہ پہلی حالت میں ہر گز نہ تھا۔بلکہ

ظاہری علوم کی تحصیل کرنے والے بھی اس بات کے قائل ہو سکتے ہیں کہ روح بچپن کی حالت میں کس نیند میں غرق تھی۔ اور جب ان کو بہت علوم سے حصہ ملا تو کیسی نئی روشنی اس کے اندر آگئی۔ ایک حدیث میں ہے کہ مَن عرف نفسہُ فقد عرف ربہٗ جس نے اپنے نفس کو شناخت کر لیا اس نے اپنے رب کو شناخت کر لیا۔ پھر ایک جگہ قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ اَلستُ بِربّکُم قالو بلیٰ 'یعنی میں نے روحوں کو پوچھا کہ کیا میں تمہارا پیدا کرنے والا نہیں تو تمام روحوں نے یہی جواب دیا کہ کیوں نہیں۔ اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ روحوں کی فطرت میں بھی نقش مرکوز ہے کہ وہ اپنے پیدا کنندہ کی قائل ہیں۔ اور پھر انسان غفلت کی تاریکی میں پڑ کر اور پلید تعلیموں سے متاثر ہو کر کوئی دہریہ بن جاتا ہے اور کوئی آریہ۔ اور اپنی فطرت کے مخالف اپنے پیدا کنندہ سے انکار کرنے لگتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ہر شخص اپنے باپ اور ماں کی محبت رکھتا ہے۔ یہاں تک کہ بعض بچے ماں کے مرنے کے بعد مر جاتے ہیں۔ پھر اگر انسانی روحیں خدا کے ہاتھ سے نہیں نکلیں اور اس کی پیدا کردہ نہیں تو خدا کی محبت کا نمک کس نے ان کی فطرت میں چھڑک دیا ہے۔ اور کیوں انسان جب اس کی آنکھ کھلتی ہے۔ اور پردہ غفلت دور ہوتا ہے تو دل اس کا خدا کی طرف کھینچا جاتا ہے۔ اور محبت الٰہی کا دریا اس کے صحن سینہ میں بہنے لگتا ہے۔ آخر ان روحوں کا خدا سے کوئی رشتہ تو ہوتا ہے۔ جو ان کی محبت الٰہی میں دیوانہ بنا رہتا ہے۔ وہ خدا کی محبت میں ایسے کھوئے جاتے ہیں۔ کہ تمام چیزیں اس کی راہ میں قربان کرنے کو تیار ہو جاتے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ وہ عجیب تعلق ہے ایسا تعلق نہ ماں کا ہوتا ہے نہ باپ کا۔ پس اگر بقول آریوں کے روحیں خود بخود ہیں تو یہ تعلق کیوں پیدا ہو گیا۔ اور کس نے یہ محبت اور عشق کی قوتیں خدا تعالیٰ کے ساتھ روحوں میں رکھ دیں۔ یہ مقام سوچنے کا مقام ہے۔ اور یہی مقام ایک سچی معرفت کی کنجی ہے۔ اسلام کی تعلیم کے مطابق روح دراصل جسم ہی کا ایک ترقی یافتہ جوہر ہے۔ جو انسانی جسم کی تکمیل کے بعد اس کے اندر سے ایک نئی اور ارفع مخلوق کی صورت میں پیدا ہوتا ہے۔ اور آریہ سماج کی طرح یہ خیال ہرگز درست نہیں۔ کہ روح ایک بیرونی چیز ہے۔ جو باہر سے آکر انسانی جسم کے اندر داخل ہو جاتی ہے۔ پس جب روح انسانی جسم ہی کا ایک ترقی یافتہ حصہ ہے۔ تو ظاہر ہے کہ اس کا تعلق جسم کے ساتھ جو اس کے لئے بطور بیج یا باپ کے ہے۔ کبھی بھی کامل طور پر منقطع نہیں ہو سکتا۔ اور کسی نہ کسی صورت میں ضرور قائم رہتا ہے۔ اسی لئے حدیث میں حضور ﷺ فرماتے ہیں۔ کہ انسان کے مرنے اور روح پرواز کر جانے اور اس کے جسم کے بظاہر کلی طور پر فنا ہو جانے کے بعد بھی اس کے جسم کے نہ نظر آنے والا حصہ جسے گویا ایٹم یا مالیکیول کہہ سکتے ہیں محفوظ رہتا ہے۔ اور اس حدیث میں اس حصہ کو عجب الذنب یعنی ریڑھ کی ہڈی کے اسفل ترین حصہ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ چنانچہ اسی وجہ سے مرنے والوں کی قبروں کے ساتھ ان کی روحوں کا کسی نہ کسی رنگ میں رابطہ تسلیم شدہ ہے۔ اور اکثر اولیاء اور صلحاء کا تجربہ ہے کہ جب وہ کسی فوت شدہ بزرگ کی قبر پر جا کر توجہ سے دعا کرتے ہیں۔ تو بعض اوقات کشفی حالت میں صاحبِ قبر کی روح کے ساتھ ان کی ملاقات ہو جاتی ہے۔ اور یاد رکھنا چاہیئے کہ کشف اور خواب بالکل جداگانہ چیزیں ہیں۔ کیونکہ خواب نیند کی حالت میں آتی ہے۔ اور کشف بیداری کی حالت میں ہوتا ہے جبکہ کشف دیکھنے والوں کی آنکھوں پر سے مادی پردے اُٹھا کر اُسے کوئی غیبی نظارہ دکھایا جاتا ہے۔ اور یہ نظارہ ایسا ہوتا ہے۔ کہ جیسے مادی آنکھوں کے سامنے کوئی سینما کی تصویر پھر جاتی ہے۔ اس جگہ یہ صراحت بھی ضروری ہے کہ اسلامی محاورہ میں قبر سے ہمیشہ مٹی کے ڈھیر والی مصروف قبر ہی مراد نہیں ہوتی۔ بلکہ اس سے وہ مقام مراد ہوتا ہے۔ جہاں مرنے کے بعد اور حشر نشر سے پہلے انسانی روح رکھی جاتی ہے چنانچہ قرآن مجید فرماتا ہے:۔ ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقبَرَهٗ (سورۃ عبس آیت ۳۳)" یعنی خدا تعالیٰ ہر انسان پر موت وارد کرتا ہے اور پھر اسے اس کی قبر میں رکھتا ہے"۔ اب ظاہر ہے کہ دنیا میں ہر انسان کو یہ مٹی کے ڈھیر والی قبر نصیب نہیں ہوتی۔ کیونکہ کروڑوں انسانوں کے مردے جلائے جاتے ہیں۔ لاکھوں ڈوب مرتے ہیں۔ ہزاروں انسانوں کو جنگل کے درندے کھا کر ختم کر دیتے ہیں۔ تو پھر ہر انسان کے متعلق یہ کیسے کہا جا سکتا ہے کہ اسے خدا قبر میں رکھتا ہے۔؟ یقیناً یہ اس طرح ہو سکتا ہے کہ حدیث میں صراحت آتی ہے:۔ قبر سے مراد وہ قیام گاہ لی جائے جہاں مرنے کے بعد کامل حساب کتاب سے پہلے انسان کی روح رکھی جاتی ہے۔ چنانچہ انہی معنوں میں حضور ﷺ نے عذاب النار سے ممتاز کر کے عذاب قبر کی اصطلاح استعمال فرمائی ہے۔ جس سے ناواقف یا ظاہر پرست لوگوں نے یہ ظاہری قبر مراد لی ہے۔ حالانکہ یہ وہی مقام ہے جسے دوسری اصطلاح میں قرآن مجید نے برزخ کا نام دیا ہے۔ جو حشر نشر سے قبل ایک درمیانی زمانہ کا مقام ہے۔ مرنے والی روحوں کا تعلق دنیا کے ساتھ کسی نہ کسی رنگ میں اسی وقت تک قائم رہتا ہے۔ جب تک کہ وہ قبر یعنی برزخ کے زمانہ میں رہتی ہے۔ اس کے بعد یہ تعلق ختم ہو کر کامل طور پر اُخروی زندگی شروع ہو جائے گی۔ اس سوال کا جواب کہ آیا وفات یافتہ ارواح سے ملاقات ہو سکتی ہے۔ قرآن مجید میں آیا ہے:۔ یسءَلُونَکَ عَنِ الرُّوحِ ط قُلِ الرُّوحُ اَمرِرَبِّیْ وَمااُوتیتم من العلم الا قلیلاO (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۸۶) یعنی اے رسول لوگ تجھ سے روح کے بارہ میں سوال کرتے ہیں تو ان سے کہہ دے کہ روح میرے رب کے حکم سے (پیدا ہوئی ہے) مگر اے لوگو تمہیں اس بارہ میں بہت کم علم دیا گیا ہے۔ یعنی تمہاری معلومات کا اکثر حصہ محض تخیل پر ہے اور صحیح معلومات بہت کم ہیں۔ اس آیت سے ظاہر ہے کہ

روحوں سے ملاقات تو ممکن ہے مگر اسطرح نہیں کہ جس نے جب چاہا کسی مرنے والے کی روح کو بلا کر بات چیت کرلی۔ یہ نظریہ تو سراسر قرآنی تعلیم کے خلاف ہے جو اس دنیا اور اُس دنیا کے درمیان ایک برزخ یعنی روک اور اوٹ کا قائل ہے۔ اور صراحت کے ساتھ فرماتا ہے۔ کہ روحوں کے ساتھ زندوں کا رابطہ صرف اذن الٰہی سے ممکن ہے۔ اس کے بغیر ہرگز نہیں۔ دنیا بھر کے انبیاء اور اولیاء کی تاریخ ایسے واقعات سے معمور ہے کہ دعا اور توجہ کرنے پر اذن الہیٰ سے ملاقات ہو گئی۔ چنانچہ حدیث میں آتا ہے۔ کہ جب اُحد کے میدان میں آپ ﷺ کے صحابیؓ شہید ہو گئے تو ایک کشفی انکشاف کی بناء پر آپ ﷺ نے انکے جواں سال بیٹے جابرؓ سے ازراہِ دلداری فرمایا کہ کہ جب تمہارے والد شہید ہو کر اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے ان کی قربانی سے خوش ہو کر فرمایا کہ اگر کوئی خواہش ہو تو بیان کرو۔ حضرت جابرؓ کے والد عبد اللہؓ نے عرض کیا کہ خدایا! تیری کسی نعمت کی کوئی کمی نہیں مگر یہ تڑپ ضرور ہے کہ پھر زندہ ہو کر جاؤں اور پھر تیرے رستہ میں جان دوں۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا مگر ہم ایک ازلی ابدی عہد کر چکے ہیں۔ جو قرآن کے الفاظ میں یہ ہے۔ کہ اِنَّھُم لا یَرجِعُون یعنی مرنے والے دوبارہ اس دنیا میں نہیں آسکتے۔ (ترمذی و ابن ماجہ) اسی طرح بانی سلسلہ عالیہ احمدیہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام اپنے ایک عرب قصیدہ میں فرماتے ہیں۔

ترجمہ۔ یعنی خدا کی قسم میں نے حضرت رسول پاک ﷺ کے حسن وجمال کو اپنے اس جسم کی آنکھوں کے ساتھ مکان کے اندر بیٹھے ہوئے دیکھا۔ میں نے آغاز جوانی میں آپ ﷺ کا روئے مبارک دیکھا اور پھر آپ ﷺ نے عین بیداری کی حالت میں مجھے مکرّر ملاقات کا شرف بخشا"۔ (آئینہ کمالات اسلام) اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ملاقات کے متعلق فرماتے ہیں کہ "میری بارہا کشفی حالت میں عیسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی ہے۔ اور انہوں نے ایک ہی دستر خوان پر میرے ساتھ کھانا کھایا" (نور الحق حصہ اوّل) اسی قسم کے ہزاروں واقعات اسلام کی تاریخ میں اور قبل از اسلام کے زمانہ میں روحانی لوگوں کے حالات زندگی میں ملتے ہیں۔ جن سے یہی بات ثابت ہوتی ہے کہ یہ سب کشفی نظارے ہیں۔ جن میں خدا کے اذن سے مرنے والوں کی روحوں سے زندہ لوگوں کی ملاقات ہو جاتی ہے۔ اس مضمون کے شروع میں بیان ہو چکا ہے کہ صرف وہ روح اس جسم کے مرنے کے بعد زندہ رہتی ہے۔ جس کا اپنے اللہ تعالیٰ سے تعلق ہوتا ہے۔ جو اس کی محبت اور کامل اطاعت میں قربان ہو جاتی ہے۔ صرف وہ روح زندہ ہے اور باقی تمام مردہ۔ مردہ ارواح کی نئی زندگی اور پھر ارتقاء کے لئے اگلے جہان میں جہنم مقرر ہے۔ اسی لئے اسلام نے جہنم کو بطور علاج گاہ بیان فرمایا ہے۔ اسلئے وہ زمانی طور پر محدود ہے۔ بانی سلسلہ عالیہ احمدیہ حضرت مرزا غلام احمد قادیانی علیہ السلام نے ایک شعر میں اسلام کی حقیقت بیان فرمائی ہے۔

اسلام چیز کیا ہے خدا کے لئے فنا۔۔۔ترک رضائے خویش پے مرضیء خدا

اسلام اپنے ماننے والوں کو اس معراج پر لے جانا چاہتا ہے یہ وہ مقام ہے جب انسان کسی سے محبت رکھتا ہے تو اس کے لئے خدا اس سے محبت رکھتا ہے۔ اور اگر کسی سے نفرت کرتا ہے تو اس لئے خدا بھی اس سے نفرت کرتا ہے اس مرتبہ پر پہنچ کر انسان اپنے رب میں محو ہو جاتا ہے۔ اس کا کھانا پینا اور سونا جاگنا اور چلنا پھرنا ہر بات اپنے رب کی رضا کے لئے ہوتی ہے جیسے کہ فرمایا۔ **اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ** ترجمہ۔ یعنی میری نماز اور میری قربانی وصدقات اور زندگی اور موت ہر چیز اپنے رب کے لئے ہے۔ جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔ یہ جذبات کسی دل میں پیدا ہو جائیں اور وہ اپنا تن من اور دھن اپنے خالق اور مالک کے سپرد کردے۔ تو اس کی روح کو اک جلا ملتی ہے۔، ایک نور عطا ہوتا ہے۔ اور ایک بلندی اور رفعت دی جاتی ہے۔ اسی کا نام اسلام روحانیت رکھتا ہے۔ اور یہی وہ مقام ہے جہاں پہنچ کر روح میں ہمیشہ کی زندگی کی استعداد پیدا ہوتی ہے اور ایسا وجود نافع الناس بن جاتا ہے۔ اگر دنیا اسلام کے اس اصول کو سمجھ لے اور اس پر عمل کرے تو دنیا میں دائمی امن امان اور شانتی وسکون پیدا ہو سکتا ہے۔ اور یہی اسلام کا پیش کردہ حل ہے جو دنیا کو موجودہ حالت میں ہمیشہ کے لئے امن و سکون کا پیغام دیتا ہے۔

## عجائبات روح حضرت امام عصر کے تجربات کی روشنی میں

سیدنا حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی تالیف " سرمہ چشم آریہ" مسئلہ شق القمر اور عالم ارواح کے باب میں انسائیکلوپیڈیا کی حیثیت رکھتی ہے۔ جس میں بتایا گیا ہے کہ ارواح کو جناب الٰہی سے بے حد قوتیں ودیعت فرمائی گئی ہیں مثلاً مورد الہام ہونا، اجسام سے مل کر نئے خواص کا ظہور، مقناطیسی قوت، مردہ جسم کی خاک سے تعلق اور رابطہ جو ارباب کشوف کو عطا ہوتا ہے۔ اسی طرح حضرت نے اپنے تجربات کی روشنی میں انکشاف فرمایا کہ بعض اوقات صاحب کشف صدہا کوسوں سے ایک چیز کو صاف صاف دیکھتا بلکہ آواز بھی سُن لیتا ہے۔ ارواح سے ملاقات کرتا ہے۔ یہ ملاقات نیک اور بد دونوں قسم کی روحوں سے ممکن ہو سکتی ہے۔ اور فرمایا کہ اس کتاب کا مولف ان امور میں صاحب تجربہ ہے۔۔ اے کہ خواندی حکمتِ یونانیاں۔۔۔ حکمتِ ایمانیاں راہم بخواں۔۔ ماخوذ۔

# دیباچہ از محترم پروفیسر ناصر احمد پرویز پروازی کتاب "ملاحظات نیاز فتح پوری"



مولانا محمد اجمل شاہد

برصغیر ہند میں بیسویں صدی کے جن ادبا اور علماء نے اپنے علم و فضل سے علمی اور ادبی دنیا میں نام پیدا کیا ان میں علامہ نیاز فتحپوری ایک نام بہت نمایاں ہے۔ نیاز فتحپوری 1884ء میں پیدا ہوئے۔ مبدا فیض سے غیر معمولی قبل از وقت پختہ ہو جانے والی طبیعت لے کر آئے تھے اس لئے مکتبی تعلیم میں اپنے ہم عصروں سے بہت آگے تھے۔ اس نے انہیں آگے چل کر قدامت پرستی کا، خواہ وہ مذہب سے متعلق ہو یا کسی ذہنی رجعت پسندی سے، مخالف بنا دیا۔ مدرسہ میں جس استاد سے واسطہ پڑا وہ سراپا ہیبت و جبروت اور یکسر تقشف و عبوس تھے۔ اس صورت حال نے ان کی ذہنیت میں مذہب و مذہبیت و جبرت سے انحراف پیدا کر دیا۔

نیاز فتحپوری نے مدرسہ اسلامیہ میں عربی کے درس نظامی کا درس لیا اور گھر پر والدہ سے فارسی کی تعلیم حاصل کی۔ فتحپور سے لکھنؤ منتقل ہو جانے کے بعد بھی ان کے مذہبی ماحول میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔ خود لکھتے ہیں: "میرا تجربہ مولویوں کے باب میں تلخ سے تلخ تر ہوتا گیا اور میں نے سمجھ لیا کہ اس طبقہ کی طرف میں کبھی مائل نہیں ہو سکتا۔ ان کی رعونت کا تقشف، ان کا فرعونی انداز گفتگو، ان کا یہ عقیدہ کہ مذہب کو عقل سے کوئی لگاؤ نہیں، میں بار بار یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا تھا کہ اگر واقعی مذہبی تعلیم کا نتیجہ ہے تو مذہب سے زیادہ نامعقول چیز دنیا میں اور کوئی نہیں ہو سکتی۔ اور اگر اس سلسلہ میں مجھے مذہب کے تقابلی مطالعہ کا شوق پیدا ہوا۔"جوں جوں زمانہ گزرتا گیا میں اس جماعت (مولویوں کی جماعت) اور اس جماعت کے بنائے ہوئے اسلام سے متنفر ہوتا گیا اور میرا یہ جذبہ 'نگار' کے اجزاء کے بعد اس حد تک شدید ہو گیا کہ آخر کار میں نے اس جماعت کے خلاف ایک محاذ قائم کر دیا۔ ان کے عقائد اور ان کے اخلاق پر نکتہ چینی شروع کر دی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سارے ملک کے مولوی میرے دشمن ہو گئے اور مختلف مقامات سے میرے خلاف توہین مذہب کے مقدمات دائر کرنے کی تدبیریں شروع ہو گئیں۔ تقسیم ہند کے بعد جب مولویوں کا زور کچھ کم ہوا تو میرے خلاف ہنگامۂ دارو گیر کی نوعیت بدل گئی۔ لیکن یہ فضا اب تک قائم ہے کہ مجھ ملحد و کافر کا ذکر جب کسی محفل میں آتا ہے تو ان کی پیشانیوں پر اب بھی بل پڑ جاتے ہیں مختصر یہ کہ اپنی زندگی میں سب سے زیادہ اثر میں نے جن کا لیا وہ مولویوں کی جماعت تھی۔ لیکن یہ اثر بالکل منفی تھا۔ یعنی میں ان سے متاثر تو ہوا لیکن یہ تاثر ایک نوع سے انکاری تاثر تھا۔ اس لئے اس لحاظ سے میں ان کا شکر گزار ہوں کہ اگر ان سے مجھے واسطہ نہ پڑتا تو نہ میں اپنے مذہبی مطالعہ میں وسعت پیدا کر سکتا اور نہ مسائل مذہب میں صرف عقلی کا سلیقہ مجھ میں پیدا ہوتا۔ (نیاز فتحپوری کے خودنوشت حالات مندرجہ شخصیات وواقعات جنہوں نے مجھے متاثر کیا۔ شائع کردہ: خدا بخش اورئنٹل لائبریری، پٹنہ صفحہ 95و97) مولانا نیاز فتحپوری کی یہ تحریر بہترین سال کی عمر کی تحریر ہے اور میں سمجھتا ہوں ملاحظات نیاز کے پس منظر کو سمجھنے کیلئے اس سے بہتر اور کوئی چیز نہیں۔ میں مولانا محمد اجمل شاہد صاحب کی مرتبہ ملاحظات نیاز کے دیباچہ کے طور پر اسے قارئین کی نذر کرتا ہوں۔ (پرویز پروازی)

## طبع ثانی

"ملاحظات نیاز فتحپوری" آج سے تقریباً نصف صدی قبل، جب خاکسار کراچی میں بطور مربی مقیم تھا، شائع کی گئی تھی۔ اس کتاب کی اشاعت تعلیمی اور تبلیغی حلقوں میں بہت مفید ثابت ہوئی اور ایک زمانہ تک پھیلے ہوئے مواد کی یکجائی صورت میں اشاعت کو بہت سراہا گیا۔ الحمدللہ۔ ایک عرصہ سے یہ کتاب ناپید تھی



نیاز فتح پوری

اور اس کی افادیت کے پیش نظر اسے ہدیہ قارئین کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ جماعت احمدیہ کے خلاف بہت سے لوگوں نے قلم اُٹھایا اور کثرت سے کتابیں شائع کی گئی ہیں۔ لیکن یہ سارا لٹریچر قطعی طور پر مخالفت برائے مخالفت کی بازگشت ہے اور صحیح تحقیق و تنقید سے عاری ہے۔ انہوں نے جماعت کو اور اس کے لٹریچر کو تعصب کی نظر سے دیکھا اور دوسروں کے سامنے متعصبانا غلط نتائج پیش کئے اور اکثر نے اس سلسلہ میں نہایت ہی غلیظ اور سوقیانہ زبان استعمال کی۔ اس کے مقابلہ میں چند ایسی مثالیں بھی موجود ہیں کہ جنہوں نے تعصب سے بالا ہو کر تعمیری تنقید کی نظر سے حضرت بانی سلسلہ احمدیہ علیہ السلام اور جماعت کے لٹریچر کا بالاستیعاب مطالعہ کیا اور بلا خوف و خطر اپنے خیالات و نتائج دوسروں کے سامنے پیش کئے انہیں خوش بخت ہستیوں میں سے علامہ نیاز فتحپوری ہیں جن کو اپنی زندگی کے آخری دور میں جماعت کے لٹریچر کو پڑھنے کی توفیق ملی اور پھر قیام پاکستان کے بعد اپنے کراچی میں قیام کے دوران جماعت کی تعلیمی سرگرمیوں کو قریب سے دیکھنے کا موقعہ میسر آیا۔ اس کا اظہار انہوں نے زبانی اور قلمی لحاظ سے

برملا فرمایا۔ آپ کی یہ بے لاگ تنقید لازمی طور پر تمام طالبان حق کے لئے مشعل راہ ثابت ہو سکتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ جو شخص تعصب سے بالا ہو کر جماعت کے لٹریچر اور اس الٰہی تحریک کے لائحہ عمل کا آزادانہ مطالعہ کرے گا، وہ اسی نتیجہ پر پہنچے گا جہاں علامہ موصوف پہنچے۔ خدا تعالیٰ مرحوم کی اس خدمت کو قبول فرمائے اور اس کی بہترین جزاء عطا فرمائے۔ آمین۔

یہ امر قابلِ ذکر ہے کہ علامہ موصوف کی وفات کے بعد ان کے جانشین ان کے مشن اور علمی کام کو کامیابی سے چلا رہے ہیں۔ لیکن علامہ نے احمدیہ جماعت اور حضرت بانی جماعتؑ کے متعلق جن خیالات کا اظہار اپنے معروف پرچہ نگار میں بڑی جرأت سے کیا تھا، اس کا تذکرہ پھر کسی رنگ میں نہیں کیا گیا بلکہ اس کو چھپانے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ اسی سلسلہ میں خاکسار نے 1968ء میں ڈاکٹر فرمان فتحپوری سے کراچی میں ان کے درِ دولت پر حاضر ہو کر اس امر کی طرف توجہ دلائی تھی کہ علامہ صاحب کے عالمی ورثہ میں سے ایک جماعت کے متعلق خیالات اور تاثرات ہیں اس لئے انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ کبھی اس کا ذکر بھی ہو جانا چاہیے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس بارہ میں علامہ کی قلندرانہ شان نرالی ہے اور ایسی حق گوئی ہر ایک کے بس کی بات نہیں۔ اگرچہ اس کتاب کی اشاعت کا ایک عرصہ سے مطالبہ تھا تاہم اس کی فوری اشاعت کی مؤثر تحریک مکرم ملک محمد صفی اللہ خان صاحب نے کی جو کینیڈا کے معروف داعی الی اللہ ہیں۔ اسی طرح اخی المکرم سردار عبدالسمیع صاحب آف ماڈل ٹاؤن لاہور نے اس کی جلد اشاعت کو تبلیغی و تعلیمی لحاظ سے بہت مفید قرار دیا۔ **جزاهم الله خير۔**



## علامہ نیاز فتح پوری اور جماعت احمدیہ

رند ملک کنیڈا

"مرزا صاحب جھوٹے انسان نہیں تھے۔ وہ واقعی اپنے آپ کو مہدی موعود سمجھتے تھے اور یقیناً انہوں نے یہ دعویٰ ایسے زمانہ میں کیا جب قوم کی اصلاح و تنظیم کے لئے ایک ہادی و مرشد کی سخت ضرورت تھی۔" 'احمدی جماعت' علامہ نیاز فتحپوری کا جماعت احمدیہ کے متعلق پہلا مضمون ہے جو آپ نے اپنے موقر جریدہ ماہنامہ 'نگار' لکھنؤ کی اشاعت ماہ اگست 1959ء میں سپرد قلم فرمایا۔ آپ کا یہ شذرہ درحقیقت ان کی کتاب کے مطالعہ کے بعد بصورتِ تبصرہ ہے جو آپ کو نظارتِ دعوت و تبلیغ قادیان کی طرف سے وقتاً فوقتاً بھجوائی جاتی رہیں۔ چنانچہ آپ اپنے مکتوب مورخہ 6/ مئی بنام ناظرہ صاحب دعوت و تبلیغ قادیان تحریر فرماتے ہیں:" میں تمام کتابوں پر علیٰحدہ علیٰحدہ تبصرہ نہیں کروں گا بلکہ ان کے مطالعہ کے بعد جس نتیجہ پر پہنچا ہوں اس کے ایک تفصیلی نوٹ کے ذریعہ سے ملاحظات میں ظاہر کر دینا چاہتا ہوں" چنانچہ ذیل کا مضمون تحریک احمدیت اور اس کے لٹریچر کے ناقدانہ مطالعہ کے بعد علامہ موصوف کا بے لاگ تبصرہ ہے۔

اب سے تقریباً 60 سال پہلے کی بات ہے جب مناظرہ کی ایک کتاب "سرمہ چشم آریہ" نگاہ سے گزری اور یہ تھا میرا اوّلین غائبانہ تعارف اس کتاب کے مصنف جناب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی (بانی جماعت احمدیہ) سے ہوا۔ میرے والد کو اس فن سے خاص دلچسپی تھی اور یہ کتاب انہیں کے اشارہ سے میں نے پڑھی تھی۔ یہ زمانہ میرے طالب علمی کا تھا۔ میں نے اس کا مطالعہ کیا لیکن یہ مطالعہ صرف کتاب تک ہی محدود رہا اور خود مرزا صاحب کی شخصیت یا ان کی مذہبی تبلیغ و اصلاح پر غور کرنے کا موقعہ مجھے نہ مل سکا۔ کیونکہ اس کی اہلیت و فرصت دونوں مجھے حاصل نہ تھیں۔ اوّل تو میں بہت کمسن تھا دوسرے درسِ نظامی کی "قال اقوال" اور اس کی روایت پرستانہ گرفت سے کہاں چھٹکارا تھا کہ میں آزادی کے ساتھ کسی مسئلہ پر غور کر سکتا۔ تاہم یہ کتاب مرزا صاحب کی وُسعت مطالعہ اور قوت استدلال کا بڑا گہرا اثر میرے ذہن و فکر پر چھوڑ گئی اور عرصہ تک میں اس سے متاثر رہا۔ مجھے نہیں معلوم کہ احمدی تاریخ کا آغاز اس وقت تک ہو چکا تھا یا نہیں اور اگر ہو چکا تھا تو اس کے مقاصد و دعاوی کیا تھے۔ لیکن اس کے بعد ضرور کوئی نہ کوئی آواز اس جماعت کے متعلق میرے کانوں میں پڑ جاتی تھی اور وہ آواز یکسر مخالفانہ ہوتی تھی۔ زمانہ گزرتا گیا اور ختم تعلیم کے بعد بھی عرصہ تک میں احمدی تحریک سے بے خبر رہا۔ لیکن اس دوران میں بعض ایسی کتابیں ضرور میری نگاہ سے گزرتی رہیں جو اس جماعت کی مخالفت میں شائع ہوئیں اور یہ کہنا غلط نہ ہو گا کہ میں ان سے متاثر بھی ہوا۔ لیکن تاثر زیادہ تر سلبی قسم کا تھا ایجابی نہ تھا کیونکہ جو کچھ میں نے سنا وہ مخالفین کی زبان سے سنا۔ خود اس جماعت کے لٹریچر سے میں بالکل خالی الذہن تھا۔ ان کتب نے بعض عجیب و غریب باتیں میرے ذہن نشین کرا دی تھیں۔ مثلاً یہ جماعت اپنے سوا کسی کو مسلمان نہیں سمجھتی، ان کی مسجدیں اور نمازیں جمہور سے علیحدہ اور مختلف ہیں، وہ غیر احمدی جماعتوں سے رشتہ ناطہ بھی قائم نہیں کرتے نیز یہ کہ مرزا صاحب ختم نبوت کے قائل نہ تھے۔ اپنے آپ کو مثیلِ مسیح یا مہدی موعود کہتے تھے، وحی اور الہام کا مہبط بھی قرار دیتے تھے اور برطانوی حکومت کی حمایت حاصل کرنا ان کا حقیقی مقصد تھا۔ اس میں شک نہیں کہ ان میں سے بعض باتیں مجھے پسند نہیں آئیں اور میں اس تحریک کو بہ

نظر استخفاف دیکھتا رہا۔ لیکن جب اس کے بعد میں نے دائرہ تقلید وروایات سے ہٹ کر غایتِ مذاہب کا مطالعہ شروع کیا اور نہیں علماء اسلام کے افعال و کردار کو سامنے رکھا جو اس تحریک کے سخت دشمن تھے تو میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ اگر احمدی جماعت گمراہ ہے تو غیر احمدی جماعتیں اور ان کے اکثر علماء (خواہ وہ سنی ہوں یہ شیعہ، مقلّد ہوں یا غیر مقلّد، اہل قرآن ہوں یا اہل حدیث) کہیں زیادہ گمراہ ہیں۔ کیوں کہ رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین ماننے کے بعد بھی وہ اسوۂ نبی کا بھی اتنا احترام نہیں کرتے جتنا احمدی جماعت باوجود انکار ختم نبوت کے (حالانکہ یہ الزام صحیح نہیں) کرتی ہے۔ اگر اسلام کی صحیح رُوح محض بلندیٔ اخلاق و انسانیت پرستی ہے جس کا تعلق عملی زندگی سے ہے تو کوئی وجہ نہیں کی مسلمانوں کی ایک بے عمل جماعت کو تو ہم سچا مسلمان سمجھیں اور دوسری باعمل جماعت کو کافر اور غیر مسلم قرار دیں۔ محض اس لئے کے اس کا بانی مؤسّس کچھ ایسی باتیں کہتا ہے جو نا قابلِ قبول معلوم ہوتی ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ دنیا کا کوئی مذہب ایسا نہیں جو چند مخصوص شعائر و معتقدات نہ رکھتا ہو لیکن حقیقی مقصود محض اصلاحِ اخلاق ہے اور عبادات اور معتقدات صرف ذریعہ ہیں تمدن اور معاشرت کی تنظیم اور اخوت وانسانیت کی ترویج واشاعت کا۔ پھر اس حقیقت کے پیش نظر آپ مسلم جمہور اور ان کے علماء کے حالات و کردار کا مطالعہ کریں گے تو صورت حال بالکل "واژگوں" نظر آئے گی۔ کیوں کہ ان کے نظر ایک اسلام کی حقیقت صرف اتنی ہے کہ چند مابعد الطبیعیاتی عقائد کو تسلیم کر کے رسمی عبادت کر لی جائے اور اہم ئت اجتماعی کے مسائل خیر فلاح کو خدا پر چھوڑ دیا جائے۔ حالانکہ خدا نے یہ چیز خود انسان پر چھوڑ دی تھی۔ وَاَنْ لَّیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی۔ اس سلسلہ میں جب میں نے مسلمانوں کی دوسری جماعتوں کا مطالعہ کیا تو عملی زندگی اور اصلاحی جدوجہد کے لحاظ سے کئی جماعتیں سامنے آئیں۔ بوہرہ، میمن، خوجہ، بہائی اور احمدی۔ ان میں اسے اوّل الذکر تین جماعتوں کو میں نے نظر انداز کر دیا۔ کیونکہ وہ ایک مخصوص دائرہ کے اندر محدود ہیں جن میں کوئی غیر شخص داخل نہیں ہو سکتا۔ بہائیوں کا دائرہ عمل زیادہ وسیع ہے اور عقائد سے قطع نظر اخلاقی حیثیت سے اس کی وسعتِ نظر مجھے پسند آئی لیکن چونکہ یہ عجمی تحریک ہے اور اس سرزمین ہند سے اس کا کوئی تعلق نہیں اس لئے اس کی کامیابی یہاں مجھے بہت مستعد نظر آئی۔ اب رہ گئی تھی بس احمدی جماعت۔ سو بے اختیار میرا جی چاہا کہ ان کی زندگی کا قریب تر مطالعہ کرنے کی غرض سے خود قادیان جاؤں۔ لیکن افسوس ہے کہ یہ ارادہ فی الحال پورا نہ ہو سکا (ممکن ہے کبھی پورا ہو جائے) اور ان کا لٹریچر فراہم کر کے ان کا مطالعہ شروع کیا۔ پھر میں تو یہ نہیں کہہ سکتا کہ از اوّل تا آخر میں نے اس کا سارا لٹریچر پڑھ لیا ہے لیکن جتنا کچھ میسر آیا وہ بھی اس نتیجہ تک پہنچنے اور صحیح رائے قائم کرنے کیلئے کافی تھا۔ اس سلسلہ میں سب سے پہلے ان کے معتقدات میرے سامنے آئے اور ان میں کوئی بات مجھے ایسی نظر نہ آئی جو جمہور مسلم کے معتقدات کے منافی ہو۔ یعنی مسلمان ہونے کی جو شرطیں دوسری مسلمان جماعتوں میں ضروری قرار دی جاتی ہیں وہی ان کے یہاں بھی ہیں اور اگر ان کے اس عقیدہ کو نظر انداز کر دیا جائے کہ مرزا غلام احمد مثیلِ مسیح یا مہدی موعود تھے تو تمام عقائد شعائر میں یکساں ہیں۔ میں نے ان کی تفاسیر دیکھیں،، ان کی کتب تاریخ وسیرت کا مطالعہ کیا لیکن مجھے ان میں کوئی بات ایسی نظر نہیں آئی جو مسلمہ جمہور کے خلاف ہو۔ یہاں تک کے انکار ختم نبوت کا الزام بھی مجھے بالکل غلط نظر آیا۔ رہا دعویٰ مہدویت سو اس سے انکار کی بھی کوئی وجہ نظر نہیں آئی جبکہ خود کلام مجید سے ہر زمانہ اور ہر قوم میں کسی نہ کسی ہادی و مصلح کا پیدا ہونا ثابت ہے اور میں یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ مرزا صاحب جھوٹے انسان نہیں تھے۔ وہ واقعی اپنے آپ کو مہدی موعود سمجھتے تھے اور یقیناً یہ دعویٰ انہوں نے ایسے زمانہ میں کیا جب قوم کی اصلاح تنظیم کے لئے ایک ہادی و مرشد کی سخت ضرورت تھی۔

علاوہ اس کے دوسرا معیار جس سے ہم دوسرے کی صداقت کو جان سکتے ہیں نتیجہ عمل۔ سو اس بات میں احمدی جماعت میں کامیابیاں اس درجہ واضح و روشن ہیں کہ اس سے اُنکے مخالفین نے بھی انکار کی جرأت نہیں کر سکتے۔ اس وقت دنیا کا کوئی گوشہ ایسا نہیں جہاں انکی تبلیغی جماعتیں اپنے کام میں مصروف نہ ہوں اور انہوں نے خاص عزت و وقار حاصل نہ کر لیا ہو۔ پھر کیا آپ سمجھتے ہیں کہ یہ کامیابیاں بغیر انتہائی خلوص و صداقت کے آسانی سے حاصل ہو سکتی تھیں؟ کیا یہ جذبۂ خلوص و صداقت کسی جماعت میں پیدا ہو سکتا ہے اگر اسے اپنے ہادی مرشد کی صداقت پہ یقین نہ ہو؟ اور کیا وہ ہادی و مرشد اتنی مخلص جماعت پیدا کر سکتا تھا اگر وہ خود پنی جگہ صادق و مخلص نہ ہوتا؟

بہر حال اس سے انکار ممکن نہیں کہ مرزا صاحب بڑے مخلص انسان تھے اور یہ محض ان کے خلوص کا نتیجہ ہے کہ مسلمانوں کی بے عمل جماعت میں عملی زندگی کا احساس پیدا ہوا اور ایک مستقل حقیقت بن گیا۔ ("دمید دانہ و بالید و آشیانہ شد"

(از "نگار" ماہِ اگست 1959ء صفحہ 2و3و4)

اگست کی اشاعت میں "احمدی جماعت" کے متعلق میں نے جو کچھ لکھا تھا اسے بعض نے پسند کیا اور بعض نے ناپسند۔ پسند کرنے والوں کا ذکر نہیں لیکن ناپسند کرنے والوں کا شکر گزار ہوں کیوں کہ اس سلسلہ میں بعض ایسی باتیں میرے

سامنے آگئیں جن پر شاید میں گفتگو نہ کرتا اگر وہ معرضِ بحث قرار نہ پاتیں حالانکہ ان پر بحث کرنا ضروری نہ تھا۔ جب سوادِ اعظم کی طرف سے کسی جماعت کی مخالفت کی جاتی ہے تو سب سے پہلا اعتراض اس کے معتقدات پر کیا جاتا ہے۔ چنانچہ احمدی جماعت کے خلاف جو تحریریں مجھے ملی ہیں ان میں بھی احمدی جماعت کے معتقدات کو سامنے رکھا گیا ہے۔ یقیناً یہ بحث ایسی نہیں کہ اس کو نظر انداز کر دیا جائے۔ لیکن اس سلسلہ میں کسی مخصوص جماعت کے معتقدات پر گفتگو کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ "نفسِ اعتقاد" کی حقیقت اور غایت دونوں کو سمجھ لیا جائے۔ ہو سکتا ہے کہ بعض ایسی باتین جنہیں ہم مذہب کی بنیاد سمجھتے ہیں محض فروع ہوں اور جن کو فروع جانتے ہوں وہی اساس و بنیاد ہوں۔ اور میں سمجھتا ہوں کی احمدی جماعت کے مخالفین ایسی چیز کو نظر انداز کر جاتے ہیں۔ اس وقت زیادہ تفصیل کا موقع نہیں مگر مختصراً یہ ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ معتقدات کہ دو حصے ہوا کرتے ہیں۔ ایک وہ جن کا طبعاً ماننا ضروری ہے اور دوسرے وہ جن کو ضرورتاً مان لینا چاہئے خواہ عقل انہیں باور کرے یا نہ کرے۔ اور ان دونوں کی صحت کا معیار بالکل جدا جدا ہے۔ اس کا معیار یہ ہے کہ "نہ مانین تو کیا کریں" اور اِس کا یہ ہے کہ "نہ مانیں تو کچھ نہ کر سکیں" اور انسانی زندگی پر یہ دونوں باتیں دو مختلف زاویوں سے اثر ہوتی ہیں۔ پھر اگر اس سلسلہ میں اس حقیقت کو سامنے رکھا جائے کہ ہمارے معتقدات چاہے خراب ہوں یا کچھ اور لیکن حیاتِ انسانی یقیناً خواب نہیں ہے۔ زندگی اور زندگی کا تصور محض، ان دونوں میں بڑا فرق ہے اور اور جو لوگ اس فرق کو محسوس نہیں کرتے اور پھر بھی وہ اپنے کو زندہ سمجھتے ہیں ان کے متعلق اس کے سوا اور کیا کہا جا سکتا ہے کہ

ہیں خواب میں ہنوز جو جاگیں ہیں خواب میں

اس بنیادی اجمال کی فروعی تفصیل بہت زیادہ ہے اور میں کوشش کروں گا کہ احمدی جماعت کے باب میں آئندہ اسی تفصیل سے کام لے کر اپنے صیح تاثرات پیش کر سکوں۔ (منقول از "نگار" ستمبر 1959ء صفحہ 4و5)

غبار یاور صاحب کراچی کا خط اوراس کا جواب "اس وقت تمام ان جماعتوں میں جو اپنے آپ کو اسلام سے منسوب کرتی ہیں صرف ایک جماعت ایسی ہے جو بانی اسلام کی متعین کی ہوئی شاہراہِ زندگی پر پوری استقامت کے ساتھ گامزن ہے۔ اور گو اس کا احساس تنہا مجھی کو نہیں بلکہ احمدی جماعت کے مخالفیں کو بھی ہے لیکن فرق یہ ہے کہ مجھے اس کے اظہار میں باک نہیں اور ان کی رعونت نفس یا احساس کمتری اس اعتراف سے باز رکھتا ہے"۔ نیاز فتحپوری علامہ نیاز فتحپوری کا مضمون "احمدی جماعت" شائع ہونے کی دیر تھی کہ آپ کے خلاف پاک وہند کے مختلف لوگوں کی طرف سے ہی طوفان برپا کر دیا گیا اور متعدد خطوط تحریر کئے گئے جن میں جماعت کے خلاف بے سروپا الزمات کی بھرمار تھی۔ لیکن علامہ موصوف نے بے دھڑک مقابلہ کیا اور تمام اعتراضات کے دندان شکن جوابات تحریر فرمائے۔ آپ اپنے ایک خط میں اپنے عزم کا یوں اظہار فرماتے ہیں۔" اگست کے نوٹ پڑھ کر متعدد خطوط میرے پاس آئے اور سلسلہ بند نہیں ہوا۔۔ اب تو میں نے اس مسئلہ پر قلم اُٹھایا ہے اور اس وقت تک خاموش نہ ہوں گا جب تک میں لوگوں کو یقین نہ دلا دوں کہ جو کچھ میں نے جس نقطۂ نظر سے لکھا ہے وہ قطعی چیز ہے۔"

ان خطوط میں سے غبار یاور صاحب کراچی کے مفصل خط کے ضروری اقتباسات کو آپ نے "نگار" کے ماہ نومبر 1959ء کے شمارہ میں "باب المراسلہ والمناظرہ" میں" احمدی جماعت" کے عنوان سے شروع میں درج کیا اور بعد میں تمام اعتراضات کے محققانہ اور مدلّل جواب تحریر فرمائے۔ (مرتب)

غبار یاور کراچی کا خط نیاز فتحپوری کے نام اور اس کا جواب

حضرت محترم! قادیانیت کے بارے میں جو کچھ آپ نے لکھا وہ بظاہر صیح اور بہ باطن غلط ہے۔ ان لوگوں نے انگریزی زبان میں جتنا لٹریچر شائع کیا وہ نہایت عمدہ اور پڑھنے کے قابل ہے لیکن دوسرے ملکوں خصوصاً اسلامی ملکوں میں یہ لوگ اختلافی مسائل کو بالکل نہیں اُبھارتے بلکہ عام مسلمانوں ہی کے خیالات پیش کرتے ہیں۔ ان لوگوں نے ایک تحریک یہ بھی چلائی تھی کہ کعبہ سے ہجر اسود کا ٹکڑا لاکر وہاں نصب کیا جائے۔ لیکن اس شخص کو جس نے یہ حرکت کی سعودی حکومت نے قتل کروا دیا تھا۔ پنجاب میں ان لوگوں نے اس طرح یہ تحریک چلائی تھی جیسے قرامطہ اور باطنیوں کی۔ ایک طوفان قتل وغارت گری اور ہنگامہ مچا رکھا تھا۔ مگر ظاہر ہے کہ وہ طریقہ کارگر نہ ہوا اور ختم ہو گیا۔ پاکستان میں ان کا مستقر ربوہ ہے۔ یہاں پر قصرِ نبوت، قصرِ خلافت، قصرِ اُمّ اقدس اور جنت ودوزخ بھی ہے اور جنسی عیاشی کا سلسلہ بھی موجود ہے جیسا قدیم عبادت گاہوں میں ہوتا تھا۔ یہ باتیں بڑی تفصیل چاہتی ہیں۔ آپ نے جو ان کی کامیابیوں کا ذکر کیا ہے یہ بظاہر وہ کامیابیاں نظر آتی ہیں لیکن یہ بھی تو دیکھئے کہ ان کے اثرات نے کتنا فاسد مادہ پیدا

کر دیا ہے۔ ان کے پاس اچھے وسائل ہیں۔ تنظیم مضبوط ہے۔ ظاہر ہے کہ ان کے نتائج بھی ایسے ہی ہوں گے۔ پاکستان آنے کے بعد میں نے ان کا وہ لٹریچر بھی پڑھا جو اردو میں تھا اور جس میں وہ اپنے اصلی رُوپ میں ظاہر ہوئے ہیں۔ مرزا صاحب مرحوم بڑے قابل انسان تھے۔ انیسیویں صدی تک وہ بڑی معقول باتیں لکھتے رہے لیکن یکایک ان کا دماغی توازن بگڑا اور نہ جانے کیوں ہذیان بکنے لگے۔ میرا خیال ہے کہ ان کی زندگی کے آخری دس بارہ سالوں کی تحریروں نے ان کی علمیت اور قابلیت کو سخت نقصان پہنچایا۔ پاکستان میں آجکل قادیانی مشن کا یہ طریقہ ہو گیا ہے کہ ان کی ابتدائی تحریروں کو بڑے جوش و خروش کے ساتھ منظرِ عام پر لا کر انہیں ایک عظیم فلسفی کی حیثیت سے پیش کیا جائے۔ مرزا صاحب شاعر بھی تھے ۔شاعری کے لوازم یعنی ذوق و وجدان سے بالکل بے بہرہ تھے۔ مگر ان کے کلام کا اس نظر سے مطالعہ کرنا چاہیے کہ اس میں مرزا صاحب نے اپنے نبی اور مسیح ہونے کا نہایت مضحک نقشہ کھینچا ہے۔ دراصل اس جماعت میں پڑھنے لکھے اور بڑے بڑے لوگ شامل ہیں۔ ان کا اندازِ تحریر نہایت عمدہ اور مدلّل اور مؤثر ہوتا ہے۔ لہٰذہ ان لوگوں کو متاثر کرتا ہے جو خود بھی اپنا نقاۂ نظر مولویانہ نہیں رکھتے۔ میں اس بات کو تسلیم کرتا ہوں کہ علماؤں کی طرف سے ان پر جو اعتراضات کئے گئے وہ نہایت سطحی قسم کے تھے۔ اس میں قصور علماء یا ان کے اسلام کا نہیں ہے بلکہ اس کی نظریات کا ہے جس کو یہ بیچارے آج تک طوق کی طرح اپنے کاندھے پر رکھے ہوئے ہیں۔ قادیانی عقائد کو اگر جمہور مسلمانوں کے لئے درست بھی تسلیم کر لیا جائے تو ختم نبوت کے مسئلہ کو کسی قیمت پر نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔۔ یہ لوگ اس سے انکار تو نہیں کرتے لیکن ایسی عجیب و غریب تاویلیں کرتے ہیں جنہیں عقل قبول نہیں کرتی (اس کا مطلب یہ نہیں کہ جو تاویلیں ہمارے مولوی کرتے ہیں وہ سب ماننے کے لائق ہیں) آج کل اس بارے میں قادیانی حلقوں کی جانب سے جو کچھ لکھا جا رہا ہے اس کی نوعیت زیادہ تر علمی اور فلسفیانہ ہے اور جس کی صورت تاویل اور تنزیل دونوں ہیں۔ قرآن کے حوالے دیتے ہیں۔ لفظوں کے عجیب عجیب معنی بیان کرتے ہیں۔ صحابہ اور صوفیاء کے اقوال اور احادیث پیش کر کے اپنے دلائل کو موثر بناتے ہیں اور یہ عمل اب اس حد تک ترقی کر گیا ہے کہ مرزا صاحب کے انفرادی اور تحریری خیالات کی نفی ہونے لگی ہے۔ یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ جماعت مرزا صاحب کی رائے کے بر خلاف استدلال اور معقولیت کا ساتھ سے رہی ہے۔ خود مرزا صاحب نے اقرار کے پردے میں جس طرح انکار کیا ہے اس کا مفصّل حال تو ان کی تحریروں میں موجود ہے البتہ اس کا لبِّ لباب پیش کئے دیتا ہوں: 1 اللہ نے نبوت محمد (ﷺ) پر ختم کر دی۔ 2 اب اگر نبوت ملے گی تو محمد سے (اللہ سے نہیں) نمبر ۳ کے مطابق محمد آخری نبی ہیں۔ 4۔ کے مطابق محمد خاتم انبیاء ہیں۔ 5 نمبر 4 کے مطابق محمد نے انبیاء کی صداقتوں پر مہر ثبت کی۔ ۶۔ صرف اُمتِ محمدی نبوت کی حق دار ہے۔ 7 میں (یعنی مرزا صاحب) چونکہ اُمتی ہوں لہٰذا نبی ہوں۔ اس کے علاوہ ناسخ و منسوخ، وفات عیسیٰ، ظہور مہدی اور حقیقتِ تصّوف کے مسلئے بھی ایسے نہیں ہیں جنہیں سرسری سمجھا جائے۔ میں نے آج تک کبھی اس قسم کی بحثوں میں حصہ نہیں لیا اور اگر کہیں اور سے کسی مذہبی حلقے سے یہ آواز اُٹھتی تو توجہ نہیں دیتا لیکن چونکہ یہ گفتگو آپ نے "نگار" میں شروع کی جو غالباً اس کے شایانِ شان نہیں لہٰذا میں نے اپنی ذاتی رائے لکھنا زیادہ ضروری خیال کیا۔ ممکن ہے غلط ہو یا صحیح، اس کا فیصلہ آپ کے ذمہ ہے۔ آپ نے اب تک جو کچھ لکھا اور چھاپا ہے غالباً وہ سب میری نظر سے گزرا ہے لیکن ایسی غیر ذمہ دارانہ بات جس میں حقیقت کے صرف ایک سبک پہلو کو اُلجھایا گیا ہے یاد نہیں پڑتا کہ کہیں اور بھی دیکھی ہو۔ مجھے احساس ہے کہ میں بڑی قطعیت سے گفتگو کر رہا ہوں لیکن اختلاف کو محض اختلاف سمجھتے ہوئے غالباً اس کا کوئی خیال نہ کریں گے بلکہ قدر کریں گے۔ (نگار)

میں نے چاہا تھا کہ آپ کے خط کا جواب خط ہی کے ذریعہ سے دے کر خاموش ہو رہوں۔ لیکن اس خیال سے ممکن ہے کہ آپ ہی کی طرح اور اصحاب بھی کچھ ایسے ہی شبہات اپنے دل میں رکھتے ہوں "نگار" کے ذریعہ سے گفتگو کرنا زیادہ مناسب نظر آیا۔ سب سے پہلے مجھے یہ حقیقت واضح کر دینا چاہیے کہ احمدی جماعت کے متعلق میں نے جو خیال ظاہر کیا ہے اس کا خود میرے عقیدہ سے کوئی واسطہ نہیں۔ چونکہ جس حد تک اصطلاحی ایمان کی تفصیل اور اس کے مابعد الطبیعیاتی عقائد کا تعلق ہے (جس میں حشر و نشر، دوزخ و جنت، وجود ملائکہ، بقاء روح و معجزہ وغیرہ کا مادی تصور شامل ہے) میرا مسلک کچھ اور ہے۔ میں ان میں سے کسی چیز کے مادی و محسوس وجود کا قائل نہیں۔ لیکن میرا یہ انکار صرف اس لئے ہے کہ ان میں سے

کوئی بات اب تک میری سمجھ میں نہیں آئی اور نہ ہی میرے نزدیک خدائے واحد کی صحیح عظمت کا تصور اس وقت تک ممکن ہے جب ان تعینات مادی سے بلند ہو کر اس کی کبریائی پر غور نہ کیا جائے اور پھر یوں بھی اطاعت وعبادت کے لئے ”مے وانگبین“ کی لاگ مجھے پسند نہیں۔ تاہم میرا یہ انکار قطعاً غیر جارحانہ ہے۔ یعنی اگر کوئی جماعت بلندیٔ اخلاق کے حصول کیلئے ان تمام باتوں کا صحیح تسلیم کرنا ضروری سمجھتی ہے تو مجھے اس پر کوئی اعتراض نہیں، وہ شوق سے اپنے عقائد پر قائم رہے۔ بشر طیکہ ان عقائد یا ظاہری اطاعت وعبادت ہی کو مذہب کا تنہا نصب العین نہ قرار دے جیسا کہ آج کل عام طور پر دیکھا جا رہا ہے۔ علمائے اسلام سے میرے اختلاف کا باعث یہی ہے کی وہ اسلام کی رسمی اطاعت وعبادت کی سطح سے اوپر لے جانا ضروری نہیں سمجھتے اور میں اطاعت وعبادت کو ثانوی درجہ دے کر محض تزکیۂ نفس و اعمال کو اسلام کا حقیقی مقصود قرار دیتا ہوں۔ ممکن ہے کہ آپ یہ خیال فرمائیں کہ جو کچھ میں کہہ رہا ہوں وہ محض ظن و تخمین ہے لیکن میں آپ کو یقین دلانا چاہتا ہوں کہ یہ بالکل حقیقت ہے۔ کیونکہ میں نے ایک بار مختلف جماعتوں کے علماء سے بھی استفسار کیا تھا کہ اصل چیز عبادت ہے یا بلندیٔ اخلاق ہے، تو سوا چند احمدی علماء کے سب نے یہی جواب دیا تھا کہ اصل چیز شعائرِ اسلام کی پابندی ہے اور محض اخلاق کی پاکیزگی موجبِ نجات نہیں ہو سکتی۔ پھر ظاہر ہے کہ وہ شخص جو مذہب کا اتنا وسیع مفہوم اپنے سامنے رکھتا ہو وہ اگر کسی مذہبی جماعت کی بابت کوئی رائے قائم کرے گا تو اس کے سامنے سوال صرف اس عملی زندگی کا ہو گا نہ یہ کہ اس کے عقائد کیا ہیں اور اس کی اطاعت وعبادت کے طریقے کیا؟ اور یہی وہ چیز تھی جس نے مجھے احمدی جماعت کی تعریف پر مجبور کر دیا۔

کیونکہ اس وقت تمام ان جماعتوں میں سے اپنے آپ کو اسلام سے منسوب کرتی ہیں صرف یہی ایک جماعت ایسی ہے جو بانیٔ اسلام کی متعین کی ہوئی شاہراہِ زندگی پر پوری استقامت کے ساتھ گامزن ہے اور گو اس کا احساس تنہا مجھی کو نہیں بلکہ احمدی جماعت کے مخالفین کو بھی ہے لیکن فرق ہے کہ مجھے اس کا اظہار میں باک نہیں اور ان کی رعونتِ نفس یا احساس کمتری اس اعتراف سے باز رکھتا ہے۔ بات بڑھتی جا رہی ہے اور غالباً بے محل نہ ہو گا اور اس سلسلہ میں میں یہ بھی ظاہر کر دوں کہ گزشتہ نصف صدی کے عرصہ میں جو زیادہ تر مولویوں سے جنگ کرنے میں ہی گزری ہے میرا خیال کیا احمدی جماعت کی طرف منتقل نہیں ہوا۔ اور اب وہ کون سی نئی بات پیدا ہو گئی جس نے مجھے دفعتاً اس طرف متوجہ کر دیا؟ اس بات کا سبب یہ ہے کہ میں اس عرصہ میں صرف اس بات پر غور کرتا رہا کہ مسلم جماعت کیوں اس قدر اقتصادی زبوں حالی اور اخلاقی پستی میں مبتلا ہے۔ وہی قرآن جو صحابہ کے زمانہ میں تھا اب بھی جوں کا توں موجود ہے۔ وہی تعلیمات اسلامی جسکی بدولت عرب کے بادیہ نشینوں نے قیس وقیصرہ کی عظیم الشان حکومتوں کا تختہ اُلٹا کر رکھ دیا تھا اب بھی علیٰ حالہا قائم ہے۔ لیکن آج مسلمان وہ نہیں رہے جو پہلے تھے۔ یقیناً یہ رجعتِ قہقری ہم کو پیروانِ اسلام ہی میں نہیں بلکہ دوسرے مذاہب وادیان کی تاریخ میں بھی نظر آتی ہے اور جب ہم ان کے عروج وزوال کے اسباب پر غور کرتے ہیں تو صرف ایک ہی نتیجہ پر پہنچتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ دنیا میں انقلابات کتابوں نے نہیں بلکہ ہمیشہ شخصیتوں نے پیدا کئے ہیں۔ یعنی جب تک اُبھارنے والی شخصیت موجود رہی تو قوم بھی ترقی کرتی رہی اور جب وہ شخصیت فنا ہو گئی تو قومی ترقی بھی رُک گئی اور رفتہ رفتہ پھر لوٹ کر اسی نقطہ پر پہنچ گئی جہاں سے آگے بڑھی تھی۔ اسلئے اگر مسلمان اس وقت تباہ وبرباد ہیں تو اس کا سبب صرف یہ ہے کہ ان میں اب کوئی شخصیت ایسی موجود نہیں جو عملاً ان کو تعلیمات قرآنی کی طرف لے جائے۔ حالانکہ ہمارے علماء و اکابرِ دین ہی میں سے کسی ایسی شخصیت کو اُبھارنا چاہیے تھا لیکن نہیں اُبھری۔ یہ تجربہ اس میں شک نہیں میرے لئے بڑا دردناک تھا اور اس خیال سے ممکن ہے کوئی تحریک ہمارے علماء میں پھر زندگی پیدا کر دے، میں نے بعض عملی پروگرام بھی ان کے سامنے پیش کئے۔ لیکن افسوس ہے کہ اس تن پرور اور عیش کوش جماعت نے مطلق توجہ نہیں کی اور جب ان کی طرف سے مایوس ہو کر میں نے دوسری جماعتوں کے حالات کی جستجو کی تو آخر کار نگاہ جا کر ٹھہری احمدی جماعت پر جیسا کہ میں اگست کے ”نگار“ میں ظاہر کر چکا ہوں۔ اس جماعت کے متعلق میں کوئی اچھا خیال نہیں رکھتا تھا۔ لیکن جب میں نے اس کے موسّس و بانی کی زندگی، اس کی تعلیمات اور تنظیم پر غور کیا تو ماننا پڑ کہ اس وقت صرف یہی ایک جماعت ایسی ہے جس نے اس نقطہ کو سمجھا کہ اصل ایمان محض اقرار باللّسان نہیں بلکہ اقرار بالعمل ہے۔ اور اپنی مظبوط تنظیم اور استقامت کردار سے زندگی کی راہیں بدل دیں، ذہنی اقدار بدل دیئے، زاویۂ

فکر و نظر بدل دیا اور مسلمانوں کو پھر اس راہ پر لگا دیا جو بانئ اسلام نے متعین کی تھی۔

پھر یہ بات ایسی نہیں جس پر کسی منطقی حجت لانے کی ضرورت ہو۔ خود غور کیجیے کہ آپ کی اور احمدی جماعت کی زندگی میں نمایاں فرق ہے۔

آپ کی اور احمدی جماعت کی زندگی میں کتنا فرق ہے۔ آپ کے یہاں زندگی نام ہے منتشر انفرادی تشخیص کا اور ان کے یہاں مرکزی ہیت اجتماعی کا۔ آپ کی اجتماعیت افرا میں بٹ کر "ھبای منثوراً" ہو چکی ہے اور ان کے یہاں تمام افراد چمٹ کر صرف ایک "حبل المتین" سے وابستہ نظر آتے ہیں۔ آپ کا شیرازہ بکھر گیا ہے اور وہ اس بکھرے ہوئے شیرازہ کے اوراق اکٹھا کر رہے ہیں۔ ان کی سادہ معاشرت، ان کی سادہ زندگی، ان کا جذبہ خلوص و صداقت، احساسِ ایثار و قربانی، پاسِ عہد، پابندئ شریعت اور سب سے زیادہ ان کی عملی استقامت اور شدائد کے مقابلہ میں فلسفیانہ صبر وضبط۔ یہ ہیں احمدی جماعت کے وہ بنیادی عناصر واجزاء جن پر ان کے قصرِ اجتماعیت کی تعمیر ہوئی ہے اور جن سے اعراض کر کے دوسری مسلم جماعتیں اپنے وجود کو ختم کر چکی ہیں۔ پھر آپ ان حقائق کو تو سامنے رکھتے نہیں اور مجھے الجھانا چاہتے ہیں عقائد فروعی وزوائد میں، جو میرے نزدیک کوئی اہمیت نہیں رکھتے۔ تو از آتش دخاں بینی، من آتش از دخاں بینم آپ کو اس آگ میں صرف دھواں نظر آتا ہے اور مجھے اس دھوئیں میں بھی آگ ہی نظر آتی ہے۔ وشتان ما بین الخلّ والخمر بانئ احمدیت کے متعلق میرا مطالعہ ہنوز تشنۂ تکمیل ہے اور میں نہیں کہہ سکتا کہ مرزا صاحب کی سیرت یا ان کی تعلیمات، ان کی دعوت اسلام، ان کے تفہیماتِ قرآنیہ، ان کے عقائدی نظریے اور ان کے تمام عملی کارناموں کو سمجھنے لے لئے کتنا زمانہ درکار ہو گا۔ کیونکہ ان کی وسعت وہمہ گیری کا مطالعہ " قلزم آشامی" چاہتا ہے اور یہ شاید میرے بس کی بات نہیں۔ تاہم اگر اس وقت تک کے تمام تاثرات کو اختصار کے ساتھ بیان کرنے پر مجھے مجبور کیا جائے تو میں بِلا تکلّف کہہ دوں گا کہ وہ بڑے غیر معمولی استقلال، صاحبِ فراست وبصیرت انسان تھا جو ایک خاص باطنی قوت اپنے ساتھ لایا تھا اور اس کا دعویٰ تجدید ومہدودیت کوئی پادر ہوا بات نہ تھی۔ اس سلسلہ میں آپ مجھ سے "کیوں اور کیا" کا سوال نہ کیجیے کیونکہ یہ گفتگو بہت تفصیل چاہتی ہے اور اس وقت موضوع کچھ اور ہے۔ تاہم آپ کے خط کے پیش نظر مجھے اس قدر ضرور عرض کرنا ہے کہ آپ نے جو الزامات اس جماعت پر قائم کئے ہیں ان میں سے اکثر بالکل لغو وغلط ہیں اور بعض مطلقاً آپ کے مزعومات سے تعلق رکھتے ہیں جن کا حقیقت سے کوئی واسطہ نہیں۔ ا۔ آپ کا خیال کہ احمدی جماعت اسلامی ممالک میں اپنے حقیقی عقائد پیش نہیں کرتی، صحیح نہیں۔ اوّل تو آپ کو سمجھنا چاہیے کہ اگر وہ غیر ممالک میں انہی عقائد کی تبلیغ کرتے جو عام مسلمانوں کے ہیں تو یقیناً ان سے یہ سوال کیا جاتا کہ جب آپ کے عقائد بھی وہی ہیں جو مسلم جمہور کے ہیں تو پھر ایک علیحدہ جماعت بنانے کی کیا ضرورت تھی؟ لیکن آج تک کسی نے یہ سوال ان سے نہیں کیا۔ ان کے جتنے اخبارات ورسائل دوسری زبان میں شائع ہوتے ہیں ان کے مطالعہ سے یہ بات ثابت ہے کہ وہ اپنے عقائد کو کبھی نہیں چھپاتے اور علی الاعلان وہی کہتے ہیں جسے وہ حق سمجھتے ہیں۔ یہاں تک کہ خود بانئ احمدیت کی کتابوں کے ترجمے بھی غیر زبانوں میں اس غرض سے شائع کئے گئے کہ احمدیت کے صحیح مشن سے دنیا آگاہ ہو جائے۔ کیا آپ کو معلوم نہیں کہ افغانستان میں ایک مبلّغ کو تہِ تیغ کیا گیا محض اس جرم میں کہ وہ احمدی عقائد کی تبلیغ میں مصروف تھا اور دمشق میں بھی دوسرے مبلغ پر قاتلانہ حملہ کیا گیا۔

جب 1924ء میں بانی احمدیت ویمبلے کی مذہبی کانفرنس میں شکت کی غرض سے لندن گئے تو جاتے ہوئے دمشق میں بھی قیام کیا اور وہاں کے علماء سے بھی انہیں مخصوص عقائد کے پیش نظر مناظرہ ہوا۔ ان حالات میں آپ کا یہ ارشاد کہ غیر ممالک کے لئے ان کے تبلیغی اُصول کچھ اور ہیں یقیناً نادرست ہے۔ آپ نے یہ خیال غالباً لندن کے اسلامک ریویو کو دیکھ کر قائم کیا ہے لیکن آپ کو شاید معلوم نہیں کہ احمدی جماعت سے کوئی تعلق نہیں۔ 2 کعبہ سے سنگِ اسود کا ٹکڑا اکھڑوانے کی تحریک کے متعلق اس کے سوا کیا عرض کروں کہ: سادگی ختم است چوں آئینہ برنسیان ما

حیرت ہے کہ آپ نے اسے کیسے باور کر لیا؟ غور کیجئے کہ وہ ایسا کیوں کرتے؟ کیا اس لئے کہ وہ قادیان کو دوسرا کعبہ بنانا چاہتے تھے؟ کیا اس لئے کہ وہ برکات، سماوی کا کوئی بڑا مہبط ہے؟ آپ کو شائد معلوم نہیں کہ حرمین کی عزت اور حرمت کا جو تصور ان کے سامنے ہے وہ مشکل ہی سے کسی دوسری جماعتوں میں پایا جاتا

ترجمہ: مسلمان حکم پر چلتے ہیں اللہ کے اور اس کے رسول (ﷺ) کے، اُن پر اللہ رحم کرے گا، بے شک اللہ زبردست ہے حکمت والا۔

استدلال۔۱۱: نجات اور دخول جنت کے لئے صرف آنحضرت پر ایمان اور آپ کی اطاعت کافی ہے سوائے انبیاء سابقین کے اور کسی نبی پر ایمان لانے کی ضرورت نہیں۔ اگر کوئی اور نبی آنے والا ہوتا تو خدا کا مطیع اور مقربین کے ساتھ ہونے کے لئے اس نبی کی اطاعت بھی لازمی ہوتی۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 197, 189-184 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

پہلا جواب: آنحضرت ﷺ کے مقام خاتم النبین کے فیض سے اللہ تعالیٰ کے فضل سے امتی نبوت کا مقام پانے والے یہ درجہ اس دین کی تازگی اور اس شریعت کے قیام کے لئے پائیں گے جو آنحضرت ﷺ تمام دنیا کے لئے لے کر آئے اس لئے ان کی تعلیم اور احکام اسی شریعت کے مطابق ہوں گے اور کوئی نئے نہ ہوں گے کہ ان کی اطاعت کے لئے علیحدہ قرآنی ارشاد کی ضرورت ہوتی۔ اصل اطاعت تو آنحضرت ﷺ کی ہی ہے۔ جو آنحضور ﷺ کی اطاعت میں کسی امتی نبی کو مانے گا اور اس کی قوت قدسیہ سے برکت پا کر تمام احکامات دینی پر عمل پیرا ہو گا۔ وہ ان انعامات کا وارث ہو جائے گا جو ان آیات میں اللہ اور رسول کی اطاعت کا نتیجہ فرمائے گئے ہیں۔

دوسرا جواب: مفتی صاحب نے ان آیات میں سے آیت نمبر 23 یعنی آیت وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَالرَّسُولَ فَأُولَئِكَ مَعَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ مِنَ النَّبِيِّينَ وَالصِّدِّيقِينَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصَّالِحِينَ وَحَسُنَ أُولَئِكَ رَفِيقًا (نساء ۷۰:۴)

ترجمہ: اور جو بھی اللہ اور اُس کے رسول کی اطاعت کرے تو یہی وہ لوگ ہیں جو ان لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ تعالیٰ نے انعام کیا (یعنی) (نبیوں میں سے، صدیقوں میں سے، شہیدوں میں سے اور صالحین میں سے۔ اور یہ بہت ہی اچھے ساتھی ہیں۔

سے بھی یہی استدلال کیا ہے جبکہ یہ آیت واضح طور پر اطاعت رسول کے نتیجہ میں انعاماتِ الٰہی بشمول نبوت عطا کئے جانے پر دال ہے۔ جس کی گزشتہ بزرگان نے بھی تائید کی ہے۔ چنانچہ حضرت امام راغبؒ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا ہے:

(تفسیر بحر المحیط از حضرت ابن حیان اندلسیؒ (المتوفی 754) جلد نمبر 3 صفحہ نمبر 699 شائع کردہ دار الفکر الطباعۃ والنشر والتوزیع)

آیت نمبر ۲۴: يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَآمِنُوا بِرَسُولِهِ يُؤْتِكُمْ كِفْلَيْنِ مِنْ رَحْمَتِهِ وَيَجْعَلْ لَكُمْ نُورًا تَمْشُونَ بِهِ وَيَغْفِرْ لَكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ (الحدید 28) ترجمہ: اے پہلے (انبیاء پر) ایمان لانے والو! اللہ سے ڈرو اور اس کے رسول (محمد ﷺ) پر ایمان لاؤ تو اللہ تعالیٰ تمہیں اپنی رحمت سے دو حصے مرحمت فرمائے گا اور تمہارے لئے ایک روشنی کر دے گا، جس کے ذریعے سے تم چلو گے اور تمہاری مغفرت فرمائے گا اور اللہ تعالیٰ غفور رحیم ہے۔

آیت نمبر ۲۵: يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا آمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي نَزَّلَ عَلَى رَسُولِهِ وَالْكِتَابِ الَّذِي أَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ وَمَنْ يَكْفُرْ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا بَعِيدًا (النساء 136) ترجمہ: اے ایمان والو! ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول (محمد ﷺ) پر اور اس کتاب پر جس کو نازل کیا اپنے رسول (ﷺ) پر اور اس کتاب پر جو نازل کی تھی پہلے۔

آیت نمبر ۳۱: يَا أَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَاءَكُمُ الرَّسُولُ بِالْحَقِّ مِنْ رَبِّكُمْ فَآمِنُوا خَيْرًا لَكُمْ وَإِنْ تَكْفُرُوا فَإِنَّ لِلَّهِ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا (نساء:170) ترجمہ: اے لوگو! تمہارے پاس رسول آچکا حق بات لے کر، تم ایمان لاؤ، تمہارے لئے بہتر ہو گا۔

آیت نمبر ۳۲: يَا أَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَاءَكُمْ بُرْهَانٌ مِنْ رَبِّكُمْ وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكُمْ نُورًا مُبِينًا * فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَاعْتَصَمُوا بِهِ فَسَيُدْخِلُهُمْ فِي رَحْمَةٍ مِنْهُ وَفَضْلٍ وَيَهْدِيهِمْ إِلَيْهِ صِرَاطًا مُسْتَقِيمًا (نساء:175-174)

ترجمہ: اے لوگو! تم کو پہنچ چکی تمہارے ربّ کی طرف سے سند (یعنی آنحضرت ﷺ) اور اُتاری ہم نے تم پر روشنی واضح (یعنی قرآن مجید (پس جو ایمان لائے اللہ پر اور اس کو مضبوط پکڑا تو ان کو داخل کرے گا اپنی مہر اور فضل میں۔

آیت نمبر ۳۳: ( يَا أَهْلَ الْكِتَابِ قَدْ جَاءَكُمْ رَسُولُنَا يُبَيِّنُ لَكُمْ كَثِيرًا مِمَّا كُنْتُمْ تُخْفُونَ مِنَ الْكِتَابِ وَيَعْفُو عَنْ كَثِيرٍ قَدْ جَاءَكُمْ مِنَ اللَّهِ نُورٌ وَكِتَابٌ مُبِينٌ (مائدہ 16-15) ترجمہ: تمہارے پاس آئی اللہ کی طرف سے روشنی (یعنی آنحضرت ﷺ) اور کتاب مبین (یعنی قرآن مجید) جن سے اللہ تعالیٰ ہدایت کرتا ہے سلامتی کے راستے کی ان کو جو تابع ہو وا س کی رضا مندی کے۔

آیت نمبر ۳۴: وَرَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ فَسَأَكْتُبُهَا لِلَّذِينَ يَتَّقُونَ

وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَالَّذِينَ هُمْ بِآيَاتِنَا يُؤْمِنُونَ (اعراف:157-156)

ترجمہ: سو مَیں لکھ دوں گا (اپنی رحمت (اُن لوگوں کے لئے جو ڈرتے ہیں اور دیتے ہیں زکوٰۃ جو ہماری باتوں پر یقین کرتے ہیں اور جو تابع ہیں اس رسول کے جو نبی ہے اُمی، جس کو پاتے ہیں (اہل کتاب) لکھا ہوا اپنے پاس توراۃ اور انجیل میں۔

آیت نمبر ۳۵: فَالَّذِينَ آمَنُوا بِهِ وَعَزَّرُوهُ وَنَصَرُوهُ وَاتَّبَعُوا النُّورَ الَّذِي أُنْزِلَ مَعَهُ أُولَئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ (اعراف:157)

ترجمہ: پس جو لوگ آپ (آنحضرت ﷺ) پر ایمان لائے اور جنہوں نے آپؑ کی رفاقت اور مدد کی اور تابع ہوئے اس نور (قرآن) کے جو اس کے ساتھ اترا ہے ،وہی مراد کو پہنچے۔

آیت نمبر ۳۶: وَيُمِيتُ فَآمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الَّذِي يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَكَلِمَاتِهِ وَاتَّبِعُوهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ (اعراف:158)

ترجمہ: ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے بھیجے ہوئے نبی اُمی پر، جو ایمان لاتا ہے اللہ پر اور اس کے سب کلام پر، اور اس کے تابع ہو جاؤ تو شاید تم ہدایت پاؤ۔

آیت نمبر ۴۲: فَآمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَالنُّورِ الَّذِي أَنْزَلْنَا وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ (تغابن:8)

ترجمہ: ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول (محمد ﷺ) پر اور اس نور (قرآن) پر جو ہم نے نازل کیا، اور اللہ تعالیٰ تمہارے عملوں سے خبردار ہے

آیت نمبر ۴۳: يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا هَلْ أَدُلُّكُمْ عَلَى تِجَارَةٍ تُنْجِيكُمْ مِنْ عَذَابٍ أَلِيمٍ (صف:11)

ترجمہ: اے ایمان والو! مَیں بتاؤں تم کو ایک سوداگری کی بچاوے تم کو دُکھ کی مار سے، ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول (محمد ﷺ) پر جہاد کرو اللہ کی راہ میں اپنے مال اور جان سے، یہ تمہارے لئے بہتر ہے اگر تم کچھ سمجھ رکھتے ہو۔

آیت نمبر ۴۴: آمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَأَنْفِقُوا مِمَّا جَعَلَكُمْ مُسْتَخْلَفِينَ فِيهِ فَالَّذِينَ آمَنُوا مِنْكُمْ وَأَنْفَقُوا لَهُمْ أَجْرٌ كَبِيرٌ (حدید:7) ترجمہ: تم اللہ پر اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اس مال میں سے خرچ کرو جس میں تمہیں پہلوں کا قائم مقام بنایا ہے، پس جو لوگ تم میں سے ایمان لائے اور اللہ کے راستے میں خرچ کیا ان کے لئے بڑا ثواب ہے۔

استدلال۔ ۱۲: صرف آنحضرت ﷺ پر ایمان لانے کا حکم۔ اگر آپ کے بعد کوئی اور نبی پیدا ہونے والا ہوتا تو اس پر ایمان لانے کا حکم ہوتا۔ اور اس پر ایمان کو بھی شرط بنایا جاتا جس سے لازم آتا ہے کہ آپؐ کے بعد کوئی اور نبی (جس پر پہلے سے ایمان نہ رکھتے ہوں) پیدا نہ ہوگا۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 199-198,196-194,191-190 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

پہلا جواب: آنحضرت ﷺ کے مقام خاتم النبین کے تحت آپ کی متابعت میں آنے والے ایسے نبی جو ایک پہلو سے امتی ہوں اور ایک پہلو سے نبی۔ دراصل آپ ﷺ کے ظل اور بروز ہونے تھے۔ اور ان کی غرض دینِ حق کی تازگی اور قرآنی شریعت کا قیام ہونا تھا۔ اس لئے ان کی اپنی کوئی حیثیت نہ تھی اور ان کے علیحدہ ذکر کی کوئی ضرورت نہ تھی اور ان کو ماننا آنحضور ﷺ کی پیش خبریوں کو درست مان کر آپ ﷺ پر کامل ایمان کا اظہار ہی تھا۔

قرآن کریم کا اس موعود کو آنحضرت ﷺ کی بعثت ثانی فرمانا: 3 (جمعہ 4:62) اور احادیث میں اس موعود کی آنحضرت ﷺ کے نام اور والدین کے نام میں ظاہری یکسانیت کی خبریں، حتیٰ کہ بعد وفات آپ ﷺ کے ساتھ تدفین کی خبر اُس کی علیحدہ حیثیت کی نفی کی خبر ہی تھی۔

دوسرا جواب: ان آیات میں سے آیت نمبر 24 کا تخاطب ایمان لانے والوں سے ہے جسے مفتی صاحب نے یہ الفاظ زائد کر کے کہ ’پہلے انبیاء پر‘ اس کا رخ ’اہل کتاب‘ کی طرف موڑ دیا ہے جو سیاق کلام سے درست نہیں ٹھہرتا کیونکہ اگلی آیت کے الفاظ ہیں:

لِئَلَّا يَعْلَمَ أَهْلُ الْكِتَابِ أَلَّا يَقْدِرُونَ عَلَى شَيْءٍ مِنْ فَضْلِ اللَّهِ وَأَنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ (حدید 57:30) ترجمہ: تا کہ اہل کتاب کہیں یہ نہ سمجھ بیٹھیں کہ ان (مومنوں) کو اللہ کے فضل کے حصول پر کچھ قدرت نہیں۔

پس مومنوں کو رسول پر ایمان لانے کا حکم زائد معنی رکھتا ہے اور یہ اسی موعود مسیح اور مہدی پر ایمان کا حکم ہے جسے آنحضرت ﷺ کی پیشگوئی کے مطابق آنا تھا اور جس نے آپؐ کی مطابعت میں امتی نبی کا درجہ پانا تھا۔ اگلی آیت کا آخری حصہ کا مضمون بھی ویسا ہی ہے جیسا سورۃ جمعہ میں مذکور آنحضور ﷺ کی بعثت ثانیہ کی خبر سے اگلی آیت کا۔ اس سے بھی اس مضمون کا ہم رنگ ہونا ظاہر ہے۔

تیسرا جواب: ان آیات میں سے آیت نمبر 24 کے ایک حصہ یعنی:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَآمِنُوا بِرَسُولِهِ يُؤْتِكُمْ كِفْلَيْنِ مِنْ رَحْمَتِهِ وَيَجْعَلْ لَكُمْ نُورًا تَمْشُونَ بِهِ وَيَغْفِرْ لَكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ (حدید 29:57) ترجمہ: اے لوگو جو ایمان لائے ہو اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ وہ تمہیں اپنی رحمت میں سے دُہرا حصہ دے گا اور تمہیں

ایک نور عطا کرے گا جس کے ساتھ تم چلو گے۔

میں اطاعت کے نتیجہ میں جس نور دئے جانے کا ذکر ہے وہ یہی نورِ الہام جیسا کہ حضرت مسیح موعود کے درج ذیل ارشادات سے واضح ہے۔ اور یوں بجائے بند کرنے کے یہ آیت نبوت کے اجراء کی خوش خبری ہے۔ حضرت مسیح موعود فرماتے ہیں: ' اس مقام سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ بڑی اور اعلیٰ درجہ کی کرامت جو اولیاء اللہ کو دی جاتی ہے جن کو تقویٰ میں کمال ہوتا ہے وہ یہی دی جاتی ہے کہ ان کے تمام حواس اور عقل اور فہم اور قیاس میں نور رکھا جاتا ہے اور ان کی قوتِ کشفی نور کے پانیوں سے ایسی صفائی کر لیتی ہے جو دوسروں کو نصیب نہیں ہوتی۔' (آئینہ کمالاتِ اسلام، روحانی خزائن جلد نمبر 5 صفحہ نمبر 178)

اس نور کی مزید وضاحت آپ نے یوں فرمائی ہے:

ا۔ 'یعنی نورِ الہام اور نورِ اجابتِ دعا اور نور کرامت اصطفاء'۔ (آئینہ کمالاتِ اسلام، روحانی خزائن جلد نمبر 5 صفحہ نمبر 296)

ب۔ 'فالنور الذی ھو الامر الفارق بین خواص عباد اللہ و بین عباد آخرین ھو الالھام و الکشف و التحدیث'۔

(حمامۃ البشریٰ، روحانی خزائن جلد نمبر 7، صفحہ نمبر 298)

ترجمہ: وہ نور جو اللہ تعالیٰ کے خاص بندوں اور دوسرے بندوں میں فرق کرنے والا ہے وہ الہام اور کشف اور محدثیّت ہے۔

چوتھا جواب: آیت نمبر 33 میں اہل کتاب مخاطب ہیں۔ آیت کا ابتدائی حصہ ہے: يَا أَهْلَ الْكِتَابِ قَدْ جَاءَكُمْ رَسُولُنَا يُبَيِّنُ لَكُمْ كَثِيرًا مِمَّا كُنْتُمْ تُخْفُونَ مِنَ الْكِتَابِ وَيَعْفُو عَنْ كَثِيرٍ قَدْ جَاءَكُمْ مِنَ اللَّهِ نُورٌ وَكِتَابٌ مُبِينٌ (مائدہ 16:5) ترجمہ: اے اہل کتاب یقیناً تمہارے پاس ہمارا وہ رسول آ چکا ہے جو تمہارے سامنے بہت سی باتیں جو تم (اپنی) کتاب میں چھپایا کرتے تھے خوب کھول کر بیان کر رہا ہے۔

اس سیاق سے ساتھ اہل کتاب کو بائبل کی ان پیشگوئیوں کی طرف متوجہ کیا گیا ہے جن میں آنحضرت ﷺ کی خبر تھی۔ یوں اس آیت سے وہ استنباط نہیں ہو رہا جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

پانچواں جواب: آیت نمبر 34 اور 35 بھی اہل کتاب کے بارے میں ہیں۔ جیسا کہ آخری حصہ میں تورات اور انجیل کے حوالے سے ظاہر ہے اور یوں ان آیات سے بھی وہ استنباط نہیں ہو رہا جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

آیت نمبر ۲۶: آمَنَ الرَّسُولُ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْهِ مِنْ رَبِّهِ وَالْمُؤْمِنُونَ كُلٌّ آمَنَ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِنْ رُسُلِهِ وَقَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ (بقرہ 285)

ترجمہ: ایمان لائے رسول اس پر جو کچھ اُترا اس کی طرف اُس کے ربّ کی طرف سے اور مسلمان سب ایمان لائے اللہ تعالیٰ پر اور اس کے ملائکہ پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر کہ ہم جدا نہیں کرتے کسی کو اس کے رسولوں میں سے۔

آیت نمبر ۲۷: وَآمِنُوا بِمَا أَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُونُوا أَوَّلَ كَافِرٍ بِهِ وَلَا تَشْتَرُوا بِآيَاتِي ثَمَنًا قَلِيلًا وَإِيَّايَ فَاتَّقُونِ (بقرہ: 41)

ترجمہ: ایمان لاؤ! اس وحی پر جو ہم نے نازل کی ہے تصدیق کرنے والی اس وحی کی جو تمہارے پاس ہے۔

آیت نمبر ۲۸: قُلْ آمَنَّا بِاللَّهِ وَمَا أُنْزِلَ عَلَيْنَا وَمَا أُنْزِلَ عَلَى إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطِ وَمَا أُوتِيَ مُوسَى وَعِيسَى وَالنَّبِيُّونَ مِنْ رَبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِنْهُمْ وَنَحْنُ لَهُ مُسْلِمُونَ (آل عمران 84)

ترجمہ: (اے محمدؐ!) تم کہہ دو کہ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اس وحی پر جو اُتری ہم پر اور جو وحی اتری ابراہیمؑ پر اور اسماعیلؑ پر اور اسحٰقؑ پر اور یعقوبؑ اور اس کی اولاد پر اور جو ملا موسیٰؑ کو اور عیسیٰؑ کو اور سب نبیوں کو اپنے ربّ کی طرف سے، ہم جدا نہیں کرتے ان میں سے کسی کو اور ہم اس کی فرمانبرداری کرنے والے ہیں۔

آیت نمبر ۲۹: أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ يَزْعُمُونَ أَنَّهُمْ آمَنُوا بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ يُرِيدُونَ أَنْ يَتَحَاكَمُوا إِلَى الطَّاغُوتِ وَقَدْ أُمِرُوا أَنْ يَكْفُرُوا بِهِ وَيُرِيدُ الشَّيْطَانُ أَنْ يُضِلَّهُمْ ضَلَالًا بَعِيدًا (النساء 60)

ترجمہ: کیا آپؐ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ اس کتاب پر بھی ایمان رکھتے ہیں جو آپؐ کی طرف نازل کی گئی اور اس کتاب پر بھی جو آپ سے پہلے نازل کی گئی۔

آیت نمبر ۳۰: وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَآمَنُوا بِمَا نُزِّلَ عَلَى مُحَمَّدٍ وَهُوَ الْحَقُّ مِنْ رَبِّهِمْ كَفَّرَ عَنْهُمْ سَيِّئَاتِهِمْ وَأَصْلَحَ بَالَهُمْ (محمد)

ترجمہ: اور جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام کئے اور وہ اس سب وحی پر ایمان لائے جو محمد (ﷺ) پر نازل کی گئی، اور وہ اُن کے ربّ کے پاس سے امر واقعی ہے، اللہ تعالیٰ اُن کے گناہ اُن پر اتار دے گا اور اس کی حالت اچھی رکھے گا۔

آیت نمبر۴۷: لَكِنِ الرَّاسِخُونَ فِي الْعِلْمِ مِنْهُمْ وَالْمُؤْمِنُونَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَالْمُقِيمِينَ الصَّلَاةَ وَالْمُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَالْمُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ أُولَئِكَ سَنُؤْتِيهِمْ أَجْرًا عَظِيمًا (نساء:162)

ترجمہ: لیکن اُن میں جو لوگ علم پر ثابت ہیں اور ایمان والے ہیں، وہ ایمان لاتے ہیں اس وحی پر جو آپؐ سے پہلے انبیاء پر نازل ہوئی۔

آیت نمبر۴۸: إِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِينَ إِذَا دُعُوا إِلَى اللَّهِ وَرَسُولِهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ أَنْ يَقُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا وَأُولَئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ (نور 51:

ترجمہ: ایمان والوں کی بات یہ تھی کہ جب بلائے ان کو اللہ رسول کی طرف ان میں فیصلہ کرنے کے لئے تو کہیں ہم نے سنا اور مانا اور وہی لوگ فلاح پانے والے ہیں۔

آیت نمبر۴۹: وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَخْشَ اللَّهَ وَيَتَّقْهِ فَأُولَئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ (نور:52)

ترجمہ: اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسول (محمد ﷺ) کی اطاعت کریں اور اللہ سے ڈریں اور بچیں اس کے محرّمات سے، وہی لوگ مراد کو پہنچنے والے ہیں۔

آیت نمبر۵۰: قُلْ أَطِيعُوا اللَّهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ (نور:54)

ترجمہ: کہہ دیجئے کہ اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی۔

آیت نمبر۵۱: ( وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَيَخْشَ اللَّهَ وَيَتَّقْهِ فَأُولَئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ (نور:954

ترجمہ: اگر تم آپؐ کی (یعنی آنحضرت ﷺ) کی اطاعت کروگے تو ہدایت پاؤ گے۔

آیت نمبر۵۲: وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ( نور:56)

ترجمہ: اور قائم کرو نماز اور ادا کرو زکوٰۃ اور اطاعت کرو رسول (محمد ﷺ ) کی، شاید تم پر رحم ہو۔

آیت نمبر۵۳: إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ (نور : 62)

ترجمہ: ایمان والے وہ ہیں جو ایمان لائے ہیں اللہ پر اور اس کے رسول (محمد ﷺ) پر۔

آیت نمبر۵۴: ( إِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمَنَ بِالْغَيْبِ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَأَجْرٍ كَرِيمٍ (یٰس 11)

ترجمہ: بس آپؐ تو صرف ایسے ہی شخص کو ڈرا سکتے ہیں جو نصیحت پر چلے، اور خدا سے بے دیکھے ڈرے، سو آپؐ اس کو مغفرت اور عمدہ عوض کی خوشخبری سنا دیجئے۔

آیت نمبر۵۵: إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ: (حجرات 15)

ترجمہ: ایمان والے وہ ہیں جو ایمان لائیں اللہ پر اور اس کے رسول (ﷺ) پر۔

آیت نمبر۵۶: وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيمًا( احزاب:71 )

ترجمہ: اور جو کوئی پیروی کرے اللہ کی اور اس کے رسول (محمد ﷺ ) کی اس نے پائی بڑی مراد۔

آیت نمبر۵۸: اتَّبِعُوا مَا أُنْزِلَ إِلَيْكُمْ مِنْ رَبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوا مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءَ قَلِيلًا مَا تَذَكَّرُونَ ( اعراف:3 )

ترجمہ: اس وحی کا اتباع کرو جو تمہاری طرف تمہارے ربّ کی طرف سے نازل ہو چکی ہے، اور نہ چلو اُس کے سوا اور رفیقوں کے پیچھے۔

استدلال۔ ۱۳: صرف اس وحی پر ایمان لانے کا حکم ہے جو آپ ﷺ پر اور آپ سے پہلے نازل ہوئی اور اسی پر جنت و مغفرت کے وعدہ ہیں۔ اگر بعد میں بھی سلسلہ وحی جاری ہوتا تو اس وحی پر بھی ایمان لانے کی تاکید ہوتی۔ لیکن کسی اور وحی پر ایمان لانے کا حکم نہیں اور اس کے بغیر ہی نجات ہے جو اس کا اعلان ہے کہ آپ ﷺ کے بعد کوئی وحی نازل نہ کی جائے گی اور نہ کوئی نبی پیدا ہو گا۔

( ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 194-191، 204-202، 205 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

پہلا جواب: آنحضرت ﷺ پر اور آپ سے پہلے نازل ہونے والی وحی پر ایمان کا حکم جہاں اس وحی کی حقانیت پر ایمان ہے وہیں اللہ تعالیٰ کی اس سنت پر بھی ایمان کا حکم ہے کہ وحی کا سلسلہ ہمیشہ سے جاری ہے اور چونکہ اللہ کی سنت تبدیل نہیں ہوتی اس لئے ہمیشہ جاری رہے گا۔ اور اللہ کی رضا اور اس کے عطا کردہ انعام جس طرح پہلے ان لوگوں کے لئے مقدر رہے جو اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ وحی پر ایمان لائے اسی طرح آئندہ بھی ایمان لانے والے ان انعامات کے وارث ہوں گے۔ تاہم چونکہ آنحضرت ﷺ پر نازل ہونے والی شریعت آئندہ آنے والے تمام انسانوں کے لئے ہمیشہ ہدایت کا راستہ رہنی تھی اور آپ ﷺ کے بعد کوئی ایسی

وحی نازل نہ ہوتی تھی جو کسی شریعت کی حامل ہو بلکہ صرف ایسی وحی نبوت کا نزول ہوتا تھا جو تبشیر و انذار پر مشتمل ہو اس لئے بعض جگہ اس پر ایمان لانے کا علیحدہ سے حکم نہ دیا گیا اور من قبلکم کی قید بھی لگائی۔ جیسا کہ مفتی صاحب کی منتخبہ بعض آیات۔ لیکن قرآن کریم میں ہر وحی پر ایمان کا حکم من قبلکم کی شرط کے بغیر بھی ہے اور آئندہ زمانہ کا بھی احاطہ کرتا ہے۔ جیسے یہ آیت كُلٌّ آمَنَ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ (بقرہ 286)

ترجمہ: (اُن میں سے) ہر ایک ایمان لے آیا اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر۔

ہم دوسرے باب میں دیکھ چکے ہیں کہ کتاب کا لفظ وحی الٰہی کے لئے استعمال ہوا ہے۔ لہٰذا یہاں مومنوں کی یہ علامت بتلائی گئی ہے وہ ہر رسول اور ہر وحی پر ایمان لاتے ہیں اور یہ کہ ان کا شعار سننا اور ماننا ہوتا ہے۔ جیسا کہ فرمایا: وَقَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا (بقرہ 2:286)

ترجمہ: اور انہوں نے کہا کہ ہم نے سنا اور ہم نے اطاعت کی۔

دوسرا جواب: آیت 27 (بقرہ:۴۱) کے مخاطب اہل کتاب ہیں۔ آیت 29 (نساء:۶۰) منافقین کے بارہ میں ہے اور آیت 47 (نساء:۱۶۲) یہود کے بارے میں ہے اور اس طرح ان تینوں آیات سے وہ استنباط نہیں ہو رہا جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

تیسرا جواب: آیت نمبر 54 (یٰس:۱۱) میں آنحضور ﷺ کی وحی اور آپؐ سے پہلے انبیاء کی وحی پر ایمان کا کوئی ذکر نہیں ہے اور اس طرح اس آیت سے وہ استنباط نہیں ہو رہا جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

آیت نمبر ۴۵: هُوَ الَّذِي بَعَثَ فِي الْأُمِّيِّينَ رَسُولًا مِنْهُمْ يَتْلُو عَلَيْهِمْ آيَاتِهِ وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَإِنْ كَانُوا مِنْ قَبْلُ لَفِي ضَلَالٍ مُبِينٍ وَآخَرِينَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوا بِهِمْ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ (جمعہ:3-2)

ترجمہ: وہی ہے جس نے بھیجا اَن پڑھوں میں ایک رسول انہی میں سے، پڑھتا ہے ان کے پاس اس کی آیتیں اور ان کو سنوارتا ہے اور سکھاتا ہے عقل مندی، اور اس سے پہلے پڑے تھے یہ صریح گمراہی میں، اور ایک اوروں کے واسطے انہی میں سے جو ابھی اُن میں نہیں ملے اور وہی ہے زبردست حکمت والا۔

استدلال۔ ۱۴: یعنی آپ ﷺ کی نبوت تمام نسلوں کے بھی محیط اور شامل ہے جو آپ کے عہد مبارک میں پیدا نہ ہوئے تھے اور قیامت تک پیدا ہوتے رہیں گے۔ اس لئے آپ کے بعد نہ کسی اور نبی کی ضرورت ہے اور نہ گنجائش۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 201-199 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب: اس آیت میں آنحضرت ﷺ کی ایک اور بعثت کی واضح خبر ہے اور مفتی صاحب کے ترجمہ سے بھی مترشح ہے 'اوروں کے واسطے جو ان سے ابھی ملے نہیں ، انہی میں سے 'یعنی وہ لوگ جو ابھی آنحضرت ﷺ اور ان کے اصحاب سے نہیں ملے اللہ تعالیٰ 'انہی میں سے' آنحضور ﷺ کو پھر معبوث کرے گا۔ اس آیت کے نزول پر اس کی تشریح خود آنحضرت ﷺ نے فرمائی اور صحیح بخاری میں یوں بیان ہوئی:

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ہم آنحضرت ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ آنحضرت ﷺ پر سورۃ جمعہ نازل ہوئی جس میں یہ آیت بھی تھی 3۔ حضور ﷺ سے یہ دریافت کیا گیا کہ یارسول اللہ یہ کون لوگ ہیں جن کا اس آیت میں ذکر ہے۔ آنحضور ﷺ نے اس سوال کا کوئی جواب نہ دیا۔ حتیٰ کہ حضور ﷺ سے تین دفعہ پوچھا گیا۔ اسی مجلس میں سلمان فارسیؓ بھی بیٹھے تھے۔ آنحضرت ﷺ نے اپنا ہاتھ حضرت سلمان فارسیؓ پر رکھ کر فرمایا! کہ اگر ایمان ثریا کے پاس بھی ہو گا تو ان (اہل فارس (میں سے ایک شخص یا ایک سے زیادہ اشخاص اس کو پالیں گے۔

( صحیح بخاری جزو ثالث 3 مکتبۃ العصریہ بیروت )

یہ حدیث بعد کے زمانہ میں اہل فارس میں سے ایک وجود کے ذریعہ آنحضرت ﷺ کی بعثت ثانیہ کی مکمل پیش خبری ہے۔

اس آیت میں اوّل امیین میں اور پھر ان آخرین میں جو آپ ﷺ سے ابھی ملے نہیں آپ ﷺ کی بعثت ثانیہ کی واضح خبر ہے۔ یہ تشریح بہت سارے بزرگوں نے فرمائی ہے۔ اور یوں یہ آیت ختم نبوت کے ان معنوں کو رد کرتی ہے جو انعام نبوت کو ختم کرتے ہیں اور آنحضرت ﷺ کے مقام خاتم النبین کے ان معنوں کی تصدیق کرتی ہے جس کے مطابق آپؐ کے تابع امتی نبوت کا راستہ کھلا ہے۔

آیت نمبر ۴۶: قُلْ هَذِهِ سَبِيلِي أَدْعُو إِلَى اللَّهِ عَلَى بَصِيرَةٍ أَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِي وَسُبْحَانَ اللَّهِ وَمَا أَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ (یوسف:108)

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے کہ یہ میرا طریق ہے، مَیں خدا کی طرف اس طور پر بلاتا ہوں کہ مَیں دلیل پر قائم ہوں، میں بھی اور میرے ساتھ والے بھی۔

استدلال۔ ۱۵: اس آیت میں ارشاد ہے کہ دعوتِ حق دینے والے آنحضرت ﷺ اور وہ صحابہ کرامؓ اور علمائے امت جو آپ کے اسوۂ حسنہ کے متبع اور

پیرو ہیں۔اگر آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی اور نبی دنیا میں پیدا ہونے والا تھا تو مناسب تھا کہ آنحضرت ﷺ کے بعد پہلے ان انبیاء کا ذکر ہوتا جو آپ ﷺ کے بعد آنے والے تھے۔پھر ان کے بعد صحابہ کرامؓ اور علماء کا تذکرہ درجہ بدرجہ ہوتا۔ثابت ہوا کہ آپ کے بعد کوئی اور نبی معبوث ہونے والا نہیں۔(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 202-201 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب:آنحضرت ﷺ کی متابعت میں امت میں آنے والے رسول بدرجہ اولیٰ آپ ﷺ کے ساتھی ہیں بلکہ ان پر ایمان لانے والوں کو بھی ایک حدیث میں آنحضور ﷺ نے اپنے اصحاب کے طریق پر ہونے والا فرمایا ہے۔پس اس آیت میں ان سب کا مجموعی ذکر ہے کہ وہ دلیل پر قائم ہوں گے اور جوبات کریں گے دلیل سے کریں گے اور علیحدہ علیحدہ ذکر کی کوئی ضرورت نہ تھی۔

آیت نمبر ۵۷: وَإِذْ أَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّينَ مِيثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُوحٍ وَإِبْرَاهِيمَ وَمُوسَى وَعِيسَى ابْنِ مَرْيَمَ وَأَخَذْنَا مِنْهُمْ مِيثَاقًا غَلِيظًا

(احزاب:7)ترجمہ:اور یاد کرو جب ہم نے انبیاء سے عہد لیا،اور آپ سے (اے محمدؐ) اور نوحؑ اور ابراہیمؑ،اور موسیٰؑ اور عیسیٰؑ ابنِ مریم سے۔

استدلال۔۱۶ : اس آیت میں سب سے پہلے آنحضرت ﷺ کا ذکر فرمایا گیا۔ ایک حدیث کے مطابق آپ نے فرمایا کہ میں پیدائش میں تمام انبیاء سے پہلے تھا اور اس عالم بعث میں سب کے آخر میں اسی لئے سب سے پہلے میرا نام لیا گیا۔(ابن کثیر جلد نمبر 8 صفحہ نمبر 48)

اس ارشاد سے معلوم ہوا کہ اس آیت میں بھی آنحضرت کے سب سے پہلے اور سب سے آخری نبی ہونے کی دلیل ہے۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 205-204 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب:آنحضرت ﷺ سے بھی وہ عہد لیا جانا جو پہلے تمام انبیاء سے لیا گیا جس کا آل عمران 3:82 میں ذکر ہے کہ جو نبی بعد میں آئے اس پر ایمان لایا جائے اور اس کی مدد کی جائے درحقیقت آپ ﷺ کے بعد سلسلہ وحی و نبوت جاری رہنے کی خبر ہے۔ورنہ آپ ﷺ سے یہ عہد لینے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔

آنحضرت ﷺ نے اپنے سب سے پہلے نبی بنائے جانے کا خود بھی ذکر فرمایا ہے جو کہ آپ کا اعزاز ہے۔سچ تو یہ ہے کہ آپ ﷺ ہر لحاظ سے اول تھے کہ یہ کائنات پیدا ہی آپ کے لئے کی گئی ہے جیسا کہ حدیث قدسی ہے:

لولاک لما خلقت الافلاک

ترجمہ:اگر آپ ﷺ کی پیدائش مقصود نہ ہوتی تو یہ کائنات پیدا نہ کی جاتی۔

اس تناظر میں اس آیت میں آپ ﷺ کے ذکر کے بعد دیگر انبیاء کا ذکر تو اس عہد کے عام ہونے کا مضمون ہے اور بطور مثال ہے۔اور ظاہر ہے کہ مثال کے طور پر دیگر انبیاء کا ذکر آپ ﷺ کے بعد ہی ہونا تھا۔اصل بات آپ ﷺ سے عہد لیا جانا تھا جو آپ ﷺ کے بعد سلسلۂ نبوت جاری رہنے پر دلیل ہے اور جس کے تحت آنحضرت ﷺ نے ستر کے قریب احادیث میں اپنے بعد آنے والے مہدی اور مسیح کی خبر دی اور اس کی اتباع اور مدد کرنے کی تاکید فرمائی۔

آیت نمبر (یونس:14-13)

ترجمہ:اور ہم ہلاک کر چکے سب امتوں کو تم سے پہلے،جبکہ انہوں نے ظلم کیا اور لائے تھے ان کے رسول ان کے پاس کھلی نشانیاں اور ہرگز نہ تھے وہ ایمان لانے والے،یونہی سزا دیتے ہیں ہم گنہگار قوم کو،پھر ہم نے تم کو نائب کیا زمین میں ان (سب(امتوں کے بعد تاکہ دیکھیں تم کیا کرتے ہو۔

آیت نمبر ۶۰: ثُمَّ جَعَلْنَاكُمْ خَلَائِفَ فِي الْأَرْضِ مِنْ بَعْدِهِمْ لِنَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُونَ (انعام:165)

ترجمہ:وہ اللہ ہے جس نے تمہیں زمین میں خلیفہ بنایا اور تم میں سے بعض کے درجات دوسروں پر بلند کئے۔

آیت نمبر ۶۱: هُوَ الَّذِي جَعَلَكُمْ خَلَائِفَ (فاطر 39)ترجمہ:وہ اللہ وہی ہے جس نے تمہیں زمین پر خلیفہ بنایا۔

استدلال۔۱۷ :ان آیات کے مطابق امت محمدیہ تمام امتوں کی خلیفہ اور زمین میں سب کی قائم مقام ہے جس کا حاصل صاف ہے کہ یہ امت آخر الامم ہے اس کے بعد نہ کوئی جدید نبی آئے گا اور نہ اس کی کوئی نئی امت پیدا ہو گی۔(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 209-205 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

پہلا جواب:امت محمدیہ آخری امت ہے اس امر میں کوئی اختلاف نہیں۔ آنحضرت ﷺ کی لائی ہوئی شریعت قرآن کریم قیامت تک بنی نوع انسان کی شریعت رہے گی اور چونکہ اب کوئی نئی شریعت نہیں آئے گی اس لئے کوئی نئی امت بھی نہیں ہو گی کیونکہ امت شریعت سے ہے نہ کہ نبی سے۔بنی اسرائیل میں حضرت موسیٰؑ کے بعد ہزارہا نبی آئے۔یہ نبی براہ راست منتخب ہوتے تھے لیکن پھر بھی کوئی نئی امت نہ بنی اور بنی اسرائیل بدستور حضرت موسیٰؑ کی امت رہے۔

امت محمدیہ ﷺ میں آنے والے نبی تو امتی ہوں گے اور جو خود امتی ہو اس کی امت کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ پس امت محمدیہ ﷺ پھر بھی آخر الامم رہے گی اور باوجود امتی نبی کی آمد کے کوئی نئی امت نہ پیدا ہو گی اور یہی مضمون ان سب آیات کا ہے۔

دوسرا جواب: ان آیات میں سے آیت نمبر 59 (یونس 15:10) کے آخر میں فرمایا گیا ہے کہ 3 ہم دیکھیں تم کیسے عمل کرتے ہو۔ ایسے ہی الفاظ یہود کے لئے بھی ان کے زمین میں خلیفہ بنائے جانے کے وقت استعمال ہوئے۔ جیسا کہ ارشاد ہوُا:

وَيَسْتَخْلِفَكُمْ فِي الْأَرْضِ فَيَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُونَ (اعراف 130:7)

ترجمہ: اور تمہیں زمین میں جانشین بنادے پھر وہ دیکھے کہ تم کیسے عمل کرتے ہو۔ یہ ایک جیسے الفاظ ان دونوں اقوام کے ایک جیسا ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ یہود کا بڑا گناہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تکذیب تھا۔ گویا یہاں یہ اشارہ ہے کہ امتِ محمدیہ میں بھی ایک عیسیٰ پیدا ہونے والا ہے۔ (باستفادہ کتاب حضرت مسیح موعود، تذکرۃ الشہادتین، روحانی خزائن، جلد ۲۱، صفحہ ۱۴، ۱۳)۔

آیت نمبر ۶۲: اقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ (قمر:1)

ترجمہ: قریب آپہنچی قیامت اور شق ہو گیا چاند (جو کہ قربِ قیامت کی علامت اور آنحضرت ﷺ کا معجزہ ہے)

آیت نمبر ۶۳: 33 (انبیاء:1) ترجمہ: لوگوں کے لئے اُن کا حساب (قیامت کا دن) (قریب آگیا اور وہ غفلت میں اس سے روگردانی کر رہے ہیں۔

آیت نمبر ۶۴: 3 (نحل:1) ترجمہ: آپہنچا خدا تعالیٰ کا حکم (یعنی قیامت (سو تم اس میں جلدی مت مچاؤ۔

آیت نمبر ۹۲: إِنْ هُوَ إِلَّا نَذِيرٌ لَكُمْ بَيْنَ يَدَيْ عَذَابٍ شَدِيدٍ (سبا 46) ترجمہ: محمد (ﷺ) تو ڈرانے والے ہیں ایک آنے والے عذابِ شدید سے پہلے۔

آیت نمبر ۹۵: فَهَلْ يَنْظُرُونَ إِلَّا السَّاعَةَ أَنْ تَأْتِيَهُمْ بَغْتَةً فَقَدْ جَاءَ أَشْرَاطُهَا فَأَنَّى لَهُمْ إِذَا جَاءَتْهُمْ ذِكْرَاهُمْ (محمدؐ:18)

ترجمہ: وہ لوگ اب کس چیز کا انتظار کر رہے ہیں بجز اس کے کہ اُن پر قیامت اچانک پہنچ جائے اس لئے اب قیامت کی علامات آپہنچی ہیں۔

استدلال۔۱۸: اتنی طویل اور عریض مدت کے ہوتے ہوئے اگر قیامت کو قریب کہا جا سکتا ہے تو صرف اس اعتبار سے کہ آپ ﷺ کے اور قیامت کے درمیان کوئی نبی نہیں۔ (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 231-229-228,210-209 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

پہلا جواب: آیت نمبر 62 (قمر:2 (میں مذکور ساعت، ساعت وسطیٰ ہے نہ کہ ساعت قیامت جیسا کہ اسی سورت میں ساعت کا ایک اور ذکر یوں بھی ہے کہ:

ترجمہ: بلکہ ان سے انقلاب کی گھڑی کا وعدہ کیا گیا ہے۔ (قمر 47:54)

صحیح بخاری سے یہ بھی ثابت ہے کی آنحضرت ﷺ نے اس آیت کو غزوہ بدر کے دن پڑھا۔

آیت نمبر 63 (انبیاء:2) میں حساب کی گھڑی کے قریب آجانے اور آیت نمبر 64 (نحل:2) میں اللہ کے حکم کے آپہنچنے کا ماضی میں ذکر قیامت کے یقینی ہونے کا اظہار ہیں۔

آیت نمبر 92 (سباء:46) میں آنحضرت ﷺ کے نذیر ہونے کا ذکر ہے اور قیامت کا یہ انذار سب انبیاء کرتے رہے ہیں۔

آیت نمبر 95 (محمدؐ:17) میں ساعت سے مراد قیامت وسطیٰ یعنی آپؐ کے مخالفین کی تباہی کی گھڑی ہے جس کی علامات میں شق القمر (قمر:2) اور آنحضرت ﷺ کی ہجرت مدینہ (انفال:34) میں بتائی گئی تھیں اور جو کہ پہلے ہی ظاہر ہو چکی ہیں۔

اور یوں ان پانچوں آیات سے وہ استنباط نہیں ہو رہا جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

دوسرا جواب: اگر ان آیات کے یہی معنی ہیں کہ آنحضرت ﷺ علاماتِ قیامت میں سے ہیں اور یہ کہ

'آپ ﷺ اور قیامت کے درمیان کوئی جدید نبی نہیں'۔ (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 210 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

تو اس سے بھی یہی مراد ہے کہ آپ ﷺ کے بعد قیامت تک کوئی صاحب شریعت نبی نہ ہو گا۔ جیسا کہ اس حدیث رسول ﷺ سے ظاہر ہے جو مفتی صاحب نے اسی صفحہ پر بیہقی جلد 9 صفحہ نمبر 369 کے حوالے سے درج کی ہے اور جس کا ترجمہ یوں کیا ہے:

'وہ ناقہ جس کو تم نے دیکھا اور یہ دیکھا کہ میں اس کو چلا رہا ہوں وہ قیامت ہے جو

ہم پر قائم ہو گی نہ میرے بعد کوئی نبی ہے اور نہ میری امت کے بعد کوئی امت'۔

کیوں کہ امت شریعت سے ہے اس لئے آنحضرت ﷺ کے اس ارشاد سے یہی مراد ہے کہ آپ ﷺ کے بعد نہ کوئی صاحب شریعت نبی ہو گا اور نہ کوئی نئی امت۔ اور چونکہ یہ حدیثِ رسول ﷺ قیامت کے حوالے سے ہے اس لئے مفتی صاحب کی پیش کردہ آیات میں بھی یہی مراد لیا جانا چاہئے۔

آیت نمبر ۶۵: كَذَلِكَ يُوحِي إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكَ اللَّهُ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ (شوریٰ:3)

ترجمہ: اسی طرح اللہ تعالیٰ وحی بھیجتا ہے آپؐ کی طرف اور ان انبیاء کی طرف جو آپؐ سے پہلے ہیں، وہ اللہ جو زبردست حکمت والا ہے۔

آیت نمبر ۶۶: وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلَى أُمَمٍ (انعام:42)

ترجمہ: اور ہم نے تم سے پہلے رسول بھیجے تھے، بہت امتوں کی طرف۔

آیت نمبر ۶۷: قُلْ قَدْ جَاءَكُمْ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِي بِالْبَيِّنَاتِ (آل عمران :183) ترجمہ: اے محمدؐ! آپ کہہ دیجئے کہ مجھ سے پہلے کس قدر پیغمبر آئے معجزے لے کر۔

آیت نمبر ۶۸: فَقَدْ كُذِّبَ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِكَ (آل عمران:184)

ترجمہ: آپؐ سے پہلے بہت سے رسول جھٹلائے گئے۔

آیت نمبر ۶۹: وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِنْ قَبْلِكَ (انعام:10)

ترجمہ: اور مذاق اُڑایا گیا ان رسولوں کا جو آپ ﷺ سے پہلے گزرے۔

آیت نمبر ۷۰: وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِكَ (انعام:34)

ترجمہ: اور جھٹلائے گئے ہیں بہت سے رسول تم سے پہلے۔

آیت نمبر ۷۱: وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا نُوحِي إِلَيْهِمْ (یوسف :109)

ترجمہ: اور ہم نے آپؐ سے پہلے مختلف بستی والوں میں سے جتنے (رسول) بھیجے سب آدمی ہی تھے (کوئی بھی فرشتہ نہ تھا)۔

آیت نمبر ۷۲: وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِنْ قَبْلِكَ (رعد:32) ترجمہ: اور ٹھٹھا کیا گیا بہت سے رسولوں کے ساتھ آپؐ سے پہلے

آیت نمبر ۷۳: وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا رُسُلًا مِنْ قَبْلِكَ (رعد:38) ترجمہ: اور ہم نے بھیجے ہیں بہت سے رسول آپؐ سے پہلے۔

آیت نمبر ۷۴: وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا نُوحِي إِلَيْهِمْ (نحل: 43) ترجمہ: (اے محمدؐ) آپؐ سے پہلے بھی ہم نے یہی مرد بھیجے تھے کہ ہم حکم بھیجتے تھے ان کی طرف۔

آیت نمبر ۷۵: تَاللَّهِ لَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلَى أُمَمٍ مِنْ قَبْلِكَ (نحل:63)

ترجمہ: اللہ کی قسم! ہم نے بہت سے رسول بھیجے بہت فرقوں میں آپؐ سے پہلے۔

آیت نمبر ۷۶: وَالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ مِنَ الْكِتَابِ هُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ (فاطر:31)

ترجمہ: اور جو کتاب ہم نے آپ کی طرف بطور وحی بھیجی وہی حق ہے، تصدیق کرنے والی اپنے سے پہلی وحی کی۔

آیت نمبر ۷۷: 3(بنی اسرائیل:77) ترجمہ: دستور پڑا ہوا ان رسولوں کا جو آپؐ سے پہلے بھیجے ہم نے۔

آیت نمبر ۷۸: 333(انبیاء:25)

ترجمہ: اور ہم نے آپؐ سے پہلے جو کوئی رسول بھیجا اس کو بھی وحی کی کہ کوئی بندگی کے لائق نہیں میرے سوا، سو میری ہی بندگی کرو۔

آیت نمبر ۷۹: وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَسُولٍ وَلَا نَبِيٍّ ---(حج: 52) ترجمہ: اور ہم نے آپؐ سے پہلے جو کوئی رسول اور نبی بھیجا ہے۔

آیت نمبر ۸۰: وَمَا أَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِينَ إِلَّا إِنَّهُمْ لَيَأْكُلُونَ الطَّعَامَ وَيَمْشُونَ فِي الْأَسْوَاقِ (فرقان:20)

ترجمہ: اور جتنے بھیجے ہم نے آپؐ سے پہلے رسول سب کھانا کھاتے تھے۔

آیت نمبر ۸۱: وَإِنْ يُكَذِّبُوكَ فَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِكَ وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ (فاطر:4)

ترجمہ: آپؐ سے پہلے بہت رسول جھٹلائے گئے۔

آیت نمبر ۸۲: وَلَقَدْ أُوحِيَ إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكَ لَئِنْ

أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ (زمر:65(

ترجمہ: آپؐ کی طرف اور آپؐ سے پہلے انبیاء کی طرف یہ وحی بھیجی گئی کہ اگر (بالفرض) تم بھی شرک کرو تو تمہارے بھی سارے عمل حبط (بیکار) ہو جائیں، اور تم خسارہ والوں میں داخل ہو جاؤ۔

آیت نمبر ۸۳: 333 (حٰم سجدہ:43)

ترجمہ: آپؐ سے وہی کہا جاتا ہے جو سب رسولوں سے آپ سے پہلے کہا گیا کہ آپؐ کا ربّ مغفرت والا ہے اور دردناک عذاب والا۔

آیت نمبر ۸۴: كَذَلِكَ يُوحِي إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكَ اللَّهُ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ (شوریٰ:3)

ترجمہ: ایسے ہی وحی بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ آپؐ کی طرف اور آپؐ سے پہلوں کی طرف جو زبردست حکمت والا ہے۔

آیت نمبر ۸۵ وَكَذَلِكَ مَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِي قَرْيَةٍ مِنْ نَذِيرٍ ( زخرف:23) ترجمہ: اور اسی طرح جو رسول بھیجا ہم نے آپؐ سے پہلے کسی بستی میں۔۔۔

آیت نمبر ۸۶: وَاسْأَلْ مَنْ أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رُسُلِنَا أَجَعَلْنَا مِنْ دُونِ الرَّحْمَنِ آلِهَةً يُعْبَدُونَ (زخرف:45) ترجمہ: اور ان رسولوں سے دریافت کر لیجئے جو ہم نے آپؐ سے پہلے بھیجے تھے۔

آیت نمبر ۸۷: وَكَمْ أَرْسَلْنَا مِنْ نَبِيٍّ فِي الْأَوَّلِينَ (زخرف:6)

ترجمہ: اور بہت رسول بھیجے ہم نے پہلی امتوں میں۔

آیت نمبر ۹۷: قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِجِبْرِيلَ فَإِنَّهُ نَزَّلَهُ عَلَى قَلْبِكَ بِإِذْنِ اللَّهِ مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَبُشْرَى لِلْمُؤْمِنِينَ ( بقرہ: 97) ترجمہ: سو جبرائیلؑ نے یہ قرآن آپؐ کے قلب تک پہنچا دیا ہے خداوندی حکم سے، اس کی یہ حالت ہے کہ تصدیق کر رہا ہے اس وحی کی جو آپؐ سے پہلے نازل ہو چکی ہے۔

آیت نمبر ۹۸: وَلَمَّا جَاءَهُمْ رَسُولٌ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ مُصَدِّقٌ لِمَا مَعَهُمْ نَبَذَ فَرِيقٌ مِنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ كِتَابَ اللَّهِ وَرَاءَ ظُهُورِهِمْ كَأَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُونَ (بقرہ:101) ترجمہ: اور جب اُن کے پاس رسول (محمدؐ) اللہ کی طرف سے جو اس وحی کی تصدیق کرتا ہے جو اہل کتاب کے ساتھ تھی (یعنی توراۃ وانجیل وغیرہ)

آیت نمبر ۹۹: وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِمَا مَعَهُمْ قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُونَ أَنْبِيَاءَ اللَّهِ مِنْ قَبْلُ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ( بقرہ:91) ترجمہ: قرآن مجید حق ہے اس وحی کی تصدیق کرنے والا جو اہل کتاب کے ساتھ تھی (یعنی توراۃ وانجیل وغیرہ)

استدلال۔۱۹ : مِن قبلک، من قبلُ اور امم اولین کی قید کے ساتھ نبوت و رسالت و وحی کے سلسلہ کا صرف زمانہ ما قبل محدود ہونے سے ظاہر ہے کہ بعد میں نہ کوئی نبی ہو گا اور نہ سلسلہ وحی جاری رہے گا۔ اگر یہ سلسلہ جاری تھا تو مناسب بلکہ ضروری تھا کہ قرآن انبیاء سابقین کی طرح آنے والے انبیاء کا بھی مسلسل و مکمل تذکرہ کرتا، ان کے نام، ان کے مولد، حلیہ، اخلاق وعادات اور حالات بیان کر دیتا۔ یہ تذکرہ نہ ہونا یہ حکم کر رہا ہے کہ آئندہ سلسلہ نبوت باقی نہیں۔۔۔ خلاصہ یہ کہ حضرت عیسیٰؑ کے سوا اس امت میں کسی نبی یا رسول کے پیدا ہونے کا قطعاً کوئی تذکرہ بلکہ اشارہ تک کسی حدیث میں نہیں۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 224-233، 210-231 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء )

پہلا جواب: اس استدلال کے حق میں کہ قرآن نبوت و رسالت اور وحی کا نزول صرف زمانہ ما قبل میں کرتا ہے پیش کردہ 26 آیات اصل میں 25 ہیں کیونکہ آیت 65 اور آیت 84 دونوں ایک ہی ہیں یعنی شوریٰ:3 اور شائد غلطی سے علیحدہ نمبروں کے ساتھ دہرا دی گئی ہیں۔ ان 25 میں سے 22 میں ما قبل کا ذکر صرف بطور مثال ہے اور یہ اظہار مقصود ہے کہ آنحضور ﷺ کے حالات گزشتہ انبیاء جیسے ہیں۔ ان کی تفصیل درج ذیل ہے:

آیت 66 (انعام:42) وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلَى أُمَمٍ مِنْ قَبْلِكَ فَأَخَذْنَاهُمْ بِالْبَأْسَاءِ وَالضَّرَّاءِ لَعَلَّهُمْ يَتَضَرَّعُونَ میں گزشتہ انبیاء پر سختیاں گزرنے کا ذکر ہے۔ آیت 67 (آل عمران:183) الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ عَهِدَ إِلَيْنَا

أَلَّا نُؤْمِنَ لِرَسُولٍ حَتَّى يَأْتِيَنَا بِقُرْبَانٍ تَأْكُلُهُ النَّارُ قُلْ قَدْ جَاءَكُمْ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِي بِالْبَيِّنَاتِ وَبِالَّذِي قُلْتُمْ فَلِمَ قَتَلْتُمُوهُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ میں یہود کے مطالبہ پر ذکر ہے کہ گزشتہ انبیاء کھلے کھلے نشان لائے۔

آیت 68 (آل عمران:184)فَإِنْ كَذَّبُوكَ فَقَدْ كُذِّبَ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِكَ جَاءُوا بِالْبَيِّنَاتِ وَالزُّبُرِ وَالْكِتَابِ الْمُنِيرِ میں گزشتہ انبیاء کو جھٹلائے جانے کا ذکر ہے۔ آیت 69(انعام:10) وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِنْ قَبْلِكَ فَحَاقَ بِالَّذِينَ سَخِرُوا مِنْهُمْ مَا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ میں گزشتہ انبیاء سے تمسخر کئے جانے کا ذکر ہے ۔ آیت 70 (انعام:34) وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِكَ فَصَبَرُوا عَلَى مَا كُذِّبُوا وَأُوذُوا حَتَّى أَتَاهُمْ نَصْرُنَا وَلَا مُبَدِّلَ لِكَلِمَاتِ اللَّهِ وَلَقَدْ جَاءَكَ مِنْ نَبَإِ الْمُرْسَلِينَ میں گزشتہ انبیاء کے جھٹلائے جانے کا ذکر ہے آیت 71 (یوسف :109) وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا نُوحِي إِلَيْهِمْ میں گزشتہ انبیاء کے مرد ہونے کا ذکر ہے۔ آیت 72 (رعد:32) وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِنْ قَبْلِكَ فَأَمْلَيْتُ لِلَّذِينَ كَفَرُوا ثُمَّ أَخَذْتُهُمْ فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ میں گزشتہ انبیاء سے تمسخر کئے جانے کا ذکر ہے۔ آیت 73 (رعد:38) وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا رُسُلًا مِنْ قَبْلِكَ وَجَعَلْنَا لَهُمْ أَزْوَاجًا وَذُرِّيَّةً وَمَا كَانَ لِرَسُولٍ أَنْ يَأْتِيَ بِآيَةٍ إِلَّا بِإِذْنِ اللَّهِ لِكُلِّ أَجَلٍ كِتَابٌ میں ذکر ہے کہ گزشتہ انبیاء کی بیویاں اور ذریت تھی۔ آیت 74 (نحل:43) وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا نُوحِي إِلَيْهِمْ فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُونَ میں گزشتہ انبیاء کے مرد ہونے کا ذکر ہے۔

آیت 75 (نحل:63)تَاللَّهِ لَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلَى أُمَمٍ مِنْ قَبْلِكَ فَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطَانُ أَعْمَالَهُمْ فَهُوَ وَلِيُّهُمُ الْيَوْمَ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ میں ذکر ہے کہ گزشتہ انبیاء کے مخالفین شیطان کے پیرو تھے۔ آیت 76 (فاطر:31) وَالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ مِنَ الْكِتَابِ هُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ إِنَّ اللَّهَ بِعِبَادِهِ لَخَبِيرٌ بَصِيرٌ میں ذکر ہے کہ قرآن کریم گزشتہ وحی کی تصدیق کرتا ہے۔

آیت 78 (انبیاء:25) میں ذکر ہے کہ گزشتہ انبیاء کی طرف وحی ہوئی کہ اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ آیت 79 (حج:52) وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَسُولٍ وَلَا نَبِيٍّ إِلَّا إِذَا تَمَنَّى أَلْقَى الشَّيْطَانُ فِي أُمْنِيَّتِهِ میں ذکر ہے کہ گزشتہ انبیاء کی تمناؤں میں شیطان کچھ ملا دیتا تھا۔ آیت 80 (فرقان:20) وَمَا أَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِينَ إِلَّا إِنَّهُمْ لَيَأْكُلُونَ الطَّعَامَ وَيَمْشُونَ فِي الْأَسْوَاقِ میں گزشتہ انبیاء کے بازاروں میں چلنے پھرنے کا ذکر ہے۔ آیت 81 (فاطر:4) وَإِنْ يُكَذِّبُوكَ فَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِنْ قَبْلِكَ وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ میں گزشتہ انبیاء کے جھٹلائے جانے کا ذکر ہے۔ آیت 82 (زمر:65) وَلَقَدْ أُوحِيَ إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكَ لَئِنْ أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ میں ذکر ہے کہ گزشتہ انبیاء کا کام بھی شرک سے روکنا تھا۔ آیت 83 (حم سجدہ:43) میں ذکر ہے کہ آپؐ سے وہی کہا جاتا ہے جو گزشتہ انبیاء سے کہا گیا۔

آیت 85(زخرف:23) ( وَكَذَلِكَ مَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِي قَرْيَةٍ مِنْ نَذِيرٍ إِلَّا قَالَ مُتْرَفُوهَا إِنَّا وَجَدْنَا آبَاءَنَا عَلَى أُمَّةٍ وَإِنَّا عَلَى آثَارِهِمْ مُقْتَدُونَ میں ذکر ہے کہ آپؐ کے مخالفین گزشتہ انبیاء کے مخالفین کے ہم رنگ تھے۔ آیت 86 (زخرف:45) میں ذکر ہے کہ رحمان ہی گزشتہ انبیاء کا بھی معبود تھا۔

آیت 87 (زخرف:6) وَكَمْ أَرْسَلْنَا مِنْ نَبِيٍّ فِي الْأَوَّلِينَ اگلی آیت کے مضمون کے مطابق اس میں گزشتہ انبیاء سے تمسخر کئے جانے کا ذکر ہے۔ آیت 98 (بقرۃ:101) وَلَمَّا جَاءَهُمْ رَسُولٌ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ مُصَدِّقٌ لِمَا مَعَهُمْ نَبَذَ فَرِيقٌ مِنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ كِتَابَ اللَّهِ وَرَاءَ ظُهُورِهِمْ كَأَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُونَ میں گزشتہ انبیاء کے مخالفین کے کتاب کو پس پشت ڈالنے کا ذکر ہے۔ آیت 99 (بقرۃ:91) وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ آمِنُوا بِمَا أَنْزَلَ اللَّهُ قَالُوا نُؤْمِنُ بِمَا أُنْزِلَ عَلَيْنَا وَيَكْفُرُونَ بِمَا وَرَاءَهُ وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِمَا مَعَهُمْ قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُونَ أَنْبِيَاءَ اللَّهِ مِنْ قَبْلُ إِنْ

كُنتُم مُّؤْمِنِينَ میں ذکر ہے کہ قرآن کریم اہل کتاب پر نازل شدہ کی تصدیق کرتا ہے۔

اس طرح ماضی کے ذکر پر مشتمل ان سب آیات سے وہ استنباط نہیں ہوتا جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

دوسرا جواب: مشکلات کے وقت آنحضرت ﷺ کی تسلی کی خاطر اللہ تعالیٰ نے بار بار گزشتہ انبیاء پر گزرنے والے ایسے وقتوں کا ذکر فرمایا ہے۔ آیت 77 کا سیاق بھی ایسا ہی ہے۔ یہ پوری آیت اور اس کا مکمل اور واضح ترجمہ یوں ہے:

ترجمہ: یہ سنت ہمارے ان رسولوں کے متعلق تھی جو ہم نے تجھ سے پہلے بھیجے اور تو ہماری سنت میں کوئی تبدیلی نہیں پائے گا۔ (بنی اسرائیل 78:17)

اس سیاق کے ساتھ یہ آیت بھی دیگر آیات کی طرح اس استنباط کو نہیں پہنچتی جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

تاہم اس آیت کا اگلا مسلسل حصہ کہ آئندہ بھی اللہ تعالیٰ کی یہ سنت برقرار رہے گی اس استدلال کے بالکل برعکس ہے، کیونکہ رسولوں کے حوالے سے سنت میں آئندہ کسی تبدیلی نہ ہونے کا اعلان، واضح طور پر آپؐ کے بعد رسولوں کی آمد کا امکان لئے ہوئے ہے اور یوں یہ آیت امکانِ نبوت کا مضمون ہے نہ کہ ختمِ نبوت کا۔

تیسرا جواب: اس دلیل کے تحت دہرائی گئی ان سب آیات میں سے صرف آیت نمبر ۶۵ (شوریٰ:۳) میں من قبلک کے الفاظ ماضی کے کسی واقعہ کے بغیر ہیں لیکن یہ تاثر کہ نبوت و رسالت اور وحی کا ذکر کہیں بھی اس قید کے بغیر نہیں ہوا، پھر بھی درست نہیں ہے۔ جیسا کہ درج ذیل آیت سے ظاہر ہے:

ترجمہ: رسول اس پر ایمان لایا جو اس کے ربّ کی طرف سے اس کی طرف اتارا گیا اور مومن بھی۔ (ان میں سے) ہر ایک ایمان لے آیا اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر (یہ کہتے ہوئے کہ) ہم اس کے رسولوں میں سے کسی کے درمیان تفریق نہیں کریں گے۔ (بقرہ 286:2)

پس قرآنی تعلیم یہی ہے کہ زمانہ سے قطع نظر، بلا تفریق تمام رسولوں پر ایمان لایا جائے۔

چوتھا جواب: آیت 97 (البقرۃ 98:2) کے ترجمہ میں لکھے گئے یہ الفاظ 'اس وحی کی جو آپؐ سے پہلے نازل ہو چکی ہے' کے متبادل عربی الفاظ آیت میں نہیں ہیں۔

درست ترجمہ یہ ہے:

'اس (جبرائیل (نے اللہ کے اذن سے اس (کلام (کو تیرے دل پر اتارا ہے جو اس کی تصدیق کر رہا ہے جو اس کے سامنے موجود ہے'۔

اس درست ترجمہ کے ساتھ یہ آیت اس استنباط کو نہیں پہنچتی جو مفتی صاحب نے کیا ہے۔

پانچواں جواب: دلیل کا دوسرا حصّہ یہ ہے کہ

'ہم کتب سابقہ کو انبیاء مابعد کے مفصل اور مکمل حالات اور ان کے تذکروں سے بھرا دیکھتے ہیں اور اس کے خلاف قرآن کریم میں آنحضرت ﷺ کے بعد کسی جدید نبی کا نام تک نہیں پاتے'۔ (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 215 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

'یہ بیان حقائق کے برعکس ہے۔ کتب سابقہ تورات، انجیل اور زبور میں ہمارے سامنے ہیں۔ 'مفصل اور مکمل' حالات تو ان کتب میں گزشتہ انبیاء کے بھی مذکور نہیں۔ قرآن کریم نے بھی ان انبیاء کے صرف ایسے واقعات کا ہی ذکر فرمایا ہے جو آنحضور ﷺ کے فوری مخاطبین کے لئے کارآمد ہو سکتے تھے یا جن سے بعد میں فائدہ اٹھایا جا سکتا تھا۔

گزشتہ کتب میں بعد میں آنے والے انبیاء کا ذکر ضرور ہے مگر اشارتاً اور اخفاء کا پہلو لئے ہوئے۔ اگر تورات میں آنے والے انبیاء کے آنے کے بارے میں مفصل اور مکمل حالات بیان کئے گئے ہوتے تو یہود اوّل حضرت عیسیٰؑ اور پھر آنحضرت ﷺ کا انکار نہ کرتے اور نہ دشمنی کہ حضرت عیسیٰؑ کو صلیب پر لٹکا دیا اور آنحضرت ﷺ کے خلاف سازشوں اور مکر و فریب کا جال پھیلائے رکھا۔

اگر پیش گوئیاں اتنی صاف اور واضح ہوں کہ کوئی شبہ نہ رہے تو ایمان کوئی قابلِ قدر چیز نہیں رہ جاتی۔ چمکتے سورج کو سورج مان لینا ایک عام سی بات ہے اور یہ کسی انعام کا مستحق نہیں بناتی۔ اسی طریق کے مطابق قرآن کریم آنے والے کا ذکر بھی نہ صرف ایک بار بلکہ بار بار کرتا ہے لیکن اجمالاً اور اشارتاً۔ امت محمدیہ میں آنے والے ایک موعود کے بارے میں ایسی دس خبریں چوتھے باب میں درج کی گئی ہیں۔

پس دلیل کا یہ حصّہ بھی خلاف واقعہ ہے۔

آیت نمبر۸۸: ثُمَّ أَوْرَثْنَا الْكِتَابَ الَّذِينَ اصْطَفَيْنَا مِنْ عِبَادِنَا فَمِنْهُمْ ظَالِمٌ لِنَفْسِهِ وَمِنْهُمْ مُقْتَصِدٌ وَمِنْهُمْ سَابِقٌ بِالْخَيْرَاتِ بِإِذْنِ اللَّهِ ذَلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيرُ (فاطر:32)ترجمہ: پھر ہم نے قرآن مجید کا وارث ان لوگوں کو بنادیا جن کو ہم نے اپنے بندوں میں انتخاب کیا، پھر ان میں (تین قسم کے لوگ ہیں (بعض اپنے نفس پر ظلم کرنے والے (گنہگار(، اور بعض بیچ کی چال چلنے والے، اور بعض نیکیوں میں بڑھنے والے اللہ کے حکم سے، یہی ہے بڑی بزرگی۔

استدلال۔۲۰ :کتاب کے وارث تین گروہوں کا ذکر۔ قرآن کے ان تین وارثوں میں کسی نبی کا ذکر نہیں۔(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 226-224ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب: قرآن کے وارث سابقین بالخیرات وہ مومن ہیں جو نفسِ مطمئنّہ اور راضیۃً مّرضیہ کے حامل ہوتے ہیں اور بلاشبہ امت کے نبی ایسے گروہ میں شامل ہیں۔ ابن کثیر نے بھی اس گروہ میں روحانی راہنماؤں کو شامل کیا ہے۔ اگر اس سے صرف صحابہ کرامؓ مراد لئے جائیں تو اس کا نتیجہ یہ ہو گا کہ امت کے وہ ہزارہا اولیاء، بزرگ اور مجددین بھی اس گروہ سے باہر ہو جائیں گے جن کا نیکیوں میں آگے بڑھا ہونا ہر شک وشبہ سے بالا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ یہ آیت کسی روحانی افاضہ کو روکنے کے لئے نہیں بلکہ اس اعلان کے لئے ہے کہ قرآن ایک جامع اور کامل نظام حیات ہے اور اس کے ذریعہ قیامت تک آنے والے تمام بنی نوع انسان کے لئے خواہ وہ اپنے نفس پر ظلم کرکے اپنے نفس امارہ کو خدا تعالیٰ کی راہ میں چلانے والے ہوں۔ خواہ وہ درمیانہ درجہ کے ہوں اور بعض نیکیوں کو جبر سے اور بعض شوق سے بجالاتے ہوں یا خواہ اعلیٰ درجہ کے ہوں اور نیکیوں میں آگے نکل جانے والے۔

آیت نمبر۸۹: يَوْمَ تُقَلَّبُ وُجُوهُهُمْ فِي النَّارِ يَقُولُونَ يَا لَيْتَنَا أَطَعْنَا اللَّهَ وَأَطَعْنَا الرَّسُولَا (احزاب:66)

ترجمہ: جس دن اوندھے ڈالے جائیں گے ان کے منہ آگ میں، کہیں گے کاش ہم نے اطاعت کی ہوتی اللہ کی اور اطاعت کی ہوتی (محمد (رسول اللہ ﷺ کی۔

آیت نمبر۹۰: وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلَى يَدَيْهِ يَقُولُ يَا لَيْتَنِي اتَّخَذْتُ مَعَ الرَّسُولِ سَبِيلًا (فرقان:27)ترجمہ: اور جس دن ظالم اپنے ہاتھ کاٹے گا اور کہے گا کاش کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ راستہ اختیار کرتا۔

استدلال۔۲۱ : آنحضرت ﷺ کی نافرمانی پر سزا، اگر آنحضرت ﷺ کے بعد اور انبیاء پیدا ہونے والے تھے تو ان کی اطاعت کے ترک پر بھی عذاب ہونا چاہئے تھا۔(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 227ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب: آنے والے موعود نبی نے آنحضور ﷺ کے تابع اور خود آں حضور ﷺ کا مطیع ہونا تھا۔ اور اسے ماننا اور قبول کرنا بھی خود آنحضرت ﷺ کے اس حکم سے تھا کہ اس کی بیعت کی جائے:

ترجمہ: حضرت ثوبانؓ سے روایات ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: جب تم مہدی کو پاؤ تو اس کی بیعت کرو خواہ تمہیں برف کے پہاڑوں پر سے گھٹنوں کے بل جانا پڑے کیونکہ وہ مہدی اللہ تعالیٰ کا خلیفہ ہے۔(سنن ابن ماجہ، کتاب الفتن، باب خروج المہدی جلد نمبر2 صفحہ نمبر 1367 شائع کردہ عیسیٰ البابی الحلبی وشرکاۃ)

پس ایسے مطیع کے قرآن وسنت کے تابع احکامات کی اطاعت تو خود آنحضرت ﷺ کی اطاعت ہی ہے اور اس کے ترک کے نتائج کے علیحدہ ذکر کی کوئی حاجت نہ تھی۔ آیت نمبر۹۳: 33(ابراہیم:27)ترجمہ: مضبوط کرتا ہے اللہ ایمان والوں کو مضبوط بات سے، دنیا کی زندگی میں اور آخرت میں۔

استدلال۔۲۲ : قولِ ثابت قبر میں سوال ہے اور جس کا جواب ہے کہ میرے نبی محمد ﷺ ہیں۔ یہ آیت ختم نبوت کے لئے ایک قوی دلیل ہے۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 230-229ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب: اس آیت میں قول الثابت یعنی مظبوط بات کو مفتی صاحب نے ایک حدیث کے حوالے سے کلمہ طیّبہ قرار دیا ہے اور قرآن فرماتا ہے کہ اللہ قولِ ثابت سے ایمان والوں کو ثبات عطا فرماتا ہے پس کلمہ طیبّہ سے ثبات کا ملنا توحید اور رسالت کی برکات کا ذکر ہے۔ کلمہ طیبہ چونکہ ہمیشہ یہی رہنا تھا اور امت میں آنے والے نبی سے اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہونی تھی۔ اس لئے اسی کلمہ کا باعث ثبات

ہونا ظاہر ہے۔

پھر چونکہ امتی نبی نے خود آنحضرت ﷺ کو اپنا نبی کہنا تھا۔ اور یہی تعلیم دینی تھی اس لئے کوئی اعتراض نہیں رہتا۔

قول ثابت کے دیگر معنوں کی رو سے اس میں دلائل و براہین، کشوف و الہام اور فرشتوں کا نازل ہونا سب شامل ہیں جو بار بار مومنوں کے ثبات کا باعث بنتے ہیں اور ان کے ایمان کو غیر متزلزل کرتے ہیں اور آخرت میں بھی سکون و اطمینان کا ذریعہ ہوں گے۔ پس یہ آیت مومنوں کو کلمہ طیبہ سے ملنے والے ان روحانی انعامات کے حصول کی طرف متوجہ کرتی ہے اور کسی انعام کا راستہ بند نہیں کرتی۔

آیت نمبر ۹۴: قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللَّهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ( آل عمران:31 )

ترجمہ: اے محمدؐ فرما دیجئے کہ اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میرا اِتباع کرو، اگر تم میرا اتباع کرو گے تو اللہ تعالیٰ تم سے محبت کرے گا۔

استدلال۔ ۲۳: اتباع رسول پر محبت خداوندی کا وعدہ ہے اور کسی نبی کے اتباع یا اس پر ایمان لانے پر موقوف نہیں۔ جس سے ثابت ہوا کہ آپ ہی آخری نبی ہیں۔ (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 231-230 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

جواب: محبتِ خداوندی کا وعدہ بلاشبہ آنحضرت ﷺ کی اتباع سے وابستہ ہے۔ امت میں آنے والے نبی کو خود بھی یہ انعام اسی اتباع کے نتیجہ میں ملنا تھا، اور اس نے اسی عشق رسول ﷺ کی تعلیم دینی تھی۔ پس محبتِ خداوندی کا انعام آنحضور ﷺ کی اطاعت سے ہی وابستہ رہتا ہے اور موعود امتی نبی کو ماننا بھی اطاعت رسول ﷺ کی خاطر ہی ہے۔

ان 99 آیات قرآنیہ کا ماحصل:

مندرجہ بالا وضاحتوں کی روشنی میں ختم نبوت کے حق میں لائی گئی ان 99 آیاتِ قرآنیہ کا ماحصل یہی ٹھہرتا ہے کہ ان آیات سے ختم نبوت کے حق میں جو بھی استدلال کیا جائے ان کے باوجود ان سے یہ بہر حال ثابت نہیں ہوتا کہ نبوت کلیتاً ختم ہو گئی ہے۔ بلکہ مفتی صاحب کی پیش کردہ شرائط کے اندر ایک نئی قسم کی نبوت اور ایک ایسے نبی کی آمد کا راستہ بہر حال کھلا ہے

جو حضرت محمد ﷺ سے کسی روحانی فیض پائے بغیر ایک مستقل اور بعض کے نزدیک ایک صاحب شریعت نبی ہو۔

جس نے دو ہزار سال پہلے وصف نبوت پایا ہو اور وہ بنی اسرائیل کے لئے آیا ہو۔

جو باوجود اولوالعزم اور صاحب شریعت ہونے کے آنحضرت ﷺ کے بعد جب دوبارہ آئے تو نبوت سے معزول تو نہ ہو لیکن بطور نبی نہ ہو۔

قرآن کے بعد اسے وحی بھی ہو اور

جو منصب نبوت پر قائم رہتے ہوئے اور نئی وحی پاتے ہوئے آنحضرت ﷺ کے ایک خلیفہ کی حیثیت میں امت محمدیہ کا امام ہو۔ اور

ان پر ایمان لانے والے بدستور آنحضرت ﷺ کی امت رہیں۔

حضرت عیسیٰ کا نزول:

ختم نبوت کے ان معنوں پر اصرار کے ساتھ کہ آنحضرت ﷺ کے بعد ہر قسم کی نبوت کا اختتام ہے اور 'آپ ﷺ کے بعد نہ کوئی تشریعی نبی پیدا ہو سکتا ہے اور نہ غیر تشریعی یا ظلی بروزی' (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 233 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

مفتی صاحب آنحضرت ﷺ کے بعد نبی اللہ حضرت عیسیٰؑ کے نزول کا عقیدہ رکھتے ہیں۔ اس بارے میں ان کے چند ارشادات درج ذیل ہیں:

'اگرچہ وہ (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) بعد نزول بھی خدا کے اولوالعزم نبی ہوں گے جیسا قبل رفع اور قبل نزول تھے۔ لیکن چونکہ ان کی بعثت اپنے زمانے میں بھی صرف بنی اسرائیل کی طرف تھی نہ کہ تمام عالَم کی طرف جیسا کہ آیت کریمہ "رسولاً اِلٰی بنی اسرائیل" سے معلوم ہوتا ہے اس لئے وہ بعد نزول بھی اس امت کی طرف بحثیت نبوت مبعوث ہو کر نہ آئیں گے بلکہ بحثیت امامت تشریف لائیں گے'۔ (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ 176-176 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

'قیامت تک دنیا میں پیدا ہونے والے انسان سارے آپ ہی کی امت ہیں تو ان حالات میں اگر آپ ﷺ کے بعد دوسرا نبی یا رسول آتا ہے تو آپ کی امتیازی فضیلت باقی نہیں رہتی۔ آپ ﷺ کی امت پھر اس نبی کی امت کہلائے گی جو بعد میں مبعوث ہوا اور عیسیٰ علیہ السلام چونکہ ان کو نبوت پہلے مل چکی ہے

اس لئے ان کا آخر زمانے میں بحیثیت امام کے آنا اس کے منافی نہیں'۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 169 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

'وحی بھیجنے میں صرف آنحضرت ﷺ اور آپ سے پہلے انبیاء کی تخصیص کیا یہ نہیں بتلاتی کہ انبیاء ما قبل کے علاوہ اور کسی پر وحی نہ بھیجی جائے گی؟ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اگر بعد نزول وحی ہو گی تو وہ اس کے مخالف نہیں کیونکہ وہ انبیائے سابقین میں داخل ہیں'۔ (ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 222 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

’اس لئے ان کا آخر زمانے میں بحیثیت امام کے آنا اس کے منافی نہیں'۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 169 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

'وحی بھیجنے میں صرف آنحضرت ﷺ اور آپ سے پہلے انبیاء کی تخصیص کیا یہ نہیں بتلاتی کہ انبیاء ما قبل کے علاوہ اور کسی پر وحی نہ بھیجی جائے گی؟ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اگر بعد نزول وحی ہو گی تو وہ اس کے مخالف نہیں کیونکہ وہ انبیائے سابقین میں داخل ہیں'۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 222 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

صرف نئے اور پرانے کا فرق:

نبوت کے جاری رہنے کی یہ شکل گزشتہ باب میں بیان کئے گئے مقام خاتم النبیین سے صرف اس حد تک مختلف ہے کہ اُس میں یہ امکان اس شرط کے ساتھ تھا کہ امتی نبوت کے اس مقام کا حامل آنحضرت ﷺ کا امتی، فرمانبردار اور آپ ﷺ سے محبت کرنے والا ہو گا تو یہ انعام پائے گا جب کہ مفتی صاحب کی رائے میں ایسی کوئی شرط نہیں اور بنی اسرائیل کے لئے مبعوث ہونے والے نبی بھی آنحضرت ﷺ کے خلیفہ ہو سکتے ہیں۔

ان شرائط کے ساتھ نبوت کی راہ کھلی رکھنے پر وہ کوئی قرآنی دلیل پیش نہیں کرتے بلکہ قرآن میں بار بار مذکور اس حقیقت کو بھی نظر انداز کر دیتے ہیں کہ قرآنِ کریم کے مطابق حضرت عیسیٰؑ اپنی عمر طبعی پوری کر کے دو ہزار سال قبل فوت ہو چکے ہیں اور تاریخی طور پر ان کی قبر بھی موجود ہے۔ اور یہ کہ فوت شدہ دوبارہ دنیا میں نہیں آسکتے۔ اور یہ بھی کہ آنحضرت ﷺ نے جب بوجوہ اس نام کے ساتھ ایک موعود کی آمد کی پیش خبری فرمائی تو اس کا حلیہ اس متوفی حضرت عیسیٰؑ سے مختلف بتایا۔ گزشتہ باب میں مقام خاتم النبیین کی وضاحت میں ہم یہ دیکھ چکے ہیں کہ اس کے حقیقی معنی آنحضرت ﷺ کی روحانی فیض رسانی سے نبوت کی ایک ایسی قسم کا جاری رہنا ہے جو ایک لحاظ سے امتی اور ایک لحاظ سے نبی ہو۔ اور آنحضرت ﷺ کی عظیم روحانیت کا ظل اور بروز ہو۔ مفتی صاحب گو اس رفیع الشان مقام کی تعبیر ہر قسم کی نبوت کا خاتمہ کرتے ہیں۔

نبوت کی تفصیل میں اس اختلاف سے قطع نظر ہماری اور ان کی تشریح میں یہ امر مشترک رہتا ہے کہ نبوت کلیتاً ختم نہیں ہوئی۔

وصف نبوت پانے میں آخری؟

دونوں تشریحات میں نبوت کی ایک قسم کا جاری رہنا مشترک ہے۔ جس کے توڑ کے لئے مفتی صاحب نے وصفِ نبوت پانے میں آخری ہونے کا سہارا لیا ہے اور یہ فرق کیا ہے کہ چونکہ حضرت عیسیٰؑ پہلے سے نبی ہو چکے ہیں اور آنحضرت آخر میں۔ اس لئے حضرت عیسیٰؑ کے آنے کے باوجود آنحضرت ﷺ آخری رہتے ہیں۔ یہ نظریہ دو جہت سے محل نظر ہے۔

اول: اگر خاتم النبیین کے معنی مطلق آخری نبی ہیں تو کسی گزشتہ نبی کا بھی آنحضرت ﷺ کے بعد آنے سے واقعاتی طور پر وہی آنے والا آخری نبی کہلائے گا اور بطور خاص اس لئے بھی کہ اس کے بعد قیامت تک اور کوئی نبی نہیں آئے گا۔ پس اس طرح یہ نبی حقیقی طور پر خاتم النبیین ہو جائے گا۔ جبکہ آنحضرت ﷺ اس محدود معنوں میں اس منصب کے حامل قرار پائیں گے کہ آپ ﷺ وصف نبوت پانے کے لحاظ سے آخری ہوں گے۔

دوسرے: خود آنحضرت ﷺ کو وصفِ نبوت میں آخری قرار دینا درج ذیل احادیث رسول ﷺ کے مطابق درست نہیں ہے کہ:

كُنْتُ نَبِيّاً وَّ اٰدَمُ بَيْنَ الْمَآءِ وَالطِّيْن (بحوالہ الحق المبین از قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر ۴۵ ربوہ ۱۹۷۱ء)

ترجمہ: میں اس وقت بھی نبی تھا جب آدمؑ ابھی مٹی اور پانی میں تھا۔

**انا اولُ الانبیاءِ خلقاً** (بحوالہ الحق المبین از قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر ۵۴ ربوہ ۱۹۷۱ء) کہ میں سب سے پہلا نبی ہوں جو پیدا کیا گیا

اور: **اولُ ما خلق اللّٰہ نُوری** (بحوالہ الحق المبین از قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر ۵۴ ربوہ ۱۹۷۱ء) کہ سب سے پہلے خدا نے میرا نور پیدا کیا۔

پس آنحضرت ﷺ نے خود اپنے آپ کو نبوت پانے والا آخری نہیں بلکہ پہلا نبی فرمایا ہے۔ ان احادیث سے اپنے موقف کو رد ہونے سے بچانے کے لئے مفتی صاحب اپنے آخری نبی کے تصور پر دوسری حد بندی یہ کی ہے کہ اس میں 'اُس دنیا میں' کے الفاظ زائد کر دئے ہیں یعنی آپ ﷺ کے سب سے پہلے نبی ہونے کو عالم بالا سے متعلق کر کے اس دنیا میں آپ ﷺ کو وصف نبوت پانے والا آخری نبی قرار دیا ہے حالانکہ جس وصف کا تعلق خلق سے ہو وہ زمانوں میں کیسے منقسم ہو سکتا ہے؟

ان تاویلوں سے پیدا ہونے والے مسائل:

۱۔ حقیقت یہی رہتی ہے کہ حضرت عیسیٰؑ کے آپؐ کے بعد آنے سے آنحضرت ﷺ مطلق آخری نبی نہیں رہتے۔ ۲۔ حضرت عیسیٰؑ کی دوبارہ اس حال میں آمد سے کہ باوجود اولوالعزم نبی رہنے کے اور معزول نہ ہونے کے آپ نبی نہ رہیں بلکہ آنحضرت ﷺ کے خلیفہ اور امام ہوں ایک نئی صورتحال ہے۔ قطع نظر اس بات کے کہ ایسا ہونے پر کوئی قرآنی دلیل نہیں۔ آپ کی اسی طرح آمد خود قرآن وحدیث کے برخلاف بھی ہے اپنی تشریف آوری کے بعد جب آپ قرآن سے یہ درس دیں گے: إِنَّمَا الْمَسِيحُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُولُ اللَّهِ (نساء: 172:4) ترجمہ: یقیناً مسیح ابن مریم محض اللہ کا رسول ہے۔

لیکن ساتھ ہی اس منصب کا انکار بھی کریں گے تو کیا صورتحال پیدا ہوگی؟ اور جب آپ اپنے آپ کو صحیح مسلم کی اس حدیث کا مصداق قرار دیں گے جس میں آنحضرت ﷺ نے انہیں چار بار نبی اللہ کہا ہے تو کیا ساتھ ہی نبی ہونے سے انکار کر کے اس کی تردید بھی کریں گے؟

۳۔ نبوت کی یہ ایک جدید قسم ہوگی۔ جس میں ایک نبی دو ہزار سال سے زائد عرصہ تک نبی رہنے کے بعد بطور نبی معبوث نہ ہوتے ہوئے آنحضرت ﷺ کے خلیفہ اور امت محمدیہ کے امام کے منصب پر فائز ہو جائیں گے۔

اس قسم کی نبوت کی قرآن وحدیث میں کوئی سند نہیں اور اس لئے یہ بے حقیقت ہے۔ ۴۔ مفتی صاحب کی تحریر کی روشنی میں حضرت عیسیٰؑ کی اس طرح دوسری آمد میں ایک اور عجیب صورتحال یہ متوقع ہے کہ وہ آئیں گے تو امت کی اصلاح کے لئے اور ہوں گے آنحضرت ﷺ کے خلیفہ اور امت محمدیہ کے امام۔ لیکن جب قرآن کا درس دیں گے تو یہ پڑھائیں گے 'رسولاً الیٰ بنی اسرائیل' (آل عمران 50:13) کہ وہ بنی اسرائیل کی طرف رسول ہیں۔

اور یوں معاذ اللہ قرآن کریم کے برخلاف اظہار ہوگا۔ پھر بنی اسرائیل کا رسول ہوتے ہوئے اپنے آپ کو بخاری اور مسلم کی ان احادیث کا مصداق قرار دیں گے کہ **امامکم منکم** اور **اماکم منکم** کہ آنے والا موعود امت میں سے ہی ہوگا۔ اور یوں معاذ اللہ حدیث صحیح کے برخلاف اظہار ہوگا۔

## مسائل کا حل:

ان تمام مسائل کا سادہ سا حل خاتم النبین کے حقیقی معنوں کو اختیار کرنا اور قرآن کریم کے مطابق حضرت عیسیٰ بن مریمؑ کو وفات یافتہ مان کر ان کی دوبارہ آمد کی پیش خبری کو ایک امتی نبی کے ذریعہ پورا ہونے پر یقین کرنا ہے۔ اس سے جہاں آنحضرت ﷺ کے عالی شان مقام اور مرتبہ کا اظہار ہوتا ہے وہیں امت محمدیہ بھی دوسروں سے بہتر ثابت ہوتی ہے۔

# علمائے سُوء کا کردار

اے آر خان لندن

علمائے سُو کا وجود شروع اسلام سے ہی موجود رہا ہے۔ حضرت محمد ﷺ کے زمانے کے بعد خصوصاً زمانہ یزید سے اس کا عروج شروع ہوتا ہے۔ کربلا سے قبل قاضی عبداللہ شریح سے شروع ہو کر ہر کرب تک اس کے وجود نے اہل اسلام کو اپنے منحوس چہرے اور طور طریقوں سے ورغلائے رکھا۔ جاہل اور سادہ لوگوں نے اس کی آبیاری کی اور یہ شجر نامراد اس قدر افزائش حاصل پذیر رہا کہ اس چودھویں صدی کے زمانے میں تو اس کے گھنے سائے نے ہر سُو تاریکیاں ہی تاریکیاں پھیلا کر رکھ دیں۔ آغاز بنواُمیہ اور بنوعباسیہ میں اس نے چاروں آئمہ فقہ کو پابہ زنجیر کر دیا، اور ہر دربار تک اس کی رسائی رہی۔ عقل بنی آدم اس کے سامنے سجدہ ریز رہی، اور ہر معقول فیصلے کو اس نے اس عنصر جاہل مطلق نے رد کر کے ساری زمین کو فسادات سے بھر دیا، بنوعباسیہ اور بنواُمیہ کی مخاصمت ان علمائے سُو کے خود ساختہ فتاویٰ کی پیداوار تھی۔ جو اپنے مسلمان بھائیوں کو قتل کے علاوہ قبروں سے نکال کر انتقام کا نشانہ بناتے رہے۔ پھر اس نے ساری خیر اُمت کو شر میں بدل کر رکھ دیا۔ پہلے تو شیعہ سُنی فساد کو فتاویٰ اور غلط روایات سے اس قدر ہوا دی کہ ساری اُمت کو دو لخت کر دیا۔ جس کی بربادی آج تک جاری ہے۔ چھٹی صدی کے بعد اُمت محمد عبدالوہاب نے بھی علمائے سُو کی پیروی کرتے ہوئے اُمت کے اتحاد کو پارہ پارہ کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ جب ہم ہندوستان کا جائزہ لیتے ہیں تو ان علمائے سُو نے اپنی جہالت کو زبردستی معصوم مسلمانوں پر مسلط کر کے ان کو صدیوں پیچھے دھکیل دیا۔ پہلے تو یہ علمائے سُو تھوکتے رہے اور اب اسی تھوک کو چاٹتے ہیں۔ ہندوستان میں پریس اور پرنٹنگ آتے ہی علمائے سُو نے فتاویٰ کی بھرمار کر دی۔ اُمت مسلمہ اس وجہ سے صدیاں پیچھے رہ گئی۔ خلافت اسلامیہ ترکیہ کسی سے بھی پیچھے نہ رہی۔ پھر تصویر کشی پر بھی، لاؤڈ اسپیکر پر بھی فتاویٰ آئے۔ بلکہ انگریزی پڑھنے لکھنے کو بھی کفر کا نام دیا گیا۔ بلکہ ان علمائے سُو نے ہر زمانے میں معقولیت کا دامن نہیں تھاما۔ بلکہ ٹرک کی بتی کے پیچھے لگ کر اُمت مسلمہ کو ورغلایا اور اُمت کو پستی کی تاریکیوں میں دھکیل دیا۔ یہ مذہبی ٹھیکیداروں نے بریلی اور دیوبند میں مذہب کے نام پر مدرسے بنائے۔ مگر قرآن اور شریعت کے مغز سے محروم ہی رہے۔ مسلمانوں کی تربیت کے لئے تو یہ ٹھیک تھے مگر استعمال ہوئے مسلمانوں کے خلاف۔ جب انگریز نے سلطنت مغلیہ کو تاراج کیا تو یہی لوگ فرنگی کے معاون تھے۔ اور کچھ جنگ آزادی کے حامی ہوئے۔ اور سارے ہندوستان میں ذلیل وخوار ہوئے۔ ساری اُمت کو علم کے نور سے دور رکھا اور ہندو قوم اسی دور میں اس اُمت سے کوسوں آگے نکل گئی۔ جب قیام پاکستان کا موقع آیا تو پھر ان جہلاء نے اپنی روایتی بے وقوفی سے پاکستان کی مخالفت کر کے نصف سے زائد آبادی مسلمانوں کی ہندوستان میں ہی رکھی۔ کیونکہ انگریز اور ہندو نے آئمہ اسلام کو قابو کیا ہوا تھا۔ ایک بھی مذہبی جماعت نے پاکستان کی حمایت نہیں کی۔ صرف اگر کسی مذہبی جماعت نے کوئی کردار ادا کیا تو وہ تھی جماعت احمدیہ۔ جس کو یہ مکفرین اب تک کافر کہتے نہیں تھکتے۔ آزاد، مدنی، مودودی، احراری، مفتی، سرخپوش، خاکسار، سب گاندھی کے پجاری تھے۔ تاریخ کو ذرا پڑھئے اور ان کی حرکات پر سر دُھنئے۔ میں خدا کی قسم کسی مبالغہ آرائی سے کام نہیں لے رہا۔ ان کی حرکات تاریخ بتا رہی ہے۔ اب ساری اُمت مسلمہ پر نظر دوڑائیے۔ ستاون ممالک میں ایک بھی مردِ مومن نظر نہیں آتا۔ جو اُمت کو متحد کر دے۔ اُمت تو دور کی بات ہے۔ اپنے ملک کو ہی ایک دین پر متحد کر دے۔ اور دشمن کے لئے ایک تیغ براں بن کر کھڑا ہو جائے۔ اسلام کی بات کرے، قرآن کی بات کرے۔ علمائے سُو اور برسر اقتدار طبقہ فرنگی کا موڈ دیکھ کر چلتا ہے۔ غیر مسلم اقوام کا خوف ان مسلمانوں کے سر پر سوار ہے جو خدا کے بندے کہلاتے ہیں۔ یہ سب دجال اور یاجوج ماجوج کے غلام ہیں۔ کتنے مسلمان حکمران آج تک یورپ اور امریکہ نے اپنی سیاست سے مروا دیئے۔ اسرائیل، انڈیا اور ساری اسلام دشمن طاقتیں یک جا ہیں۔ مگر اسلام کا آج کوئی والی وارث نہیں۔ پاکستان نے اگر آج ایک ایٹم بم بنالیا ہے تو ساری مغربی دنیا اس ٹوہ میں ہے کہ اس کا کوئی علاج کیا جائے۔ ۵۷ مسلم ممالک میں دولت تو ہے مگر عقل نہیں۔ عقل ایمان سے آتی ہے۔ کوئی مسلم حکمران کوئی ایک حسین عورت دیکھ لے تو اس کا ایمان عنقا ہو جاتا ہے۔ سب مسلم ممالک کی دولت اور پراپرٹیز مغربی ممالک کے بنکوں میں ہے۔ سائنس اور ٹیکنالوجی فرنگی کے پاس ہے۔ مسلم ممالک کے پاس اپنے تو گدھے گھوڑے اور اونٹ ہیں۔ ساری مسلم اُمت کو فرنگی نے عیاشی پر لگایا ہوا ہے۔ عقل سے فارغ یہ لوگ فرنگی کے سامنے کیا حیثیت رکھتے ہیں۔ علمائے سُو یہاں بھی نہیں بول رہے۔ بلکہ درباری بن کر اپنی شکم پُری میں مصروف ہیں۔ اُمت مسلمہ تعلق باللہ اور اطاعت رسول سے دوری پر ہے۔ عملی طور پر اپاہج ہے۔ علمائے سُو منفی سوچ کے حامل ہیں۔ جدھر سے اُن کو رزق ملتا ہے اسی کی بات کرتے ہیں۔ عالم اسلام اس وقت بہت ہی مخدوش حالت میں ہے۔ اور تیسری جنگ میں جتنا نقصان عالم اسلام کو پہنچنے کا امکان ہے کسی کو نہیں۔ تیسری جنگ میں زیادہ آبادی والا براعظم ایشیا ہی تباہ ہو گا۔ جہاں زیادہ مسلمان بستے ہیں۔ جب انسان خوف کھائے گا تو پھر یہ اللہ کا بندہ بنے گا ابھی تو یہ اپنی خواہشات کا بندہ ہی ہے بلکہ خود خدا بن بیٹھا ہے۔

**دینِ مُلاں فی سبیل للہ فساد**